کچھ نہین کھلتا مجھے مین کون ہون ۔ صورتِ حیرت ہون یا شکلِ جنون

عشق ہے سرمایۂ دیوانگی ۔ سحر کب پاتا ہے اوسکو اور فسون

آہ و نالہ نے مجھے رسوا کیا ۔ ورنہ پنہان تھا مرا رازِ درون

گر نہ بہتے لختِ دل آنکھون کی راہ ۔ رنگ اشک ایسا نہوتا رشکِ خون

حسنِ جانان جلوہ گر ہر شے مین ہی ۔ دید مین اپنے نہین کوئی زبون

کون پا سکتا ہے مجھ گم گشتہ کو ۔ دین ڈھونڈھے آکے یا دنیائے دون

جسنے پہچانا ہے اپنے آپ کو
ہے نیاز اپنے قدم پر سرنگون

اگرچہ مین سیرِ بتان دیکھتا ہون ۔ و لے جلوۂ حق عیان دیکھتا ہون

بنے جسطرح حق پرستی ہون کرتا ۔ مگر خود پرستی زیان دیکھتا ہون

جو رب الحرم ہے صنم بھی وہی ہی ۔ حرم دیر مین ایک سان دیکھتا ہون

لسے برہمن اور اوسے شیخ ملنے ۔ یہ آپس کا جھگڑا یہان دیکھتا ہون

ازل سے ابد تک جو کثرت ہی پیدا ۔ سو وحدت کا دریا روان دیکھتا ہون

نیاز اب کہون کس سی رازِ حقیقت ۔ یہ عالم سراپا گ[illegible] دیکھتا ہون

بھلا اک غزل اور بھی ایسی کہیو
تجھے مین فصیح البیان دیکھتا ہون

جدھر دیکھتا ہون جہان دیکھتا ہون ۔ خدا ہی کا جلوہ عیان دیکھتا ہون

نہ تن دیکھتا ہون نہ جان دیکھتا ہون
تجھی کو نہان اور عیان دیکھتا ہون

اگر کوئی جان جہان غیر حق ہے
سو ہین اوسکو دھوکا گمان دیکھتا ہون

یہ جو کچھ کہ پیدا ہی سب عین حق ہی
کہ اک بحر ہستی روان دیکھتا ہون

کہان غیر ہے اور کسے غیر بولون
سوی اللہ کدھر ہے کہان دیکھتا ہون

جسے ذات بیرنگ و بیچون کہین ہین
بہر رنگ جلوہ کنان دیکھتا ہون

نیاز اب ہوا ناتوانی سے تو پیر
وے عشق تیرا جوان دیکھتا ہون

ملک خدا ہین یارو آباد ہین تو ہم ہین
تعمیر دو جہان کی بنیاد ہین تو ہم ہین

دیکھا پرکھ پرکھ کر آخر نظر پڑا یہ
گر نقد ہین تو ہم ہین نقاد ہین تو ہم ہین

اپنا ہی دیکھتے ہو تم بند و بست یارو
گر داد ہین تو ہم ہین فریاد ہین تو ہم ہین

پھیلا کے دام الفت گھرتے گھراتے ہم ہین
گر صید ہین تو ہم ہین صیاد ہین تو ہم ہین

ٹھہرا ہی عشقبازی دن رات کھیل اپنا
گر قیس ہین تو ہم ہین فرہاد ہین تو ہم ہین

شادی و غم یہ دونون اپنی ہی حالتین ہین
دلگیر ہین تو ہم ہین دلشاد ہین تو ہم ہین

کاریگری کی اپنی یہ سب مصوّری ہی
تصویر ہین تو ہم ہین بہزاد ہین تو ہم ہین

ہستی کے کاغذون پر اپنی ہی دستخط ہین
گر فرد ہین تو ہم ہین صاد ہین تو ہم ہین

جو کچھ کہ یہ گڑھت ہی سو ہے ہٹوتی اپنی
فولاد ہین تو ہم ہین حداد ہین تو ہم ہین

روے زمین کے اوپر مانند گرد باد ے
گر خاک ہین تو ہم ہین اور باد ہین تو ہم ہین

تعلیم اور تعلم سب ہے نیاز اپنا
شاگرد ہین تو ہم ہین اوستاد ہین تو ہم ہین

یہ تیری جلوہ گریان آنکھون مین چھا رہی ہین
پیاری ادائین تیری دل مین سما رہی ہین

اودھر تو زلفین کھینچین دل اپنی ہی طرف کو
ایدھر اشارتون سی آنکھین بلا رہی ہین

غمزے کے لشکرون کو اپنا ہی طنطنہ ہی
سج دھج جو دیکھو اپنی نوبت بجا رہی ہین

طرف چمن ہوا ہے شاید گذر تمھارا
جو آج عندلیبین دھومین مچا رہی ہین

کھلجائین تیری نرگس آنکھین جو دیکھی اسکو
جبتک نہین ہی دیکھا باتین بنا رہی ہین

محراب سجدہ کیسی یا تیغ ان بھوؤن کو
لاکھون ہی سر جو آگے اپنے جھکا رہی ہین

اعجاز کر رہی ہین نازو ادائین تیری
وہ قتل کر رہی ہین اور وہ جلا رہی ہین

بھاتا نہین ہی کوئی تجھ بن نیاز کو اب
تیری پیاری باتین اوسکو تو بھا رہی ہین

کیونکہ نیاز نا سنے اور اونکی خوش کلامی
اوسکو پیاری باتین پیارے کی بھا رہی ہین

رواں آنکھون سے ہی سیلاب گلگون
الہی چشم ہی یا چشمۂ خون

جو شیرین تجھ کو دیکھے کوہکن ہو
اگر لیلی ہو یان ہوجای مجنون

یہ دل وہ نیر خاکی ہے یارو
بلا گردان ہی جسپر مہر گردون

ترے آئینہ رخ کی صفا دیکھ
تحیر مین ہی اشراق فلاطون

علی مرتضی ختم الرسل کے
نیاز ایسی ہین جیسی موسی کی ہارون

کافرِ عشق ہوں میں بندۂ اسلام نہیں
بت پرستی کے سوا اور مجھے کام نہیں

عشق میں پوجتا ہوں قبلہ و کعبہ اپنا
ایک پل دل کو مرے اوسکے بن آرام نہیں

ڈھونڈھتا ہی تو کدھر یار کو میرے ای ماہ
منزلش در دلِ ما ہست لبِ بام نہیں

بوالہوس عشق کو تو خانۂ خالہ مت بوجھ
اوسکا آغاز تو آسان ہی پہ انجام نہیں

پھانسنے کو دل عشاق کے الفت بس ہے
گھیر لینے کو یہ تسخیر کم از دام نہیں

کام ہو جاے تمام اوسکا پڑے جسپہ نگاہ
کشتۂ چشم کو پھر حاجتِ صمصام نہیں

ابر ہے جام ہی مینا ہے مے گلگون ہی
ہی سب اسبابِ طرب ساقیِ گلفام نہیں

ہای رے ہای چلی جاتی ہی یون فصل بہار
کیا کروں بس نہیں اپنا وہ صنم رام نہیں

جان جاتی ہی چلی دیکھ کے یہ موسمِ گل
ہجر و فرقت کا مری جان پہ ہنگام نہیں

دل کے لینے ہی تلک مہر کی تھی ہمپہ نگاہ
پھر جو دیکھا تو بجز غصہ و دشنام نہیں

رات دن غم سے ترے ہجر کے لڑتا ہی نیاز
یہ دلِ آزاری مری جان بھلا کام نہیں

عاشقِ زار ہوں میں طالبِ آرام نہیں
ننگ و ناموس سے کچھ اپنے تئیں کام نہیں

بے سر و پائی سے عشاق کو خطرہ کیا ہی
آخرِ عشق ہے یہ گردشِ ایام نہیں

تشنۂ چشم سے ہوں ساقی توحید کی مست
احتیاج اپنے تئیں ظرفِ مے و جام نہیں

بوالہوس پاؤں تو نہ رکھیو کبھی اس راہ کے بیچ
کوچۂ عشق ہی یہ رہگذرِ عام نہیں

بے نہایت ہی کہ پایا نہیں جسکا پایان
جس جگہ ہو نہ کبھی آغاز ہے انجام نہیں

عالم عشق کی دنیا ہی نرالی دیکھی
سحر و شام وہان یہ سحر و شام نہین

زاہدا حال مرا دیکھ کے حیران کیون ہو
مشرب کفر ہے یہ ملت اسلام نہین

ساقی مست کے دیدار کا سرشار ہون مین
اسلیے دل کو تمنائے مے و جام نہین

عار کیا ہی تجھے لوگون کی ملامت سے نیاز
عاشقون مین تو اکیلا ہی تو بدنام نہین

نیستی ہستی ہی یارو اور ہستی کچھ نہین
بیخودی مستی ہی یارو اور مستی کچھ نہین

لامکان کی منزلت پاتا نہین کوئی مکان
ہوکے ویرانی کے آگی ہی کی بستی کچھ نہین

کچھ نہین سب کچھ ہی یارو اور سب کچھ کچھ نہین
غیر اسکے معنے رمز الستی کچھ نہین

یہ جو کچھ ہونا جسے کہتے ہین پستی ہی میان
فقر مین پستی ہی ہی اور پستی کچھ نہین

بندگی اور حق پرستی کچھ نہونا ہی نیاز
کچھ نہونے کے سوا اور حق پرستی کچھ نہین

مدرسے ہین عاشقون کے جسکی بسم اللہ ہو
اوسکا پہلا ہی سبق یارو فنا فی اللہ ہو

یہ سبق طولانی ایسا ہی کہ آخر ہو نہو
بے نہایت کو نہایت کیسے یا رب راہ ہو

دوسرا پھر ہو سبق علم الفنا کا انتفا
یعنے اس اپنی فنا سے کچھ نہ وہ آگاہ ہو

دوڑ آگے تب چلے جب جو رہو پیچھے مرد
اس دقیقے کو وہی پہونچے جو حق آگاہ ہو

تیسرا اوسکا سبق ہی پھر کے آنا اسطرف
اب بقا باللہ حاصل اوسکو خاطر خواہ ہو

وہ بھی عاجز ہوگئے مشکل ہی جنکا ربط و ضبط
حافظ و ملا یہان پر کب دلیل راہ ہو

حضرتِ عشق آپ ہو وین گی مدرس چند روز
پھر تو علم فقر کی تحصیل خاطر خواہ

اک توجہ آپ کی وانی کافی ہی ہمین
کیسا ہی قصہ ہو طولانی تو وہ کوتاہ

ای نیاز اپنی تو جو کچھ ہو تمھین ہو بس فقط
حضرتِ عشق آپ ہو اور آپ ہی امام اللہ ہو

وہ یار ہے میرا ارے او دیکھنے ہارو
دیکھا نہو گر تمنے خدا دیکھ لو یارو

اِس نقشے کی تصویر بنی ہے نہ بنے گی
کس ہاتھ کے ہو تم بنے او نقش نگارو

ہی شاہدِ گل جلوہ نما تخت چمن پر
اے بلبلو سب مل کے چلو جی کو نثارو

در ملک و علم شاہ جنون لائی ہین تشریف
ای عقل و خرد اب چلو باہر کو سدھارو

ٹھانی ہی یہان مغبچو نے آج یہ دل مین
واعظ جو ملے اوسکے عمامے کو اوتارو

ہم آگ مین جلنے سے بہت راضی ہین ناصح
لو اپنی بہشتون کو تمھین سر ستی مارو

ای چشم و جگر ملکے بہم سینہ و دل ساتھ
دھر نا دیو اوس یار کے دروازے پہ چارو

کس دل کی عمارت ہوئی ہی آج یہ مسمار
آتے ہو کہان سنے اوٹھے او گرد و غبارو

کہتا ہی نیاز اور غزل ایسی ہی سُنیو
کانون کو اودھر رکھیے ذرا حُسن شعارو

ہم جرم محبت کے گنہگار ہین یارو
پکڑے ہین کیے اپنے کو لوگو نہین مارو

مشکل ہی جو چپکے ہی رہین جی ہوتا ہی بیکل
وہ یار برا مانے ہی گر رو رو و پکارو

گر راحت و آرام گیا جانے دو وایدل
ثابت رہو ٹک عشق مین ہمت کو نہ ہارو

درخواست بھلائی کی فلک سے نہیں بہتر
دون ہمتو آگے نہ میان ہاتھ پسارو

جاؤ جہان ہے ساقی سرمست قدح نوش
کیون آتے ہو جھک جھک مری آنکھون مین خمارو

سیر چمن حسن مین کیا لطف و مزا تھا
کیدھر سے نکل آئے تم اے ہجر کے خارو

جبتک نہین یہ شوخ تمھین دیکھے ہے خوبان
خورشید کے نکلے یہ کہان ہو گئے ستارو

پھولی نہ سمائی تھی کہین انگ مین اپنے
آتی ہے خزان رہیو خبردار بہارو

اے شاہ نجف ہون مین نیاز آپکے گھر کا
بگڑے مرے سب کام تمھین آن سنوارو

عشق مین تیرے کوہ غم سر پہ لیا جو ہو سو ہو
عیش و نشاط زندگی چھوڑ دیا جو ہو سو ہو

پوچھو نہ مجھ خراب سے یار و صلاح کار تم
اپنے تو اب ہے نہین ہوش بجا جو ہو سو ہو

مجھ سے مریض کو طبیب ہاتھ تو اپنا مت لگا
اسکو خدا پہ چھوڑ دے بہر خدا جو ہو سو ہو

عقل کے مدرسے سے اٹھ عشق کی میکدے مین آ
جام فنا و بیخودی ابتو پیا جو ہو سو ہو

لاگ کی آگ لگتے ہی پنبہ نمط یہ جل گیا
رخت وجود جان و تن کچھ نہ بچا جو ہو سو ہو

دیدہ و دل بہم ہین یا ایک سے جھگڑین اور بوجھین
آنکھون کے سامنے عیان دل مین بسا جو ہو سو ہو

ہجر کی جو مصیبتین عرض کین اوسکے روبرو
ناز و ادا سے مسکرا کہنے لگا جو ہو سو ہو

ہستی کہ اس سراب مین رات کی رات بس لیے
صبح عدم ہوئی نمود پاؤن اٹھا جو ہو سو ہو

دنیا کے نیک و بد سے کام ہمکو نیاز کچھ نہین
آپ سے جو گذر گیا پھر اوسے کیا جو ہو سو ہو

عشق ستاتا ہی کیون آ مجھے ہر آن تو
میرے تو آرام کا لیگیا سامان تو

صبر و قرار و شکیب تاب و توان عقل و دین
سب ذی تو لی اپنی راہ رہگئی یکجان تو

دیکھا نہین ہی ہنوز چہرۂ دلدار کو
کسکو تکے ہے بھلا دیدۂ حیران تو

جلوہ فروشی نگر گل ہی سی پوچھ ای نسیم
در و مین کسکے ہوا چاک گریبان تو

غم نے تو ہمدم بگاڑ دی میری سب حیثیت
مانون تجھے مین اگر لے مجھی پہچان تو

تو جو اگر سینہ صاف اُس دُرِ دندان سے ہی
شرم سے ہی غرق کیون اب دُرِ غلطان تو

پوچھے ہے ہر ایک ہی کسکا ہے عاشق نیاز
تجھ کو نہین ہے خبر ایسا ہے انجان تو

افسانہ مرے درد کا اوس یار سے کہدو
فرقت کی مصیبت کو دل آزار سے کہدو

جھکتا نہین یہ دل طرفِ قبلۂ عالم
محرابِ خمِ ابروِ دلدار سے کہدو

اک تو ہی نہین مین بھی ہون اون آنکھونکا مارا
اے اہلِ نظر نرگسِ بیمار سے کہدو

سسکے ہے پڑا خنجرِ مژگان کا یہ گھائل
تیرِ نگہِ دیدۂ خونخوار سے کہدو

ہین عشق کی ملت مین ہو ان ای شیخ و برہمن
جا عشق مرا سبحہ و زنار سے کہدو

کیا جوش مین ہی اب می وحدت خم دل مین
او بلے ہی پڑہی رومی و عطار سے کہدو

جون مہر کے سنگہ کہے آئینہ انا الشمس
بولون ہون انا اللہ سر دار سے کہدو

مشکل جو نیاز آئے تمہین نقر مین و پیش
جا شاہ نجف حیدر کرار سے کہدو

چھوڑو نہ مجھے بیخود مرا آرام یہی ہے
بے نام و نشان ہنی دو بس نام یہی ہی

بیکار و معطل ہی ہون کار جہانسے
فہمید مین اپنی تو بڑا کام یہی ہی

لو سر سے قدم تک ہون جلا شمع کی مانند
شاید کہ میان عشق کا انجام یہی ہی

کافر ہون جو مین اپنے تئین جانون کہ ہین ان
جو کچھ ہے سو تو ہے مرا اسلام یہی ہی

سوجھے نہین و نمات تری زلف و عیان بین بیگئے
اپنی تو سحر ہے یہی اور شام یہی ہی

کہتے ہین نیاز آپکو اس شکل مری ہین
یہ سچ ہے کہ تو پاک یہ یان نام یہی ہی

غم جدائی کو ہم جانے یا خدا جانے
بلا کشون پہ جو گذری تری بلا جانے

مریض عشق کا درمان عبث کرے ہی تو
دوا ہماری ارسطو بھلا تو کیا جانے

صبا اگرچہ شگفتہ کرے ہزارون گل
اس ایک غنچۂ دل کو وہ کب کھلا جانے

اودھار ہی ہے جفا تیری اپنے درسے مجھے
ہین اودھر تو جاؤن اگر دی مری وفا جانے

پڑا ہو جسکو سروکار عشق سے آکر
وہ جیتی جی ہی میان اپنے تئین موا جانے

کسی نے آنکھون سے دیکھا ہی بن جاپ کوئی
کہ اپنا آپ پلک مارتے مٹا جانے

نیاز منزل مقصود کو وہی پہونچے
جو کوئی شاہ نجف اپنا رہنما جانے

جب بر در دل حضرت عشق آن پکارے
گوشہ ہوئی عقل اور ہوا اوسان کنارے

بازی وہی لیجائیگا اس کھیل مین اے دل
جو پہلے لٹا مہرۂ سر جان کو ہارے

گر حسن مین ہمسر ہین تمہارے مہ و خورشید
دن رات یہ کیون ہوتے ہین قربان تمہارے

جو سلسلۂ زلف کے ہین دست گرفتہ
پھرتے ہین سراسیمہ پریشان بچارے

پل مارتے ڈوبے ہی ابھی نو ورق گردون
طوفان ہین یہ دیدۂ گریان ہمارے

گر رستم و سہراب ہین ایسے ہی دلاور
ہو وین تو بھلا عشق کے میدان مین اوتارے

کل دورۂ مجنون تھا نیاز آج ہے اپنا
نوبت کے بجے پر سر دوران نقارے

ایضاً

مری آنکھون لگی ایسی ہی تیری نت کو جلوہ گری ہی
تو ہمیشہ کو ہمین اپنے آپ سے تو نہین بیخبری رہی

ارے آہ تیرے نہال سے کبھی کچھ برگ و ثمر ملا
نہ پھلی نہ پھولی کبھی کچھ نہین تھی ہمیشہ بے ثمری

جو یہ جوش سیل سرشک کا کوئی روز ایسا بنا رہا
نہ بدن مین نام کو غم ملی نہ دکھائی دیگی تری

ابھی ڈس کے ناگنی زلف کی مجھے کیسے ہائے نکل گئی
مری مرگ آنکھون مین سر لگا دیکھو آپ کیسی پری

چلی باد گرم فراق سے جلا سب وجود نیاز کا
مگر ایک عشق کی شاخ غم جسے کہتے ہین سو ہری رہی

آتی ہی اوسکے سامنے یون آپ سے ہم چل بسے
سورج کا چہرہ دیکھتے جیسے کہ شبنم چل بسے

عہد فاقت بندھ گیا تھا لیک اب بنہتا نہین
پیچھے رہا جاتا ہی غم اور ہمتواں دم چل بسے

عقل و خرد ایمان و دین صبر و شکیب آرام دل
جو کچھ کہ تھے وہ زندگی کے رکن اعظم چل بسے

اے ہمنشینو تم کہو کیا لطف ہی اس نشست کا
جب ہم اکیلے رہگئے اور اپنے محرم چل بسے

چلیے نیاز اب اوس جگہ کا بھی تماشا کیجیے
اپنے ہزارون ہین جہان ہر یار و ہمدم چل بسے

جب چھوڑ کر تنہا مجھے وہ یار ہمدم چل بسے
عقل و قرار و ہوش و دل سب لگ کر باہم چل بسے

اپنا مدار زندگی اب رہ گیا ہے غم ترا
پھر تو وہ پوری موت ہی یارب اگر غم چل بسے

ٹک مخلصی بلبل کو دے صیاد جاتی ہی بہار
پھر چھوڑنا کیا لطف ہی جب گل کا موسم چل بسے

دنیا سرا ایسی نہین آکر جہان رہجائیے
بس شب کی شب آئے رہے اور پھر کجر دم چل بسے

ابتو چلو ملکِ بقا کی سیر دیکھو اے نیاز
دیکھو تو کیا کیا ہے وہان عالم کے عالم چل بسے

دھیان اپنے کو نہ خاک نہ افلاک سی باندھے
عرفان اگر چاہے دل پاک سے باندھے

گر جلوہ گہِ یار ہو آئینۂ دل
پھر اوسکا تصور کوئی کس تاک سے باندھے

ہی کاسۂ سر اپنا ملبب تری بو سے
اب دستۂ گل لیکی کوئی تاک سے باندھے

نخچیر اپنے تشبک کا فتراک چاہے سو کرے
پر شرط نہ غربال دل چاک سے باندھے

ہر چند نظر باز ہے یہ نرگس شہلا
پر تاک نہ اس دیدۂ بیباک سے باندھے

صحرا ے شکار اوسکے مین بیٹھا ہون بامید
شاید مجھے کر صید وہ فتراک سے باندھے

لختِ جگر و دل سی جو ہینڈا نہین بندھتا
پھر آنسوونکی لڑی کوئی خاک سے باندھے

ٹکڑے کی فقط تاک کا ہون یارو گنہگار
کوئی باندھے مجھے تو شجر تاک سے باندھے

جوڑے کو جو وہ ناز نین باندھی تو ہی لازم
تار نگہ چشم ہوسناک سے باندھے

ماٹی سی ہماری وہ بنا کر کے بگولے
چکر ہی مین رکھتا ہی سدا چاک سے باندھے

اس چرخ سے کیا رکھیے بھلا چشم نکوئی
جو بیر لبیں ز مرگ بھی ہی خاک سے باندھے

بہتر ہے نیاز آپ کہ تو رشتۂ اخلاص
ہر ایک سے توڑ ہی شہ لولاک سے باندھے

دیگر

مجھے بیخودی یہ تو نے بھلی چاشنی چکھائی
کسی آرزو کی دل مین نہین اب رہی سمائی

نہ حذر ہی نے خطر ہی نہ رجا ہی نے دعا ہی
نہ خیالِ بندگی ہے نہ ستمنے خدائی

نہ مقامِ گفتگو ہے نہ محل جستجو ہی
نہ وہان حواس پہونچین نہ خرد کو ہی رسائی

نہ مکین ہی ذمکان ہی نہ زمین ہی ذزمان ہی
دل بینوانے میری وہان چھاونی ہی چھائی

نہ وصال ہی نہ ہجران نہ سرور ہی نہ غم ہے
جسے کیسے خوابِ غفلت سو وہ نیند مجکو آئی

من و تو او ٹھی جہان ہون ہو سین وہان کہان ہون
جو دوئی کے تھے لوازم سو رہائی اونسے پائی

یہان مین رہا ہون جب تو سخن نیاز بولون
سنو گے زبانِ نے سے وہی جو کہیگا نائی

ستارے نہین یہ شبِ تار کے
شرارے ہین آہِ شرربار کے

مبارک رہی تجھ کو واعظ بہشت
میان ہمتو طالب ہین دیدار کے

جو دیکھے تجھے بلبل اے رشک گل
نہ چھٹکے کبھی گرد گلزار کے

صفائی تری سلکِ دندان کی دیکھ
ہوے غرق دریا گہر ہار کے

عجب کیا جو تشریف لاؤ ادھر
عیادت کو آتے ہین بیمار کے

کہان فصل گل ہی کہان وہ بہار
چلو بل کے رووین گلی خار کے

غزل اور ایسی ہی کہیو نیاز
کہ مشتاق ہین تیرے اشعار کے

دیگر

چھٹا ہاتھ سے چشم خونخوار کے
لیا زلف نے دام مین مار کے

یہ جنبش جو ابرو مین ہی یار کے
سو جھڑتے ہین وہ ہاتھ تلوار کے

یہ ذرات ہین یا کہ ہندو ترک
کہ ہم دوش ہین زلف و رخسار کے

کھلی آنکھ پیتے ہی وحدت کا جام ہوئی مست و سرشار دیدار کے

خموشی کا عالم ہے اپنا مقام نہیں آشنا بحث و تکرار کے

جو آزاد ہیں کفر و اسلام سے نہ قیدی ہیں سبحہ نہ زنار کے

یہ دل بے بہا جنس ہے اے نیاز
بہا مت اسے بن خریدار کے

جو ہیں آشنا سرّ اسرار کے وہ ہیں یار ہر یار و اغیار کے

اندھیرا اوجالا نہاں اور عیاں یہ جلوے ہیں سب جلوۂ یار کے

بہار و خزاں ہمیہ ہی ایکسان کبھی یار گل ہیں کبھی خار کے

ادھر کی نہیں جانتے رسم و راہ میاں ہم تو باشندے ہیں پار کے

بنا توڑ ہستی کی لے گنج وصل بڑا گنج ہے زیر دیوار کے

کہا نسے کہاں لے کے پہونچا یہ دل ملائک جہاں سے رہے ہار کے

نہیں قیس و فرہاد سا میں نیاز کہ ہوں گرد صحرا و کہسار کے

دیگر

منہ اپنا جو تونے دکھایا مجھے وہیں پھر جو دیکھا نہ پایا مجھے

بسا میری آنکھوں میں تو اسقدر کہ تجھ بن نظر کچھ نہ آیا مجھے

کہانتک کہوں لطف و احسان عشق کہ جوں جوں گھٹا میں بڑھایا مجھے

یہانتک دیا مجھ کو حسن عروج کہ بندے سے مولا بنایا مجھے

میں قربان ہوں تیری نظروں کے یار ملاتے ہی آنکھیں گمایا مجھے

کہان ہین کدھر بیخودی کا مقام
وہانسے یہان توہی لایا مجھے
نیاز اب یہی ہے دعاو طلب
رکھ اپنا ہی بیخود خدایا مجھے

یہ جو ہی کون و مکان یارو یہ ہی سب لا شئی
جسکو کہتے ہو جہان یارو یہ ہی سب لا شئی
گرچہ ہی نام و نشان کا ہی یہ سب نام و نشان
پر یہ نام اور نشان یارو یہ ہی سب لا شئی
نہ تصور مین حق آوے نہ بیان کر سکیے
چہ تصور چہ بیان یارو یہ ہی سب لا شئی
سو جھتا ہی وہی جو کچھ کہ تصور بند ہو جاے
حق جسے کہیے وہان یارو یہ ہی سب لا شئی
ما عرفناک کہین صاحب لولاک جہان
بس وہان وہم و گمان یارو یہ ہی سب لا شئی
نہ تو کچھ بولو نہ دیکھو نہ سنو مثل نیاز
دیدۂ و گوش و زبان یارو یہ ہی سب لا شئی

روٹھا ہوا وہ پیارا اگر اپنے سے من جاوے
بگڑا ہوا کھیل اپنا اک آن مین بنجاوے
یہ سوز درون مجھکو کچھ پھونکے ہی ڈالے ہی
آجائی گلی لگ جا تو جی کی جلن جاوے
رونا مجھے آتا ہی اس طفل سرشک اوپر
یون آنکھو مین پل پل کے جا خاک مین بنجاوے
مین جان بلب آیا ہون اس ہجر کے ہاتھون سے
یا آملے وہ دلبر یا جی کی لگن جاوے
عاشق ہو نیاز او سیر گل پھاڑے گریبانکو
گر سیر کو گلشن کی وہ غنچہ دہن جاوے

کہتے ہین جسکو عشق ہمارا ہی نام ہے
شور و فغان کی اپنے یہان جھوم دھام ہی
گر پھونکدون جہان کو تو کچھ عجب نہین
مین آگ کا بھبوکا ہون میرا یہ کام ہی

ہوش و خرد سے ہمکو سروکار کچھ نہین
ان دونون صاحبون کو ہمارا سلام ہی

منزل ہماری پاتی ہین کب شیخ و برہمن
اسلام و کفر سے پرے اپنا مقام ہی

دیر و حرم مین اور کلیسا کنشت مین
بھرتا ہمارے نام کا دم ہرکدام ہی

ہر اک نیاز اپنے سے ہمراز ہے کہ وہ
شاہِ نجف امیر عرب کا غلام ہے

مین وہ کوئی ہون جسکا خدائی مین نام ہی
کہتے ہین جسکو حُسن سو مجھپر تمام ہی

عالم مین میری جلوہ نمائی کا ہر طرف
غوغا ہی غل ہی شور ہی اور دھوم دھام ہی

خلقت کی کان پُر ہین اسی ذکر سے ہوے
ہر ہر زبان پہ یہی بات اور کلام ہی

جس دل مین دیکھیے تو ہماری ہی چاہ ہی
جو آنکھ ہی سو تک رہی ہمکو مدام ہی

ہر سر کے بیچ اپنا ہی سودا ہی بھر رہا
اپنی تڑپ مین ریشہ و رگ ہرکدام ہی

دیکھا ہی جسنے حسن ہمارا بچشم دل
خوبان اس جہان سے کیا وسکو کام ہی

حاضر ہے بندگی مین ہماری تمام خلق
از عرش تا بفرش سب اپنا غلام ہی

رکھتا ہے ہمسے ہر کوئی راز و نیاز شیخ
پر کچھ نیاز اپنا مدار المہام ہے

سرزمین چشت کی آب و ہوا کچھ اور ہی
دین و دنیا سے نرالا اور ہی کچھ طور ہی

پھر رہی ہین ہر گلی کوچے مین اُن خود رفتگان
عشق کی وان سلطنت ہی بیخودی کا دور ہی

کوئی سبحانی کہے کوئی انا الحق بلبلاے
بل بے تیرا بلبلانا یہ مقام غور ہی

کوئی شغلِ ہستی ہین نیست و نابود ہے
کوئی نظارہ مین حق کی اک تماشا طور ہی

ہی حضورِ حقتعالے اونکی گاہی بود و باش
دیکھنے مین خلق کے گو دہلی و لاہور ہی

خندہ و گریہ بہم ہمدم ہین اون یارونکی بیچ
جو کوئی روتا ہی پھر ہنستا وہین فی الفور ہی

جبکہ دکھ سکھ ہوا نھین اور بیقراری ہو قرار
پھر تو قہر و لطف سے خوشتر جفا و جور ہی

کیا ہی تیزی اور تندی رکھتی ہی اونکی نگاہ
جا پڑے جسپر نظر رہتا وہین وہ ٹھور ہی

وہ جو اک عرصہ مین ہوتا ہی بسر اور جلے
یا وری ہی عشق کی حاصل یہان فی الفور ہی

وہ تو الماس نگین ہین یا کہین دُرِ ثمین
کانچ کی تو یوت ہی یا ریزۂ بلور ہی

یہ تو سب سچ ہی مگر اونین سے کیا آپ کو
ہرزہ گوئی ہی نیاز اور لاف ناخوش طور ہی

بہارِ چندروزہ سی دل اپنا شاد کیون کیجے
ہوائے حسن پر دل کو عبث برباد کیون کیجے

لبِ شیرین کی باتون پر جو کیجے تلخکام اپنا
گئی اوقاتِ راحت کی تئین پھر یاد کیون کیجے

لگا کر دیدۂ و دانستہ اپنے پاؤن پر تیشہ
بکو عشق اپنا قتل جیون فرہاد کیون کیجے

نہ دیجے خالِ خط کے دام و دانہ پر ساں دل کو
اگر دیجے تو پیچھے نالۂ و فریاد کیون کیجے

نہ ہو گر مرغِ دل کی آپ ہی دانہ کی خبر لینی
تو اپنے دام مین اوسکے تئین صیاد کیون کیجے

جو بانگون مین ہین آزادی کہی ہنسکے یون ظالم
جسے کیجے غلامی مین وسے آزاد کیون کیجے

نیاز اب چپ رہو کوتہ کرو افسانۂ غم کو
جہان سے اوٹھ گئی ہی داد بس فریاد کیون کیجے

تمام شد

# آغاز ہولی وغیرہ

| | | |
|---|---|---|
| من موہن جب چھب دکھلائی سرسون پھولی آنکھونمین | | بیہم کی زردی مکھ پر چھائی سرسن پھولی آنکھونمین |
| نیاز کہانی سنوری بھائی ہوش گیا بیہوشی آئی | | خودی گئی جب ملی خدائی سرسن پھولی آنکھونمین |
| شیام سندر کی جب سبہا آئی سرسون پھولی آنکھونمین | ایضاً | کچھ کا کچھ ہو دیت دکھائی سرسن پھولی آنکھونمین |
| ہر ہر بند سمندر پہچانون ہر ذرہ خورشید | | واہ گرو جی خوب سجھائی سرسن پھولی آنکھونمین |
| بندی کو اللہ بکھانون قیدی کو بے قید | | ان کہنی منہ سے کہلائی سرسون پھولی آنکھونمین |
| اونچ نیچ مین فرق نجانون دوئی ہوئی ناپید | | وحدت من پر ایسی چھائی سرسون پھولی آنکھونمین |
| نیاز آپ پچھا آپ بچانون کجا عمرو کت زید | | نگلگئی پربت کورائی سرسون پھولی آنکھونمین |
| مدرہ بھائی جو تمہین آئی دیکھو جی ابا و بلے ہی | ایضاً | سمند بند مین ڈبکی کھائی دیکھو جی اب اچھلا ہی |
| نگلگئی پربت کورائی دیکھو جی ابا گلے ہی | | نیاز کے پردے مین ہی خدائی دیکھو جی اب نکلا ہی |
| صم بکم عمی ہو کے حق سے دھیان لگاو جی | منہ | بیرنگی کی سرت جماکر اپنا آپ گماو جی |
| پاک منزہ پوری ہو کے سبحانی گن گاو جی | | نیاز گیا جب للہ لوکون رہا فرماو جی |
| سن سن لی من موہن کی سدھ بدھ سب بسرانی | ایضاً | سکھی سہیلی سنگ کی کھیلی نہین پر پہچانی |
| ہر صورت مین نیاز کو جانون ایسی مت بورانی | | پیت کی ریت کہا ہی ہوت ہی سلج کہو کر گیانی |
| جو گنیا کا بھیس بنا کر پی کو ڈھونڈن جاؤن | ایضاً | نگری نگری وار ہی دوار پی پی سبد سناؤن |
| درس بھکاری جگ مین ہو کر درشن بھچّا پاؤن | | تن من جیون بل بل وارون تب مین نیاز کہاؤن |
| ہوری ہو رہی احمد جیو کے دوار | ہوری | نبی علی کو رنگ ہی حسن حسین کھلار |

الیسو انوکھو چتر کھلاڑی رنگ دینو سنسار | نیاز پیارا بھر بھر چھڑکا ایک ہی رنگ

ایضاً
سج رہی سہنی رت پھاگن کی ہے بہار | ہوری کھیلے دھوم مچاوے ناچو دیہ
نیاز پیارا چتر کھاوے اچپل کھیل کھلار | مکھ ہنیدڑین اور بھگوا انگین تب ہم چترا نا

ایضاً
من موہن پیارو سندر سہن سج دینوری | پہلے تو بانکی آن دکھا کر من ہیر وہر لینوری
اب ہین کو بیراگ دوائی آپ ہی رنگ بھینوری | نیاز پیا کو میری سنگت سی سوتن برہن بھینوری

ایضاً
سکھی مجھے جلاوے ہے ڈارے برہ اگن سب گات | بید جو ناری دیکھن لاگو پھالک پر گئیو ہات
ہون برہن کو پیا تج دینو سوت کا پکر دہات | نیاز پیا بن کیسے گجرے کیسے کٹے دن رات

ایضاً
اگو جو ہنوا کیسے کر راکھوں سنبھار | انوا ہورے ٹیسو پھولی برن برن کی بہار
آیا پھاگن ہوری کھیلیں ترسے بار ہی بار | ہری میت کو توا کتو دیہو مونہ لسبار

پھاگ
من لاگو ایسی جھوڈ لگ گئی پیم کی ڈوری | برہا اگن سلگت ہی تن من جل جل بھسم بھیوری
سدا ہی پھاگ کھیلت فی بہاں ہم سنگ تمہیں ہوری | نیاز تمہاری لین من بلیاں ہیک پھیر لیو موری

**خاتمۃ الطبع** نیاز یکہ از ہزاران ناز بہتر و ناز یکہ از الاف نیاز خوشتر نثار بارگاہ آن بے نیاز کہ نیاز را مقبول درگاہ خود ساختہ و فخر آدم نے سید عالم و عالمین خاتم النبیین را بخلعت ناز و حلہ ناز و نیاز پیراستہ اما بعد کشتگان خنجر تسلیم را نوید تازہ و محرمان راز نحن اقرب الیہ من حبل الورید را نشید بے اندازہ کہ کلام فیض انضمام یعنی دیوان کرامت توامان عاشق کامل و ولی باذل واقف اسرار اللہ الصمد مولانا شاہ نیاز احمد قدس اللہ اسرارہم باہتمام نیاز آگین ابو الحسنات قطب الدین احمد غفر لہ اللہ الصمد بار چہارم بماہ ربیع الاول ۱۳۰۸ھ ہجری نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مطابق ماہ اگست ۱۸۹۰ء عیسوی بحلہ انطباع آراستہ گردیدہ مطبوع طبع اہل ولاان منظور نظر صاحب نظران گردید

# اشتہارات

**مثنوی میر حسن دہلوی** - اس سے قبل بار با
مختلف مطابع مین یہ مثنوی چھپی مگر ہمیشہ اسقدر
باریک قلم سے طبع ہوئی جسکا پڑھنا دشوار تھا مگر
اب مطبع نامی کی کوشش سے بعد رفع اغلاط
جوب قلم سے مع مرقعون کے طبع ہوئی ہے قیمت فی جلد ۵/

**مثنوی شاہ بو علی قلندر مترجم** - اس کتاب
مقبول شیخ وشاب کا ترجمہ مولوی ظہور خانصاحب
نے بڑی خوبی سے کیا ہے قیمت فی جلد ۱/

**مثنوی اختر ماہ پیکر** - اُردو نظم مین یہ قصہ
بھی اچھا ہے قیمت فی جلد ۳/

**نسیم آرزو** - اس ناول کی خوبی عبارت پر
اگر لحاظ نہ کیا جاوے تو بھی عبرت آمیز درد کا
بھرا ہوا قصہ ہے قیمت فی جلد ۳/

**خورشید بہو** - یہ ناول اخلاقی ناولون مین
اعلےٰ درجہ کا ناول ہے زبان صاف اصطلاحات
صحیح مضمون پاکیزہ عبرت انگیز درد آمیز شریف مرد
عورت بیاہی کنواری دونون کی اصلاح اخلاق کے
واسطے مفید ساری کتاب مین کوئی لفظ فحش یا
غیر مانوس نہین قیمت فی جلد ۵/

**جذبۂ حسن** - یہ ناول انگریزی سے ترجمہ
کیا گیا ہے جسکے مؤلف لارڈ والٹن صاحب بہادر
تھے ہنی دو در چلینڈ کا اسیین ٹکڑا لگایا گیا ہے
قیمت فی جلد ۸/

**اشک خون یا لاڈلا بیٹیا** - اس ناول مین
اولاد کو تعلیم وتربیت سے بے بہرہ رکھنے کے
خراب نتایج دکھائے گئے ہین قیمت فی جلد ۴/

**شبلِ غنی** - یہ سچا قصہ بطرز ناول منشی عبدالحفیظ
صاحب انسپکٹر کی تالیفات سے ہے قیمت فی جلد ۴/

**معشوقۂ عرب** - اس ناول مین لائق مصنف
نے اہل عرب اور ترک کے طرز تمدن کا اچھے
پیرایہ مین فوٹو اوتارا ہے قیمت فی جلد ۸/

**ماریہ سلطانہ** - اس ناول مین وہ عجیب و
غریب حسرت انگیز سرگذشت لکھی گئی ہے جو پہلی
صدی ہجری کی یادگار ہے قیمت فی جلد ۴/

**عمیر و ریحانہ** - اس ناول مین پولیس کی
کارروائی اچھی دکھائی ہے قیمت فی جلد ۲/

**سلیم و مہر النساء** - اس ناول مین تاریخی
اصول سے شاہنشاہ نورالدین سلیم مخاطب بہ
جہانگیر شاہ اور بانو مہر النساء ملقب بہ نواب
نورجہان بیگم کی مواصلت اور آپس کی محبت کا
فوٹو اوتارا ہے قیمت فی جلد ۴/

**خون آرزو** - یہ نہایت حسرت انگیز نتیجہ خیز
ناول حضرت وحشی کی یادگار سے ہے قیمت فی جلد ۴/

**سعید و زکیہ** - اس ناول مین مؤلف نے
یہ لطف دکھایا ہے کہ پورا پورا قصہ ہیرو کی زبان سے
بیان کیا ہے اور اس مثل کو اپنی بیتی آپ خوب
کہی جاتی ہے سچ کر دکھایا ہے قیمت فی جلد ۴/

**خون جگر یا نیلوفر** - اس ناول مین تاریخی
حالات شاہزادی نیلوفر دختر حضرت امیر المومنین
سلطان مراد اول مرحوم فرمانروائے سلطنت
عثمانیہ کے صحیح صحیح لکھے گئے ہین قیمت فی ۵/

**رشید و زہرہ** - یہ نہایت دلچسپ ناول ہے قیمت فی جلد ۲/

# اشتہارات

**منصور و خورشید جمال** - یہ ناول سوختہ دلون کی آتش شوق بھڑکانے کے لیے اچھا خاصہ آلہ اور برشتہ جگرون کے جلا جلا کے مارنے کے واسطے بیڈھب آتش کا پرکالہ ہے قیمت فی جلد ۴/

**محبوس گنشت** - اگرچہ یہ ناول کے طرز پر لکھا گیا ہے مگر یہ صحیح تاریخ اوسی زمانہ کی ہے کہ جب ہجری سنہ ۵ لکھا جاتا تھا اور غازی سلطان محمود مرحوم نے اسلامی حملون سے خون کے دریا بہا دیے بہادر چھتریون کے ہاتھون کے طوطے اوڑا دیے تھے یہ ناول نہین ہے بلکہ جنگ سومنات کا پورا فوٹو ہے قیمت فی جلد عصو/

**دلبر** - اس ناول مین جناب عبدالشکور صاحب فرحت گورنمنٹ آف انڈیا پی ڈبلیو ڈی نے اون حالات کا فوٹو اوتارا ہے جو وقت تعلیم نسوان نوجوان معلمون کے سبب سے پیدا ہوکے لقیۃ العمر لڑکیون سے خون تھکواتے اور اونکے والدین سے کو مین جھکواتے ہین قیمت فی جلد ۶/

**عامر و صفیہ یا عبرت انگیز** - یہ ناول دیکھنے کے لائق ہے زبان اچھی محاورات صحیح نتیجہ پُراثر قیمت فی جلد ۲/

**رہبر** - اس ناول مین جناب ڈاکٹر سید احمد حسین صاحب نے ایک سچے بہادر باوفا عاشق و معشوق کا نہایت تہذیب سے فوٹو دکھایا ہے - رزم - بزم - کسیکو ہاتھ سے جانے نہین دیا جو باتین ناول مین ضروری ہین وہ سب اسمین موجود ہین زبان اچھی قصہ عمدہ نتیجہ بہتر قیمت فی جلد ۱۲/

**جفاے ناز** - حضرت وحشی بلگرامی کی تالیفات سے چشم بد دور یہ ناول بھی آنکھون سے لگانے کے لائق ہے بندش حسب محاورات صحیح و درست عبارت خوب قصہ مرغوب البال پیاری زبان ایسی جسپر دل صدقے جان واری قیمت فی جلد ۵/

**جفاے حُسن** - اس ناول مین ایک شریف خاندان کے مد وجزر کو عبرت ناک الفاظ مین لکھا ہے قیمت فی جلد ۴/

**فریب حُسن** - یہ ناول منشی محمد عبدالحفیظ صاحب کی لیاقت کا بہت اچھا نمونہ ہے قیمت فی جلد ۱/

**خواب عبرت** - یہ ناول اسم بامسمی بڑی عبرت کا قصہ ہے پڑھنا تو درکنار نام لیتے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہین قیمت فی جلد ۲/

**مشرق نیرین** - دنیا مین بہت سے قصے چھپے اور کم و بیش ناظرین کو مطبوع بھی ہوے مگر یہ عاشقانہ ناول بلحاظ عبارت و بحالت قصہ اچھون مین اچھا نہین تو برا بھی نہین قیمت فی جلد ۲/

**نوٹ** - محصول ڈاک کے واسطے تخمیناً ۲/ فی روپیہ ہمراہ قیمت کتب زائد مرحمت فرمایئے -

**التماس** - یہ جملہ کتب قیمت وصول ہونے سے یا بذریعہ ویلیو پی ایبل ارسال ہو سکتی ہین -

المشتہر - ولی اللہ منیجر مطبع نامی لکھنؤ کٹرہ ابو تراب خان مکان نمبر ۵

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
الحمد للہ کہ یہ گلدستہ فصاحت مجموعہ بلاغت از فکر سخنور عالی گہر جناب مرزا عنایت علی بیگ صاحب ماہ مرحوم
بیاض ماہ
حسب فرمایش جناب مرزا رفاقت علی بیگ عرف منجھے مرزا صاحب باہتمام عبد الرحیم خان عرف بھگو خان رحیم
مطبع رحیمی واقع قنوج میں طبع شد

# واضح ہو کہ

یہ دیوان بلاغت نشان شیر بیشۂ سخنوری گل بوستہ
نکتہ پروری اخوی المکرم جناب مرزا عنایت علی بیگ
صاحب المتخلص بہ ماہ مرحوم اکبر آبادی شاگرد حضرت
خواجہ آتش مرحوم لکھنوی و برادر خرد جناب مرزا
حاتم علی بیگ صاحب مہر مرحوم اکبر آبادی میرے
پاس عرصہ سے بحفاظت رکھا رہا - کچھ با ترتیب
کچھ متفرق - اب مین نے بڑی کوشش اور زر کثیر صرف
کرکے اوسکو مجتمع کرایا اور اس خیال سے کہ جناب مرحوم کے
اس زمانہ ناپائیدار مین یادگار رہے طبع کرا دیا امید کہ قدر دانان
سخن اسکی قدر کرینگے اور مجکو دعائے خیر سے یاد فرماوینگے - حق
تصنیف اسکا محفوظ ہے کوئی صاحب بغیر میری اجازت قصد چھپوانے
یا چھپوانے کا نہ فرمائین - ورنہ نفع کی عوض نقصان اوٹھانا ہوگا
جسقدر جلدین درکار ہون مجھسے قیمت پیشگی عہ بھیجکر طلب کرین
یا اجازت ویلیو کی دین - میرا پتہ یہ ہے - مقام زین پور ڈاکخانہ
ٹھٹیا ضلع فرخ آباد - المشتہر
مرزا رعایت علی بیگ عرف ننھے مرزا افسر علاقہ ریاست ترواں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ادنی مین شرف تونے یہ اعلی سے نکالا
گوہر کیا قطرہ کو جو دریا سے نکالا

وہ قامت بے سایہ کیا خلق کہ جسکا
ثانی نہ کوئی قدرت یکتا سے نکالا

صحرائے حقیقت کا وہ دیوانہ ہے جسنے
مجنون کا پتا ناقۂ لیلی سے نکالا

خورشید کرے ذرہ کو قادر ہے وہ ایسا
جسنے ید بیضا کف موسے سے نکالا

اس گلشن ایجاد مین رنگ رخ ہر گل
خون جگر بلبل شیدا سے نکالا

وہ در طلب ہون کہ تیری راہ مین منھ پر
کانٹا نہ کبھی آبلۂ پا سے نکالا

ہر وحشی عریان کو دیا دشت کا دامن
پردا یہ نئی قطع کا صحرا سے نکالا

گہہ بت کئے گویا کسی محبوب کی خاطر
نقشا کبھی کعبہ کا کلیسا سے نکالا

جس گل مین نظر آئی نہ بوئے محبت
بیداغ اوسی گلشن دنیا سے نکالا

کیا کیا جو کیا میری گذارش پہ تو نے
امید کا پہلو تیری کیا کیا سے نکالا

عزت ہے فقیرون کی امیرون کے برابر
کیا تاج گدا افسر کسرا سے نکالا

رندون کا کیا پیر مغان پیر طریقت
مستی کا مزا ساغر صہبا سے نکالا

دکھلائی مجازی سے رہ عشق حقیقی
منزل کا نشان ڈہونڈھ کے کس جا سے نکالا

ای ماہ مین اُس بندہ نوازی کی ہون قربان
داغ اپنا ہے کس نور بکلا سی نکالا

کیونکر نہ ہون دست نگر فضل خدا کا
دنیا کی مجھے فکر نہ غم روز جزا کا
ہر گل ہی طلسمی چمن دار فنا کا
پاینگے جفا کار عوض جور و جفا کا
مداح ہون شاہون کا نہ قائل فقرا کا
گویا کیا شیرین سخنی مجکو عطا کی
مولا تو اسے گوہر مقصود سے بھر دے
قربان ہوا اُس شان کری کے یہ بندہ
بے وجہ تو یون جوش مین آنا نہین تیرا
کس ارض مقدس کی ہے وہ خاک جہان مین
سنتا ہون تری نام کو یا حیدر کرار
تقدیر سے گر پاؤن تری راہ مین اوٹھین
ہون رند در میکدہ ساقیٔ کوثر
ہونے دو سیہ رو مری آہونکی دہوین سے
تا حشر نہ چھوٹے گا کبھی ہاتھ سے قاتل
اُس ناوک مژگان کا نشانہ رہا اک عمر
کس زلف کا دیوانہ ہون جو دیکھ کی مجکو
خوف دل نازک سے ہون مجبور گرانہ

ہے نام ید اللہ ترے عقدہ کشا کا
توشہ ہے توکل کا بھروسا ہے خدا کا
کیا دم کا بھروسا کہ یہ جھوکا ہے ہوا کا
سنتا ہون کہ اک روز مقرر ہے جزا کا
بندہ ہے وہی جسکو بھروسا ہے خدا کا
کیا منھ جو کرون شکر عنایات خدا کا
بندہ لئے کاسہ ہے جو اک دست دعا کا
ہے نام شہنشاہ ترے در کے گدا کا
اے دختر رز تجکو کسی مست نے تاکا
عصیان کی مریضونکو جو نسخہ ہے شفا کا
مشکل مین اثر رکھتا ہے موسے کی عصا کا
سرتاج ہو ہر نقش قدم عرش علی کا
رہتا ہے یہان آٹھ پہر نشہ ولا کا
اچھا ہے اوڑی گردش افلاک کا خاکا
خون دل عاشق نہ سمجھ رنگ حنا کا
تو وہ دل عاشق تھا کہ تیر قضا کا
کہتے ہین اطبا اسے سودا ہے بلا کا
اے بت مرے نالونے ہلا عرش خدا کا

اُس دست حنائی نے کیا قتل جو مجکو
زخمون کے لیے چور بنا زرد حنا کا

خم خانۂ دنیا مین ہون وہ رند مستسقی
موج مے خالص جسے جو بس کا ہے ہوا کا

ہے وصل کی شب بند قبا کھولیے صاحب
پردہ تو اوٹھے سامنے سے شرم وحیا کا

عقدہ یہ کھلا اوس مسی مالیدہ دہن سے
ظلمات مین چشمہ ہے نہان آب بقا کا

اللہ سے فریاد ہے بیداد صنم کی
نالہ میرا محتاج ہے گوش شنوا کا

گہ تیوری چڑہانا گہے منہ پھیر کے ہنسنا
انداز نرالا ہے تیری ناز و ادا کا

دنیا مین نہین شکل ثبات ایک بھی دم کی
ہنسنے کی یہ تصویر مرقع ہے فنا کا

کیون ماہ کے سینہ پہ ہو داغ نمودار
کہتے ہین اے شیفتہ اک مہر لقا کا

ممکن کا وہ مقر ہے نہ قایل محال کا
موہوم حشر کو بھی ہے وعدہ وصال کا

کاہیدہ گی سے بڑہ گیا رتبہ ہلال کا
دیکھو زوال ماہ ہے باعث کمال کا

مشتاق ہم بغل کا ہون خواہان وصال کا
موسی نہین جو محو فقط ہون جمال کا

نالون نے اپنے عرش ہلایا ہے اے صنم
اللہ ہے گواہ ہمارے ملال کا

اونکو غرور حسن ہے ہمکو ہے پاس ننگ
وان لب جواب کے ہین نہ یان منہ سوال کا

درد شب فراق کا قصہ سنائین گے
ہمکو ہوا نصیب اگر دن وصال کا

رنگ حنا نہین ہے کف پای یار مین
پابوس خون ہوا ہے کسی پایمال کا

ایمان جانتے ہین جسے شیخ و برہمن
بندہ ہون دل سے اُس صنم بے مثال کا

وہ مرغ ہون کہ دام مین پھنستے ہی مر گیا
عقدہ کشای قید تہا پھندا بھی جال کا

کرتا ہی تو شقد و نے گلستان مین سرکشی
سایہ پڑا ہے سرو پہ کس نونہال کا

دہر کون نے روز ہجر کی کھو دی شب وصال
حاصل ہوا نہ ہمکو نتیجہ وصال کا

روتا ہوا مین آیا ہون اس بزم دہر مین
روز ازل سے بندہ ہے خوگر ملال کا

باغ جہان مین وہ شجر بے ثمر ہون مین
پتا کبھی ہوا نہ چھوٹے جس نہال کا

تر دامنی سے اپنے مین نادم ہون کسقدر
ڈوبا ہوا ہے دل عرق انفعال کا

پہلو سے دل گیا میرا قالب سے جان گئی
کوئی رہا شریک نہ اپنے ملال کا

ساقی کے دست فیض سے چمکا ہے کسقدر
روشن ہے آفتاب سے ساغر سفال کا

گیسو مین شانہ دل صد چاک سے کیجئے
لیتا محاسبہ ہے اگر بال بال کا

بندہ کی خاک ہو جو ترے گرد آستان
پہونچے دماغ عرش پہ مجھ پایمال کا

اس چشم فتنہ ساز کی شوخی کے سامنے
ڈھیلا دکھائی دیتا ہے دیدہ غزال کا

کب تک چھپے رہین گے وہ مشتاق دید سے
کھلین گے روز حشر نظارہ جمال کا

آمد تمھاری آمد محشر سے کم نہین
انداز چال مین ہے قیامت کی چال کا

ادنی بھی کام آتے ہین اعلی کے ایک روز
اچھون کے منہ کو لگتا ہے تنکا خلال کا

ہر شب شب برات ہے ہر روز روز عید
ایماہ کس سے لگ گیا موقع وصال کا

روشندلی کا اپنے رہا داغ عمر بھر
ایماہ قدر دان نہین کوئی کمال کا

ہادی اس دشت مین لایا مجھے سودا اپنا
جہان آسیب نظر آتا ہے سایا اپنا

کوئی سمجھے کسی کافر کو نہ مولا اپنا
بندہ بت کرے اللہ نہ بندہ اپنا

درد الفت ہے عجب مونس یکتا اپنا
اس کا شیدائی ہون مین اور یہ شیدا اپنا

اوسکے کھل کھلنے سے حال کھلیگا اپنا
پردہ یار سمجھتا ہون مین پردہ اپنا

حرم و دیر مین رہتا ہے یہ چرچا اپنا
اسنے کونین مین رکھا نہ ٹھکانا اپنا

کر دیا وقت عدم دور سراپا اپنا
کب کا دشمن تھا بغل مین دل شیدا اپنا

کیف مے سے ہین تماشائی جہان مین بیخبر
جام جمشید ہے یا ساغر صہبا اپنا

سحر حشر ہوئی روز قیامت آیا ‎— تو نے ایفا نہ کیا وعدۂ فردا اپنا

کیا قیامت ہے کہ وہ عہد شکن کہتا ہے ‎— بھول جاتا ہے مجھے وعدۂ فردا اپنا

عمر تک زیست کے جھگڑے نے بچایا مجکو ‎— تیغ قاتل سے مٹا عمر کا قصا اپنا

ایک سی شیخ و برہمن کی جگہ ہے اسمین ‎— یہی کعبہ ہے یہی دل ہے کلیسا اپنا

وہ خرابہ ہے یہ دنیا کہ جہانسے آخر ‎— چل دیا طاق و محل چھوڑ کے کسرا اپنا

وجد مین آیا جو ہر بت میرے نالے سنکر ‎— معتقد ہو گیا رہبان کلیسا اپنا

رشتۂ زیست کی رشتہ ہین عزیز و قربا ‎— اپنا کہتے ہین کسے ہوتا ہی کیا اپنا

چشم بینا مین ہی اک نور تمہارا مستور ‎— پردۂ حسن ہے یہ آنکھ کا پردہ اپنا

کشتۂ ناز کو اوس شوخ کے زندہ کر دے ‎— ہمکو دکھلائے تو اعجاز مسیحا اپنا

لب اعجاز نما نے تیری مارا ہمکو ‎— اپنی قسمت کا ہلاکو تھا مسیحا اپنا

کینہ و بغض و حسد ہم نہین رکھتے دلمین ‎— ہر کدورت سے ہے آئینہ مصفا اپنا

ہدف تیر ستم ہو گئے دونون پہلو ‎— اپنا یہ دل ہے ستمگر یہ کلیجا اپنا

ہوئے انداز جنون مین جو مقلد میرے ‎— قیس و فرہاد کی سر ہو گیا سودا اپنا

جذب مجنون نے اُسی سمت کھنچا جاتا ہی ‎— منھ نکرتا تھا جدہر ناقۂ لیلا اپنا

وصل کی رات کیا یار کو محو حیرت ‎— حسرت دل نے دکھایا جو تماشا اپنا

انکو زینت سے ہے فرصت نہ ہمین وحشت سے ‎— دل بہلنے کے لئے شغل ہے اپنا اپنا

نقص حاصل جو ہوا صورت کامل ہو کر ‎— ماہ گردش مین ہے قسمت کا ستارا اپنا

---

سودا ہے زلف کا جو زمانہ بسر ہوا ‎— کیا کیا وبال دوش مجھے اپنا سر ہوا

لکھا جو مینے نامہ مین احوال سوز دل ‎— اے شمع رو پتنگ میرا نامہ بر ہوا

کیا پوچھتے ہو حال شب وصل دوستو ‎— دشمن ہماری جان کا مرغ سحر ہوا

اللہ رے نازکی مری نازک مزاج کی
مضمون کمر کا باندھا تو درد کمر ہوا

برسوں ملا نہ منزل مقصود کا پتا
اپنا سفر بھی ریگ رواں کا سفر ہوا

مرتے ہیں زلف و رخ کے تصور میں آجکل
وعدہ تمام شام ہوا یا سحر ہوا

محفوظ جو رباد خزاں سے ہو یک قلم
ایسا کوئی نہ باغ جہاں میں شجر ہوا

دیکھو اثر کتابت درد فراق کا
جانبر نہ ایک گام مرا نامہ بر ہوا

یاد آئی گردش فلکی جب سرور میں
رندوں کو دور جام سے دوران سر ہوا

کچھ دل کا ہوش ہے نہ جگر کا خیال ہے
کیسا میں خود غلط ہوا کیا بیخبر ہوا

نالے ہمارے سننے کو آتے ہیں خوشنوا
مرغ ترانہ سنج دل نوحہ گر ہوا

ایسی ہر اک غزل میں ہے انداز مرثیا
جسنے ہماری شعر سنے نوحہ گر ہوا

کسرا سے بھی بلند تھیں جنکی عمارتیں
ہجرت کی جا ہے گور میں اونکا گھر ہوا

پھل تیغ کا تو پھول سپر کی ہوئی نمود
قاتل جو میری خاک سے پیدا شجر ہوا

زاہد کی زہد خشک پہ رویا میں اسقدر
باعث میری بکا کا اونکا دامان تر ہوا

دیکھو کمال ماہ ہوا باعث زوال
بدطالعی سے عیب ہمارا ہنر ہوا

ضعف کی شدت سے میں عنقا کا ہمسر ہو گیا
واں کمر پتلی ہوئی یاں جسم لاغر ہو گیا

عکس روئے یار سے ایک جوہر پیکر ہو گیا
آج سخت آئینہ بخت سکندر ہو گیا

ہوں وہ قانع زہر جسکو شہد و شکر ہو گیا
شکر کرکے کھا لیا جو کچھ میسر ہو گیا

پیرہن سے چھوٹ نکلا یار کا جسم لطیف
حسن شکل بوئے گل جامہ سے باہر ہو گیا

بھر گیا ایسا ہوائے شوق میں نامہ میرا
اوڑ کے پہونچا یار تک گویا کبوتر ہو گیا

پائے بت پر جبہہ سائی کا ہے سر سودا مجھے
پھر ہدف سنگ حوادث کا مرا سر ہو گیا

شامت اعمال سے دام بلا میں پھنس گیا
کیا کہوں سودائی زلف یار کیونکر ہو گیا

پھاڑے کھاتے ہیں در و دیوار مثل گرگ و شیر
وادی وحشت ہماری واسطے گھر ہو گیا

صدمۂ عشق بتاں سے ہو گیا میں سخت جان
شیشۂ نازک تھا اپنا دل سو پتھر ہو گیا

دو قدم بھی کوے قاتل میں نہ ثابت چل سکا
دوش پر بار گراں مجھکو مرا سر ہو گیا

زیب دیتا ہے صنم دعوی خدائی کا تجھے
تیرا جلوہ دیکھ کر بیخود پیمبر ہو گیا

جبر سے ایذا گوارا کی تو راحت ہو گئی
خار کا بستر مجھے فرش مشجر ہو گیا

چشم عبرت سے جو دیکھا رتبۂ شاہ و گدا
ٹھوکریں کھانے کے لائق تاج قیصر ہو گیا

باغ عالم میں چلی کیسی ہوائے انقلاب
عیب گنتی تھے جسے یاروں کا جوہر ہو گیا

خاک ہے پھر دوستی لطف صفائی جب نہیں
آئینہ داں میلی ہوئی بات دل مکدر ہو گیا

مجھ سا آوارہ کوئی کب منزل ہستی میں ہے
وہ غبار راہ ہوں جو وقف صرصر ہو گیا

وصف دندان صنم میں منھ سے نکلا جو کلام
گوش سامع کے لئے نایاب گوہر ہو گیا

میں وہ مجرم تھا کہ مجھکو ذبح جس دم کر چکا
پانی پانی شرم سے قاتل کا خنجر ہو گیا

درد و غم کی ایک ہی سے پاسداری تھی
دل مرے پہلو میں دو ٹکڑے برابر ہو گیا

ہمدمی سے دل جگر کرنے لگے پہلو تہی
عشق بازی میں ہمارا کھیل ابتر ہو گیا

حسرت دیدار میں لاکھوں تڑپ کر مر گئے
خون ناحق تیرے دروازے پہ اکثر ہو گیا

بیستوں پر نقش شیریں سے یہ آئی تھی صدا
کوہکن مرنے سے حاصل خاک پتھر ہو گیا

لطف دونا کر دیا خال رخ محبوب نے
حسن کا یہ ایک نکتہ ایک دفتر ہو گیا

حسرت سوز دروں سے خاک جل بھن کر ہوا
ماہ مجھکو داغ دل خورشید محشر ہو گیا

ذرہ ہوں آستان جناب امیر کا
اے ماہ مہر نام ہے میرے مشیر کا

جلوہ ہے ہر صنم مین خدائی کبیر کا
واللہ حق شناس ہے مذہب فقیر کا

قید قفس سے میری رہائی محال ہے
لایا ہے آب و دانہ یہان مجھ اسیر کا

تو نے نگاہ ناز سے دیکھا نہ اسطرف
مشتاق دل رہا لب معشوق تیر کا

اُس بادشاہ حسن کے در کا فقیر ہون
کرتا ہے کام حسن کا پیادہ وزیر کا

جو بوریہ ہے شکل نیستان ہے خوفناک
آبن ہے شیر کا کہ تکیہ فقیر کا

اپنے ریاض فقر مین اوگتا ہے بوریا
عامل ہے یہ فقیر نقوش حصیر کا

مژگان نے تیری سینہ مجروح نگاہ تک
اے ترک چشم ایک ہی پلہ ہے تیر کا

وحدانیت کا تیری مقر ہون مین اے کریم
کیا کام میری گور مین منکر نکیر کا

قدرت خدائی ہے کہ ہر ایک کور و کر تلک
قائل ہے ذات پاک سمیع و بصیر کا

ہر دم نگاہ لطف سے غیرون کو دیکھ کے
سینہ مرا نشانہ بناتے ہو تیر کا

کھولو ہوا کے رخ پہ نہ گیسوئے عنبرین
سودا خراب ہوتا ہے مشک و عبیر کا

حسن شباب یار کا عالم جو دیکھ لے
افسردہ دل جوان نظر آوے پیر کا

کنج لحد مین خاک پہ سوتے ہین آج وہ
کل تک جنہین تھا فرش مسہر حریر کا

کیون شکل مہر ماہ چمکتے نہ داغ دل
سینہ مرا خزینہ ہے روشن ضمیر کا

تخت شاہی اُس گدا کو بوریا ہو جائیگا
جو قناعت کی مزہ سے آشنا ہو جائیگا

ایک قطرہ اوسکو دینے سے بہا ہو جائیگا
جو قناعت کی مزے سے آشنا ہو جائیگا

منکر شان کرم قائل ترا ہو جائیگا
جو قناعت کی مزے سے آشنا ہو جائیگا

شوق و لے آشنا نا آشنا ہو جائیگا
کاہ مین آخر کو جذب کہربا ہو جائیگا

یار سے روز قیامت سامنا ہو جائیگا
وعدہ دیدار بھی آخر وفا ہو جائیگا

ہونٹ غصے سے چبائیگا خفا ہو جائیگا
زہر شیرین مجکو بوسہ یار کا ہو جائیگا

فکر سے ہات آئینگے مضمون عالی ڈھونڈ کے
عرش اس ذہن رسا کی پیش پا ہو جائیگا

جب چمن مین نالہ موزون میرے سن پائیگی
بلبلون کا رنگ چہرہ سے ہوا ہو جائیگا

آشنا بحر توکل کا اگر یون دل رہا
فقر کے کشتی کا بندہ ناخدا ہو جائیگا

سوز فرقت سے اگر جلتا رہیگا رات دن
آخرش دل کی جگہ اک آبلہ ہو جائیگا

کہا گیا وہ ہو کے مین گر مجھ سے خستہ کی ہڈیان
مرغ آتش خوار کی صورت ہما ہو جائیگا

مو بمو اعجاز بار زلف کی سب لکھے اگر
میرا کلک فکر موسے کا عصا ہو جائیگا

وصف لکھونگا اگر اس بادشاہ حسن کا
طائر مضمون مرا رشک ہما ہو جائیگا

یار کی تعظیم کو اٹھیگی میت گور سے
ہر جریدہ قبر مین مجکو عصا ہو جائیگا

پیس ڈالیگی یقیناً گر وشش گردون مجھے
چرخ میرے حق مین سنگ آسیا ہو جائیگا

خون دل میر اللہ مہدی کو بھیگو یا ہاتھ سے
چور اپنے زخم کا دزد حنا ہو جائیگا

ماہ دیکھونگا مین شرمسار روضہ شبیر کا
اپنا بخت نارسا جسدن رسا ہو جائیگا

خوشقدون کا وصف گر ہمسے رقم ہو جائیگا
شاخ طوبی ہاتھ مین ابتک قلم ہو جائیگا

حسرت عیش جہان ہے گر نہین ہے گوشہ نشین
دل مرا اک وز صرف درد و ستم ہو جائیگا

سیر کو آئے چمن مین گر مرا رشک چمن
خون بلبل ہوئیگا گل پر ستم ہو جائیگا

فرش قامت کی عوض فرش زمین پر سوئینگے
خاک آخر اہل دولت کا حشم ہو جائیگا

جان سپرد جائینگے ہم عشق لب جان بخش مین
ای خضر آب بقا بھی ہمکو سم ہو جائیگا

روز و شب مجکو تپ فرقت کی شدت کا ہے ملال
تفرقہ اب روح و قالب کر بہم ہو جائیگا

سیکڑون ہندو مسلمان محو صورت ہو گئے
کعبہ مقصود اب بیت الصنم ہو جائیگا

تیر افگن گر نہیں اوسکی نگاہِ ناز ہے
صید چشمِ یار آہوئی حرم ہو جائیگا

دیکھ لینا ایک دن عشقِ بتانِ یار ہین
دل نشانِ جادۂ راہِ عدم ہو جائیگا

نشہ مین یاد آئیگا پھر حسنِ بزمِ یار کا
میرا چلو مجکو ساقی جامِ جم ہو جائیگا

قصۂ گیسو کو دے اے قصہ خوان اتنا طول
بیڑیان پڑہنے سے کچھ سودا نہ کم ہو جائیگا

ماہ داغِ بیذری ہوگا مجھے مثلِ درم
جب میرے مولا کا مجھ پر کرم ہو جائیگا

دنیا ہے مقامِ رہگذر کا
سامان کرینگے ہم سفر کا

جاتا رہا غم ادہر اودہر کا
نے دل کا نشان ہی نہ جگر کا

خنجر نے مٹایا نام سر کا
صد شکر کہ بار دوش سر کا

اکدم کی ہے زندگی مین کیا کیا
نیرنگ یہ شام کا سحر کا

جاری ہوئے جس سے ہفت قلزم
اک قطرہ تہا اپنی چشمِ تر کا

ہے عشق مین نقدِ جان کا سودا
یان کام ہے زور کا نہ زر کا

[illegible] ہین زاہدون سے دانا
شکوہ نہیں اپنے بال و پر کا

پڑھ لے جو وہ اپنا نامۂ شوق
لکھا پھر آ کے نامہ بر کا

ٹھہرا جو پری کا اوسنے پایا
جسم اوسکو عطا ہوا بشر کا

ہے تنگدلی فلک کی ظاہر
دروازہ ہے بند اسکے گھر کا

بے برگ ہے اپنے رو دیا مین
پتا جو گرا کسی شجر کا

اوس سروِ سہی کے نکلے پستان
کیا ثمرہ ہو دیکھیں اس ثمر کا

مین کیون ہون مجھ کو تندی رنگ
پاتا ہے پسر پدر کا ترکا

وہ چہرہ ہے آفتابِ محشر
گردون ہے جو ذرہ ہے سحر کا

سائل ہوئیں ای کریم تجھے / محتاج رہوں نہ در بدر کا
ایوان و محل تھے جنکے مشہور / دروازہ ہے گور اُنکے گھر کا
موہوم رہا بیان موہوم / مضمون نہ کھلا بند ہا کمر کا
جو اہل سخن ہین داغ کھائین / شمشیر زبان کا ہی جگر کا

سینہ پہ ہوا کمود آشنہ
ایکادو جو داغ ہتا جگر کا

تھا نقش پا زمین سے نہیں توان اوٹھا / بیٹھا تو بیٹھکے خاک مین ای آسمان اوٹھا
فصل بہار گذری غرض بوستان سے کیا / ای عندلیب باغ سے اب آشیان اوٹھا
روح روان گنہ سے سبکدوش ہو رہی / منزل ہے دور سر پہ نہ بار گران اوٹھا
سنگین دلون سے ای دل نادان نہ ربط کر / صدمے اگر اوٹھانے ہین تا زندگیان اوٹھا
درد جگر اٹھا میری پہلو مین جس گھڑی / دل کو سنبہالتا ہوا مین ناتوان اوٹھا
ترچھی نظر اشارہ ابرو مین کر ذرا / او ترک بہر صید نہ تیر و کمان اوٹھا
برباد میری خاک نہ کر کوئے یار سے / اس سرزمین سے مجھکو نہ ای آسمان اوٹھا
جس بت کی خاک ہو رہی ہے عرش پر دماغ / اوس دلنشین کی خاک در آستان اوٹھا
ہر وقت شکر نعمت پروردگار سے / شیرین کلامیوں کا مزا ای زبان اوٹھا
مٹی کا ڈھیر قالب خاکی ہے بعد مرگ / برباد گھر ہوا جو مکین مکان اوٹھا
یاران ہمنشین سے رہا دور منزلون / اپنا غبار تہا جو پس کاروان اوٹھا
کس روز روبرو مرے آئے وہ بے نقاب / آنکھون کے سامنے سے یہ پردا کہان اوٹھا
حق ہی کہ ای کریم تیرے خوان عام سے / بھوکا نہ ایک دن بھی کبھی میہمان اوٹھا
[illegible] / [illegible] اوٹھا

کیا عجب کیا جلال ہے حسنِ شباب کا | منہ پھر گیا ہے آگے تیرے آفتاب کا

اپنی حیات پر ہے مجھے شک حباب کا | کس درجہ بے ثبات یہ قطرہ ہے آب کا

قطرہ گرے اگر میری چشم پر آب کا | روئے زمین نظر پڑے اک سطح آب کا

درد جگر نے آنکھ نہ لگنے دی ایک پل | آیا خیال بھی نہ کسی وقت خواب کا

اعمال بد کی میرے جو میزان دی روز حشر | ہوگا حساب پاک نہ روز حساب کا

پیری میں سر سفید ہے اور دل سیاہ ہے | وزدیدہ ہے رنگ ہمارے خضاب کا

ہر فرد بخشش و کرم کے ہوئی جائزہ طلب | دیکھا حساب میں نے یہ روز حساب کا

دل خون ہوکے بہنے لگیگا بجائے اشک | رونا رہا اگر یہی چشم پر آب کا

پیری میں بھی نہ ہونگے میرے موئے سر سفید | بخت سیاہ کام کریگا خضاب کا

لکھا ہے وصف عارض دلدار صاف صاف | ہے قلم قلم کرون تختہ گلاب کا

بے میری دیکھے کاتب اعمال حشر تک | تمسے درست ہوگا نہ کاغذ حساب کا

ساقی سے آنکھ ملتے ہی مدہوش ہو گیا | پینے نہ پایا میں یہ پیالہ شراب کا

تشبیہ دیکے عارض پر نور سے ترے | چمکایا میں نے حسن مہ و آفتاب کا

کردے خدا خروج نہ موذی خلق ہو | زخمی نہ دیکھا کوئی بھی تیر شہاب کا

لکھتا ہوں وصف زلف مسلسل جو بیقلم | شیرازہ باندھتا ہوں میں اپنی کتاب کا

اعجاز عکس عارض ساقی کو دیکھنا | شیشہ شراب کا ہے قرابا گلاب کا

مہمان دم کی دم کا یہ حسن شباب ہے | جوبن کا ہے ابھار ابھرنا حباب کا

وہ رند تشنہ کام ہوں میں جسکے واسطے | دریائے مے میں خالی ہے ساغر حباب کا

تشہیر میری نعش کو کرنا ضرور ہے | میں کشتہ ستم ہوں کسی کے حجاب کا

کیونکر نہ سوز غم سے میری دل پہ داغ ہو

ای ماہ شیفتہ ہون کسی آفتاب کا

کیا تڑپتا ہی دیکھا سے دل کا — صاف نقشہ ہی مرغ بسمل کا

حال کھلتا نہ قیس کے دل کا — گرد اولٹتا نہ پردہ محمل کا

دہن زخم اپنے معرکہ مین — بوسہ لیتے ہین تیغ قاتل کا

دیکھکر تیرے روئے تابان کو — شبہہ ہوتا ہے ماہ کامل کا

کیا ہی نازک ہی عارض جانان — بوجھ سومن ہے بار اک تل کا

کس قدر ہے قریب ملک عدم — دو قدم پر نشان ہے منزل کا

دل پروانہ کو جلاتا ہے — چپ کھڑے جلنا شمع محفل کا

میرے نالون سے رعد کانپ گیا — ہوش اوڑ اوڑ گیا عنادل کا

بھولنے کا نہین وہ چاہ ذقن — یاد ہے قصہ چاہ بابل کا

دم پھڑک جاتا تیرا اے صیاد — نالہ سنتا اگر عنادل کا

تن لاغر ہے جان کا کانٹا — پوست سارا ہی زخم کا چھلکا

چپ ہین زندان مین آپ کی قیدی — پر قیامت ہے غل سلاسل کا

میرے لاشے کو ہونے دو چورنگ — ہاتھ خالی پڑے نہ قاتل کا

دل نے پیا نمک تبون کی جوہر — عارضہ مجھکو ہو گیا سل کا

ٹپکی لیلی ہے چشم مجنون کی — پردۂ دیدہ پردہ محمل کا

دہن یار مین کلام نہین — کون قائل ہے حرف باطل کا

ماہ کی تو نے سہل انگاری
قافیہ رہ گیا جو مشکل کا

مضمون نہ نکلا تیری تنگی دہن کا — کب صورت موہوم مین یارائی سخن

سامان ہی مسافر کو سبب رنج و محن کا
لو روح روان چھوڑ چلی یار سخن کا

کیا زور نقاہت ہے کہ نقشہ ہی پہ تن کا
منکا میری گردن کا ہوا ہے کئی منکا

بے برگی مین ہین داغ حصیر اپنی بدن پر
پہنایا ہے افلاس نے ملبوس چکن کا

پژمردہ کوئی گل کوئی غنچہ ہے شگفتہ
ہر وقت نیا رنگ ہی ہستی کی چمن کا

تعمیر عمارت سے ہے کیا فائدہ منعم
آخر کو علاقہ نہین کچھ روح سی تن کا

ہو پھولونکی چادر کی عوض قبر پہ میرے
اوڑہی ہوے وہ گل جو دوپٹا ہی چکن کا

اوس چشم کا مین دیدہ و دانستہ ہوا محو
قسمت نی نشانہ کیا اک تیر فگن کا

قالب کی جدائی سے نہ کیون روح ہو بیچین
ہوتا ہی مسافر کو بہت رنج وطن کا

ہے حلقہ مژگان مین وہ چشم سیہ یار
یا عین نیستان مین یہ مسکن ہی ہرن کا

عشق قد و گیسو کا ستم پوچھئے دل سے
منصور سی افسانہ سنو دار و رسن کا

کچھ کچھ تو خیالی سا اوڑایا ہے چمکنا
سورج کی کرن نے تیری محرم کی کرن کا

مضمون ملا دل کو تیری چشم سیہ کا
کیا شیر کے پنجہ مین شکار آیا ہرن کا

غمگین ہون مین ایسا ہوس عیش جہانکی
شادی مین مزا پاتا ہون مین رنج و محن کا

غربت ہی مین برباد رہی خاک بھی امیاؔ
مرکر نہ ہوا بار مین یاران وطن کا

سایہ پڑا چمن مین جو گیسوئے یار کا
ہر غنچہ نافہ بن گیا مشک تتار کا

مضمون گر ملیگا نہ مژگان یار کا
کھٹکا رہیگا دل مین میری نوک خار کا

رخ پر نہین ہے طرۂ طرار یار کا
پکڑا گیا ہی چور حلب مین تتار کا

نادم ہوا مین دامن تر کو نچوڑ کر
آیا جو دھیان مجکو لحد کے فشار کا

صیاد خلق آنکھین ہین اوس خوش نگاہ کی
گیسو ہی دام طائر دل کے شکار کا

شعلے نکل رہے ہین مری اشک گرم سے
دیکھو تماشا آب مین عالم ہے نار کا

ہوا اپنا دل کدورتِ دنیا سے پاک صاف
اس آئینہ مین دخل نہین ہے غبار کا

وہ صید دل گرفتہ ہون مین اس جہان مین
صیاد خود اسیر ہوا جس شکار کا

مستون کی میکدہ مین فتنی ہوگئی ہر ان
عالم جو یاد آیا کسیکے خمار کا

رتبہ ہمارے آبلہ پا کا دیکھنا
افسر ہر آبلہ ہے سرِ نوک خار کا

دستِ جنون سے اپنی گریبان کو ہو نجات
دامن جو ہاتھ آئے میرے کوہسار کا

ابرِ سیہ غبار سواری اوسیکا ہے
برقِ طپان سمند ہے جس شہسوار کا

دولت ہے کیمیا کی فقیرونکو صرف مین
اکسیر یہ غبار ہے کس خاکسار کا

قالب کہین ہے روح کہین جان و دل کہین
پہونچا ہے مرتبہ یہ میرے انتشار کا

بعد از فنا نشان نہ رہا اپنا نام کو
کندہ بھی مٹ گیا میری لوح مزار کا

قالب مین روح کانپتی ہے جسکے نام سے
دنیا سے اب سفر ہے مجھے اوس دیار کا

ای ماہ مجھ کو گردشِ چشمان یار نے
عالم دکھایا گردش لیل و نہار کا

قائل عدو ہوا میری گفت و شنید کا
منکر بھی اب مقر ہے کلامِ مجید کا

جلوہ شب فراق ہو صبحِ امید کا
ای ماہ آفتاب بنے چاند عید کا

کہولا درِ ملال خموشی یار نے
قفلِ دہن سے نے کام نکلا کلید کا

نشہ مین کر کے بیعت پیر مغان حصول
سمجھا مین جام مے کو پیالہ فرید کا

کیون خوش نہ آئے جامۂ عریان بھی مجھے
جسکا اسمین کام نہ قطع و برید کا

بھیجا ہے اوسنے کر کے سرِ نامہ بر قلم
آیا جواب صاف یہ خط کے رسید کا

ای بادشاہ حسن تو ہر دل عزیز ہے
یوسف ہوا ایک نام تری زر خرید کا

ایدل ہے شکل شاہد مقصود سامنے
پردہ اٹھا کے دیکھ قریب و بعید کا

اوس ناف سے یہ عقدۂ موئے کمر کھلا
خالی مکان ہے کمر ناپدید کا

مضطر ہے بیتر ہو قفس کالبد مین دل
صدمہ ہے مرغ روح کو قید شدید کا

مہندی لگا کے ذبح کیا کس کو بیگناہ
رنگ حنا مین رنگ ہے خون شہید کا

ایماہ مہربان تو جبین ہوگا ایکدن
چمکا ستارہ گر میری بخت سعید کا

تا شانہ اپنا جو کبوتر ہوا
سر دو دو چار قدم پر ہوا

زلف کا سودا نہ میسر ہوا
بخت سیہ بخت سکندر ہوا

ختم میرا نامہ جو لکھکر ہوا
اوڑ گیا نامہ بند کبوتر ہوا

یار کی دربانی پہ نوکر ہوا
آج مین رضوان کے برابر ہوا

خاک ہوا مین وہ مکدر ہوا
مرتبہ دونون کا برابر ہوا

شوق ہی ظلمات کا رہبر ہوا
خضر کا ہمیر و نہ سکندر ہوا

دیکھ لے طغیانی سیلاب اشک
چشم کا چشمہ ہی سمندر ہوا

زلف کی بو سونگھ کے نیند آگئی
رات جو بیدار مقدر ہوا

آئینہ منھ دیکھ کے حیران ہو
شانہ تیری زلف سے ششدر ہوا

شکوہ ساقی جو کیا حشر مین
میری طرف ساقی کی نظر ہوا

کروٹ مین لینا تجھے دشوار ہے
خوب تو ناتوان لاغر ہوا

لخت جگر آنکھ سے کیون گر پڑا
لعل ہوا لعل سے پتھر ہوا

سبزۂ خوابیدہ سی ہر دشت مین
فرش زمین فرش مشجر ہوا

لخت جگر آنکھ سے گر جائینگے
لعل جو ثابت کوئی پتھر ہوا

مجھ کو لڑکپن مین جو وحشت ہوئی
طوق گلو کا مرے زیور ہوا

وصل کی شب جلوۂ رخسار سے
شیش محل صاف مرا گھر ہوا

ظالم و مظلوم مین بس انتخاب
میرا گلا آپ کا خنجر ہوا

یار نہ سویا شب مہتاب مین
ماہ مجھے تفت کا چکر ہوا

سخن کی لطف سے خالی اگر جہان ہوتا
دوات بیدہن و خامہ بے زبان ہوتا

ہماری آہ رسا کا جو امتحان ہوتا
نشان ارض و سما دم مین بے نشان ہوتا

بلند آہ کا اپنی اگر دھوان ہوتا
ایک آسمان نیا زیر آسمان ہوتا

کمر کا راز یہان ہمپہ گر عیان ہوتا
ہمارے یار کے پردہ نہ درمیان ہوتا

خزان کی روز کا ہوتا خیال گر دل مین
بہار باغ پہ نازان نہ باغبان ہوتا

یہ باز رہتے اگر دعوی خدائی سے
بتون کا خانۂ کعبہ مین پھر مکان ہوتا

جلاتا آپ کو گر سوز دل سے پروانہ
زبان شمع کو قصہ یہ بر زبان ہوتا

لکھا ہے قصر فریدون پہ کلک حسرت سے
نہ چھوڑ جاتے جو قبضہ مین یہ مکان ہوتا

اثر نہ رکھتی اگر چاہ کچھ زلیخا کی
نصیب یوسف کنعان کو کیون کنوان ہوتا

یہ بندشین ہین فقط شاعرون کی باتین ہین
نہ ان بتون کی کمر ہے نہ ہے دہان ہوتا

نہ پھنستی دیدہ و دانستہ دام مین صیاد
چمن سے دور جو بلبل کا آشیان ہوتا

بیان کرتا جو پُر درد داستان میری
یقین ہے مرثیہ خوان ماتم قصہ خوان ہوتا

وہ سخت جان ہون کہ قاتل جو ذبح بھی کرتا
تو میرا پوست کڑا مثل استخوان ہوتا

قیامت آتی گلستان مین نونہالون پر
جو محو سیر چمن تجھسا نوجوان ہوتا

نکلتا گر در دولت سے وہ بت کافر
تو شور دیر و حرم مین کہان کہان ہوتا

تمام خلق مین ہے خال ماہ کا روشن
مین کیا چھپاتا میرا داغ کب نہان ہوتا

نشانا تیر جفا کا بنائے گا پہر کیا
یہ دل نہو گا تو ظالم ستائے گا پہر کیا

ابہی حجاب ہی پردہ ہی شرم کا حائل
شب وصال وہ ہمسے چھپائے گا پہر کیا

مٹا مرقعۂ عالم سے جو کوئی نقشا
وہ بزم ہستی مین صورت دکھائے گا پہر کیا

ہوا ہے پہر سر شوریدہ محو داغ جنون
برہنہ پا ہے مجھے کو سون پہرائے گا پہر کیا

میری لہو سے کریگا جو دست پا رنگین
کوئی یہ پوچھے کہ ہاتھ اوسکے آئیگا پہر کیا

فلک نے اہل زمین کو نہ چین سے رکہا
ستا کے انکو یہ ظالم ستائے گا پہر کیا

شب فراق کی صدمون کا غم نہ کہا اے دل
کبھی وصال کا کیا دن نہ آئیگا پہر کیا

مزا اوٹھیگا وہ مجھسے ہو بد مزہ تو کہے
بگڑ کے دیکھی صورت بنائے گا پہر کیا

زیادہ مہروشتو نے جو ربط ہے ایماہ
جگر پہ داغ کوئی تازہ کہائے گا پہر کیا

دلمین ہماری یار نے مسکن بنالیا
اوس بت نے شیخ کعبہ برہمن بنالیا

مسّی لگا کے تو نے یہ اندہیر کر دیا
اس برگ گل کو کیون گل سوسن بنالیا

اوس طفل فتنہ ساز نے حسن شباب سے
سج دہج بدل کے اور ہی جوبن بنالیا

عمر رواں نے صورت ریگ رواں دشت
دم مین ہوائے تند کا توسن بنالیا

جوش جنون مین ہمنے گریبان کو پہاڑ کر
اے دشت تیرے واسطے دامن بنالیا

کار محال سہل کیا ہمنے عشق مین
دشمن کو دوست دوست کو دشمن بنالیا

ایماہ داغ کہائے یہ دل کر لیا کڑا
صدمے اوٹھا کے موم کو آہن بنالیا

دل دیا حال نہ کچھ پوچھا تمہاری خو کا
میرے بجان مبتدہ بشر ہے جان چوکا چوکا

مین وہ وحشی ہون اگر دشت مین جاکر بیٹھون
سامنے میرے رہے کوسون ہی صحرا آہو کا

صورت ناف شکم گڑ گئین میری آنکھین
حیرتی بن گیا اک آئینہ زانو کا

بلبلین سیکھتین سب نالہ موزون مجھسے
خندہ ہر گل نے اوڑایا ہے میرے گلرو کا

سجدہ ہو جہ تو کرتا نہین زاہد اسے بت
شبہہ محراب حرم پر ہے تری ابرو کا

عشق شیرین مین تلف ہوگئی جانِ شیرین
کیا ہو فرہاد سے تب دل ہی نہ تو قابو کا

کوئے قاتل پہ ہی بازار ہین کا ہو کا
دہن زخم سے خون ہمیشہ یہان تک ٹپکا

داغ دل اپنا ہی روشن ہوا دل سوز تپش
ماہ ہون مین یہ ستارہ ہے میری پہلو کا

شوق پابوسیِ قاتل نہ ہوا تھا سو ہوا
یار سے درد وحشی کو مشکل نہ ہوا تھا سو ہوا

نفع نقصان سے حاصل نہ ہوا تھا سو ہوا
مہربان کشتون پہ قاتل نہ ہوا تھا سو ہوا

حسن عارض سے بنا آنکھ کا تل تل اونکا
حبشی دید کی قابل نہ ہوا تھا سو ہوا

تیرگی بخت سیہ کی میری چھائی شبکو
تار نور مہ کامل نہ ہوا تھا سو ہوا

شدت ضعف سے دو گام ہی چلنا دشوار
اک قدم سیکڑون منزل نہ ہوا تھا سو ہوا

دہن یار کا مضمون نکالا ہے مینے
ہمسے حل عقدۂ لاحل نہ ہوا تھا سو ہوا

خط میرا لیکے تڑپتا ہے کبوتر دیکھو
نامہ بر طائر بسمل نہ ہوا تھا سو ہوا

صدمۂ ہجر سے بیمار ہو تو کہتے ہین
ای تو عارضہ سل نہ ہوا تھا سو ہوا

تیری فرقت مین جدا ہو گئی ہمدم کیا کیا
دور پہلو سے میرا دل نہ ہوا تھا سو ہوا

ہاتھ سے انکی بنا ہے ید بیضا اے ماہ
نور داغ مہ کامل نہ ہوا تھا سو ہوا

گل سے نہ شکوہ اور نہ ہی خار سے گلا
لب عندلیب کر لی ہے گلزار سے گلا

ہم آپ اپنی آگ مین جلتے ہین مثل طور
کیونکر کرین نہ آہ شرربار سے گلا

نالے کئے ہزار مگر گل نہ کھا سکے
گل کرتی ہین یہ بلبل گلزار سے گلا

دشمن ہمارے حضرت دل ہی بغلین ہین
ہمکو نہین ہے کچھ نگہ یار سے گلا

قسمت کی جاگنے کا دکھایا نہ خواب بھی
تا حشر ہے یہ دیدۂ بیدار سے گلا

افسوس بیکفن ہی رہی نعش کوہکن
شیرین کو تھا یہ دامن کہسار سے گلا

بھاتی ہے لن ترانی تری طالبون کو یار
موسے کیطرح کچھ نہین تکرار سے گلا

ہم بے خطا ہین وہ تھا گنہگار اے بتو
منصور کرتا خاک سر دار سے گلا

جو کچھ کیا وہ حسن خداداد نے کیا
یوسف کو کچھ نہین ہے خریدار سے گلا

حیلہ سے تیرگی کی نہ آیا وہ رات کو
ہر صبح مجھکو ہے یہ شب تار سے گلا

ظالم خوشی مین روتے ہین مظلوم یا خدا
بندہ کو کچھ نہین تری سرکار سے گلا

جھمکی نہ مشتری کی شکایت نہین ہے یار
کرتی نہین ہین یار کا اغیار سے گلا

---

یا الٰہی کہین آباد ہو پہلو اپنا
اوسپہ کچھ زور رہو یا دل پہ ہو قابو اپنا

پاؤن پھیلائے ہوس نے میری کیا کیا ہیہات
ہٹ گیا یار کے زانو سے نہ زانو اپنا

ہون وہ بلبل نہین پرواز کی طاقت جسکو
یار بیکار ہے ہر اک پر و بازو اپنا

چشم پر قہر دکھا کر مجھے فرماتی ہین
خاصۂ شیر کا رکھتا ہے یہ آہو اپنا

پیچ مین آ کے کوئی دل نہ بلا مین پھنس جائے
آپ پشکو نہ سنوارا کرین گیسو اپنا

---

عجب کثرت بار گنہ سے حال ہوا
کہ بال بال میرے جسم پر وبال ہوا

تپ فراق سے آخر یہ اپنا حال ہوا
کہ مجھ مریض پہ مردہ کا احتمال ہوا

الجھ گیا دل یہ مری نقشۂ بیداد دنیا
کبھی دیکھا جو کہیں کوئی پریزاد دنیا

ڈھونڈ لیتا ہے فلک پہلوی بیداد دنیا
روز کرتا ہی ستم یہ ستم ایجاد دنیا

باغ عالم میں وہ بلبل ہوں اسیر غم ہوں
کہ مری تاک میں ہر دم ہی صیاد دنیا

قمریاں دیکھ کے بولیں قد موزوں ترا
چمن حسن میں نکلا ہی یہ شمشاد دنیا

دیکھنا طرفہ تماشا ہی حسینوں کا بناؤ
زیب و زینت سے وہ ہر دم ہی پریزاد دنیا

لائق گریہ ہی اوس مرغ چمن کا احوال
جسکو ہر سمت نظر آیا ہو صیاد دنیا

تو نے منھ پھیر کے خنجر مری گردن پہ رکھا
ذبح کرنیکا یہ انداز ہی جلاد بنا

سایہ کیطرح خیال اوسکا ہی اپنی ہمراہ
میری اللہ نے بخشا مجھے ہمزاد دنیا

ہر گھڑی یاد ہے اُس روے کتابی کی مجھے
مکتب عشق میں کرتا ہوں سبق یاد دنیا

خار ہوتی ہی تری آنکھوں میں ہر گلشن
گل دکھاؤں وہ تجھے بلبل ناشاد دنیا

چین سے اہل زمیں کو نہیں رکھتا ہی کبھی
روز گھر چرخ کہن کرتا ہی برباد دنیا

گرم کر دیتا ہی یہ نالہ موزوں میرے
داغ دل آہ ملا ہی مجھے اُستاد دنیا

---

حرم میں دیر میں خالی کوئی مکاں نہ رہا
بتوں کے حسن کا جلوہ کہاں کہاں نہ رہا

کسی سے سوز غم عشق یوں نہاں نہ رہا
ہمیشہ دل میرا جلتا رہا دھواں نہ رہا

متاع درد سوا بیکسوں کے پاس ہی کیا
بغیر نالہ کوئی در پہ پاسباں نہ رہا

خرام ناز تمہارا بھی اک قیامت ہے
زمیں پیر تلے سر پہ آسماں نہ رہا

کھدا نہ اسم بھی اپنا کسی نگینہ پر
ہمارے نام کا دنیا میں کچھ نشاں نہ رہا

گدا کو شاہ کیا شاہ کو گدائی دی
کسی سے ایک قرینہ پہ آسماں نہ رہا

خیال یار کے جاتی ہی دل ہوا رخصت
نہ میزباں رہا گھر میں جو مہماں نہ رہا

بلا کے پار خدنگ نگاہ نثار ہوا
ہمارے گھر میں تو الدم بھی میہمان نہ رہا

سخنوروں سے یہ حجت ہے لاکلام مجھے
دہان ہے ہیچ تو گویا تیرا دہان نہ رہا

لگایا سفلوں کو منھ تو نے اے پری پیکر
ہمارے بوسے کے لائق تیرا دہان نہ رہا

شب وصال سوائے حجاب شرم و حیا
ہمارے اوسکے کوئی پردہ درمیان نہ رہا

مگر نظر نہیں آتی تھی سو نظر آئی
ہمارے اوسکے کوئی پردہ درمیان نہ رہا

وہ نالہ کش ہوں جو کوسوں ہوں دور منزل سے
میں وہ جرس ہوں جو ہمراہ کاروان نہ رہا

عبث عبث کوئی کیوں اپنی جان پر کھیلے
بھلا ہوا کہ اوسے ذوق امتحان نہ رہا

صفائی قلب نے ایماہ کر دیا روشن
ہزار داغ چھپایا مگر نہان نہ رہا

بخدا دل کو ہے اب عشق صنم تھوڑا سا
اپنے ایمان سے ہے کچھ کفر بہم تھوڑا سا

دامن دشت جنون سرخ ہے کم تھوڑا سا
لہو روتا ہے ابھی دیدۂ نم تھوڑا سا

اور کریجئے کچھ جور و ستم تھوڑا سا
کہیں آجائے میری دم میں نہ دم تھوڑا سا

لاکھ غم کھائے مگر جان نہ نکلی تن سے
جی میں آتا ہے کہ اب کھائیے سم تھوڑا سا

دیکھئے جانسے ہم جائیں کہ جانان آئے
آج کچھ درد جگر اپنا ہے کم تھوڑا سا

اور یہ سب تیری باتیں ہیں مگر اے رضوان
اوسکے کوچہ سے مشابہ ہے ارم تھوڑا سا

ملے جوانی ہوئی اور منزل پیری آئی
اب ولا دور رہا ملک عدم تھوڑا سا

تن سے گھبرا کے نکلنے لگی جان شیرین
روئے گر ماتم فرہاد میں ہم تھوڑا سا

دیر چھٹتے تجھے شیخ برہمن کرتے
ہمکو ہوتا نہ اگر پاس حرم تھوڑا سا

یا گدائی ہو دربار کی یا شاہی ہو
مجھکو درکار نہیں جاہ و حشم تھوڑا سا

روتے روتے میں ہوا غش تو سنگھائیں زلفیں

چھا گیا ماہ پہ بھی ابر کرم تھوڑا سا

فلک پہ جا کے مثل صور گر نالہ میرا گڑکا
تو مشکل لینا شب فرقت کا دم میں ہو گیا ٹرکا

اوڑائیں دھجیاں دست اجل نے رخت ہستی کی
ہماری جامۂ تن پر گمان ہوتا ہے گودڑ کا

مکدر ہو گیا ہے رنجش احباب سے ایسا
دل روشن ہمارا بن گیا ہے نعل کیچڑ کا

زمین و آسمان بھی سہ سکتے کوہ صحرا کیا
میری سینہ نے جو صدما اوٹھایا دلکی ادھیڑ کا

شگون بد نہیں ہے وصل گل میں نوحۂ بلبل
چمن میں اسکے نالونسے کبھی پتا نہیں کھڑکا

تبو نسے برہمن کو لطف کی امید ناحق ہے
یہ وہ کافر ہیں جو رکھا کئے بد دودہ کا لڑکا

یہ کس کا نام لیتی ہیں یہ کسکا ذکر کرتی ہیں
نہ سمجھا کوئی بھی مطلب تری دیوانی بڑبڑ کا

سدا اسکی حلاوت پر رہا ہے دانت حاسد کا
میری نقل زبان میں کیا مزا آتا ہے گڑ گڑ کا

ہر اک آلایش دنیا سے نادان پاک رہتا ہے
تعلق سے بری ہے جب تلک انسان ہے لڑکا

بخارات دلی باعث ہیں اپنی بد دماغی کے
بلائے جان دھوان ہوتا ہے اس قلیانی گڑ کا

فروغ خاطر روشن ہے ذی بنیاد عالم میں
پتا لگتا نہیں سر و چراغان کے کہیں جڑ کا

قفس سے جیتے جی اپنی رہائی غیر ممکن ہے
مرے نالون سے اے بلبل دل صیاد بھی پھڑکا

کہون کیا وصل کی شب کیسی جلدی ہو گئی آخر
رخ روشن ادھر دیکھا ادھر تھا نور کا تڑکا

اسیران قفس کو حکم یہ صیاد دیتا ہے
کرونگا ذبح اک اک کو کوئی طائر اگر پھڑکا

شہیدون میں کسیکے بے سر و پا کون مجھسا ہے
کہ دھڑ خواہان نہیں سر کا تو سر کا ہے نہیں دھڑ کا

جنازہ کی بلندی گور کی پستی یہ کہتا ہون
رہ ملک عدم ہے یا کوئی رستہ ہے بیہڑ کا

بقول آتش کے میں بھی آہ ہر صحبت میں رہتا ہون
جوانون میں جوان بوڑھون میں بڈھا لڑکون میں لڑکا

سب تیرا جبکہ نقاب رخ زیبا کھل گیا
نور طور و حسن یوسف سب کا پردہ کھل گیا

فصل گل آتی ہی تنگ داغ سودا کھل گیا
وحشیونکو ہو مبارک باب صحرا کھل گیا

وصل کی شب مین حجاب دل کا پردہ کھل گیا
یار کے کھل کھیلنے سے بھید کیا کیا کھل گیا

پائنچے سے پاؤن باہر ہو کے اوسکا کھل گیا
لو ید بیضا کا اک عالم یہ تہ تھا کھل گیا

کب گرہ قسمت کی کھولی ناخن تدبیر نے
ورنہ ہر ایک عقدۂ مشکل کو کھولا کھل گیا

جب دوپٹہ یار کی سینہ سی سرکا بزم مین
کچھ نہ پوچھو کیا نظر آیا مجھے کیا کھل گیا

جان شیرین تو نے دی شیرین ہوئی پرویز کی
کوہکن سر پھوڑنے سی کیا نصیبا کھل گیا

سر سے جب گذرا تو مجھ سی راہ الفت طی ہوئی
بند تھا جو کوچۂ قاتل کا رستا کھل گیا

مال ہی اپنا وہ ہی جو کچھ کہ اپنے پاس ہی
یہ وہ سمجھی گا گرہ سے جسکے پیسا کھل گیا

جب کبھی باب اجابت پر دعا پہونچی میری
دیکھنا قفل در امید کیسا کھل گیا

صورت شان خدا وہم و گمان سے دور ہے
ای صنم موئے کمر کا تیرے عقدہ کھل گیا

فرقت ساقی مین رویا بارہا برسات مین
ابر تر بھی دیدۂ تر سا نہ برسا کھل گیا

مجھسا گریان بزم غم مین ایعروس غم نہین
جسکے سر باندھا میرے رونیکا سہرا کھل گیا

جامۂ عریان تنی سے عیب پوشی کب ہوئی
ماہ داغ سر جو ڈھانکا داغ دل کا کھل گیا

لکھا ہی وصف مین نے ایک شکل ماہ تابان کا
نکیون ہو مطلع خورشید مطلع میرے دیوان کا

گھٹا رونا نہین اب تک ہماری چشم گریان کا
ہوا ہی سامنا لاکھون ہی باری ابر باران کا

حنائی ہاتھ ہے اوسکا نہ وہ گوری کلائی ہے
نکالا شاخ نے بلور کی یہ پنجہ مرجان کا

نظر کو بیڑیان پہنائی ہین اشک مسلسل کی
تصور باندھ کر آنکھو نمین اوس زلف پریشان کا

کھینچی دل کی مرقع مین ہی تصویر اوس پری رو کی
میرے سینہ پہ عالم ہو نہ کیون یوسف کے زندان کا

دل مردہ ہماری زندگانی تلخ کرتا ہے
جو عالم یاد آتا ہی اسی گور غریبان کا

لب لعلین وہ اپنا پان کھا کر سرخ کرتی ہین
رہے گا خاک پتھر مرتبہ لعل بدخشان کا

ہمارے داغ دل کا بعد مردن کیا ہی گل پھولا
ہوا ہر تختہ اپنی قبر کا تختہ گلستان کا

گئی ہم جان ہی سے صبح تک دیکھی نہ فرقت کی
بڑا احسان یہ ہم پر ہے شب تاریک ہجران کا

پنہا کر پاؤن مین بیڑی جنون کی ہاتھ کاٹونگا
رہا گر تار باقی ایک بھی اپنے گریبان کا

ہمارے عشق سے شہرہ ہوا ہے اس پری رو کا
زیادہ ماہ سے رتبہ فلک پر مہر تابان کا

جذب دل نے مرے اثر نہ کیا
یار نے رخ کبھی ادھر نہ کیا

کب جفا سے تو اپنے باز رہا
کب فدا تجھ پہ ہمنے سر نہ کیا

ہمنے اک آہ تو کی فرقت مین
نالہ کس روز رات بھر نہ کیا

غم فرقت بھی کھا کے زندہ رہے
زہر نے کچھ ہمین ضرر نہ کیا

سنکے نالہ مرا شب فرقت
مرغ نے نالۂ سحر نہ کیا

مر گیا کھا کے کوہکن تیشہ
جان شیرین کا کوئی ڈر نہ کیا

کب شب وصل خیر سے تمنے
بے سبب ہمسے لڑکے شر نہ کیا

بے نیازی سے ناز کرنے لگے
کچھ خدا کا بتون نے ڈر نہ کیا

ماہ سے نوجوان پہ وائے ستم
رحم کچھ تو نے اے قمر نہ کیا

دیکھ کر دل تجکو بہت رسوا ہوا
عشق مین آخر مجھے سودا ہوا

لاکھون سودائی ختن سے آگئے
زلف جانان کا اگر چرچا ہوا

لے مسیحا کل ترا بیمار ہجر
مر گیا جھگڑا مٹا اچھا ہوا

اب گذر اوس یار کے در تک نہین
اسقدر بدنام نام اپنا ہوا

ہو نفس بھی سرمئی ہمدم مرا
ہوں نگاہ یار کا مارا ہوا

یوں اجل آتی نہ تھی اب آئیگی
وہ خفا ہمسے ہوا اچھا ہوا

پھر رقیبوں نے اوسے بھڑکا دیا
آج ہمسے یار جو روکھا ہوا

کیا کہیں کیا وصل میں اوٹھا مزا
جب گلےسے یار تھا لپٹا ہوا

کس کی چشم سرمگیں کو دیکھکر
ماہ دل لیکر میرا سرما ہوا

وہم اوس تک نہیں رسائی کا
کسکو دعوی ہے آشنائی کا

جسم و جان میں سبب جدائی کا
شوق ہے تیری آشنائی کا

برقع اوڑھے ہیں بیحیائی کا
شور تھا جنکی پارسائی کا

شان اللہ کی حسین نکلے
بت کریں حوصلہ خدائی کا

جسکو کہتے ہیں سب ید بیضا
چور ہے پنجہ حنائی کا

تکیہ تقدیر پر فقیر کرے
پھینک کر ٹھیکرا گدائی کا

وقف ہر خار راہ ہیں تلوے
ہم کو کیا ڈر برہنہ پائی کا

دل ہی اپنا ہے دشمن جانی
کیا گلا تیری بیوفائی کا

ماہ گردش میں ہی قسمت کا ستایا کیا
روز و شب رنج سفر سہتا ہی رہا کیا

کنج عزلت نے ہمیں لطف دکھایا کیا
کچھ نہیں چاہئے پیتا ہی رہا کیا

یہ تو کہئے کہ قیامت کا ہے غوغا کیسا
کسکی آمد ہے دم حشر یہ چرچا کیسا

ہنس کے یہ گل دل صیاد ہے بھڑکا کیسا
تو نے نالہ کیا ای بلبل شیدا کیسا

دل اولجھتا ہے طبیعت کو پریشانی ہے
کیا کہوں دل میں ہے اوس زلف کا سودا کیسا

ہر قدم پر ہے صدا فتنۂ محشر دینا
چال نے تیری کیا حشر بپا کیسا

یاد آتی ہے جو اشکوں کی روانی مجکو
تیری آنکھوں سے اوترجاتا ہی دریا کیسا

وصل کی رات ہی تکلیف تکلف مجکو
شرم ہر کام مین ہر امر مین پردہ کیسا

صدمہ ہجر شب وصل جو یاد آتے ہین
دل دہرکتا ہے اولٹا ہی کلیجا کیسا

چشم شبگون کا تری جب کبھی عالم دیکھا
پانی پانی ہوا ہر ساغر صہبا کیسا

خوش مزہ شہد سے ہی تلخ کلامی تیری
زہر میٹھا ہی تو ہوگا تیرا میٹھا کیسا

دل ہی اللہ کا گہر اسمین جگہ ہی اسکی
دیر کیا چیز ہے کعبہ و کلیسا کیسا

چار دن بھی نہین رہتا ہی کبھی حسن شباب
ہای دو دن مین بدل جاتا ہی نقشا کیسا

سیر کرنے کو برابر وہ چلے آتی ہین
تیرے دیوانوں سے گلزار ہی صحرا کیسا

ماہ برسوں سے نہین شعر و سخن کا چرچا
بات دشوار ہے مصرعہ کہو کہنا کیسا

گلزار مین پہر کوئی گل تازہ کہلا کیا
گہبرائی سی پہرتی ہے تو ای باد صبا کیا

کہہ اے دل نالان تری نالوں سے ہوا کیا
وہ دل نہ ہلا عرش ہلانے سے ملا کیا

جس دل مین نہین درد اوسے لطف دوا کیا
ٹہکانہ ہو مرنے کا تو سے جینے کا مزا کیا

ہیں بہجے جو شب وصل کہا رات ہی تہوڑی
فرمایا تری ہوش بجا ہین یہ بجا کیا

گاتین یہ مہروش یہان سہرا
چاند دولہا ہے کہکشان سہرا

ہر پری گاتی ہے مبارک باد
کیا ہی شادی کی روح جان سہرا

رخ رنگین پہ ترے ای نوشاہ
بن گیا رشک بوستان سہرا

تہا نوشتہ کنور بہادر سنگھ
کیون ظفر کا نہو نشان سہرا

کہہ دو تاروں سے گوندھکر ای ماہ
نذر کو لائے آسمان سہرا

قفس میں کیا ہمیں معلوم بستا ہی جہاں کیسا
خدا جانے ہمیں کہتے ہیں کس کو آشیاں کیسا

گل و بلبل کا دونوں میں مٹا نام و نشاں کیسا
بہار آئی نہ تھی گلشن میں ہوا دور خزاں کیسا

ہماری سوزش دل سے ہے پیدا نور کا عالم
مجسم طور کا شعلہ ہے یہ آہوں میں دھواں کیسا

اجل ہی یاد رہتی ہے یہ لطف زندگی بھولا
ہزاروں لگ کے نکلے کو بلا ہے جان جاں کیسا

فلک بھی گر اوٹھائے تو زمیں سے اوٹھ نہیں سکتا
توانا ہو گیا ہوں آج کل میں ناتواں کیسا

ملایا خاک میں جسکو نہ چھوڑی خاک تک اوسکی
ستم کرتا رہا اہل زمیں پر آسماں کیسا

نہ اب عہد سلیماں ہی نہ وہ تخت رواں باقی
ہر ایک ناجی کا دنیا سے مٹا نام و نشاں کیسا

ہمارے نالۂ آتش فشاں کیا عرش تک پہونچے
فرشتے کر رہے ہیں آج شور الاماں کیسا

نہیں دم بھر کی فرصت آپکو گیسو بنانے سے
لیا یہ دور [illegible] نصیب دشمناں کیسا

دکھے ہیں داغ لاکھوں ماہ کو گردوں پہ [illegible]
ملایا خاک میں پیر فلک نے یہ جواں کیسا

جان دینا ہی آساں اوسے مشکل نہیں ہوتا
قابو میں کسی شخص کے [illegible] نہیں ہوتا

پھر ہجر میں عیش کا حاصل نہیں ہوتا
غم میں نہیں گھٹتا ہوں خوشدل [illegible]

ہر وقت ہی اللہ سے فریاد بتوں کی
میں یاد خدا سے کبھی غافل نہیں ہوتا

اوس حسن میں کچھ حسن ملاحت نہیں ملتا
جس عارض پر نور پہ اک تل نہیں ہوتا

زخمی ہے تری ترچھی نگاہوں کا زمانہ
ان تیروں سے دل کس کا گھائل نہیں ہوتا

اوس بت کو میں کھلا دوں تجھے اللہ کو دکھلا
واعظ تری باتوں سے میں قائل نہیں ہوتا

ملتا ہی نہیں اسکو کبھی خضر طریقت
جب تک کوئی گم گشتۂ منزل نہیں ہوتا

ای ماہ صفائی ہے تجھے داغ سے دل کی
ناقص ہو انسان تو کامل نہیں ہوتا

اگر درد دل کچھ سوا ہو گیا
مجھے اور اک مشغلہ ہو گیا

تپ ہجر سے مرکے صحت ہوئی — مرض میرا مجھکو دوا ہوگیا
کھلا عقدۂ زندگی جیسے حباب — کہ اک آن میں دم ہوا ہوگیا
صفائی رخ یار کے روبرو — کچھ اندھا سا ہر آئینا ہوگیا
لہو میرے دل کا ملا یا جو یار — تو شوخ اور رنگ حنا ہوگیا
شب وصل کی ہوں خطائیں معاف — جو کچھ بیخودی میں ہوا ہوگیا
خدا مہرباں ہے تو کچھ غم نہیں — وہ بت خوش رہے گر خفا ہوگیا
کئی دن سے سنسان ہیں میکدے — کوئی رند کیا پارسا ہوگیا
لڑی آنکھ اور دل کے جھگڑے مٹے — نگاہ ہوتے ہی سب فیصلہ ہوگیا
خوشامد سے میری ہوا وہ خفا — کیا شکر تو بھی گلا ہوگیا

تڑپنا شب وصل کہنا یہ ماہ
سحر کیوں نہیں ہوتی کیا ہوگیا

ہر دل خرام ناز سے پامال کردیا — دیکھو تمھاری چال نے کیا حال کردیا
تیر نگاہ یار نے یہ حال کردیا — دل میرا چھید چھید کے غربال کردیا
الجھا گئے جو پیچ میں سودے تو دل — سودا تمھاری زلف کا ہر بال کردیا
آتے ہی فصل گل ہوا جوش جنوں مجھے — دیوانہ اس بہار نے ہر سال کردیا
واللہ ایسے کریم یہ لطف و کرم نہیں — میرا سوال تو نے اگر ٹال کردیا
شانے نے شاخ شانۂ زلف یار کو — گیسو کا جال جال کا جنجال کردیا
وحشت میں ہم بری ہوئے صوم و صلوٰۃ سے — جوش جنوں نے خوب خوش اعمال کردیا
کانپی زمین تو اہل زمین تھرتھرا گئے — ابرو ہلا کے یار نے بھونچال کردیا
مہتاب پر گمان ہے ہمیں آفتاب کا — غصے نے روئے یار کو کیا لال کردیا
سن لینا ایک دن یہ قیامت کا معرکہ — قاتل نے میری قتل کا اقبال کردیا

خوگر یار الجھتے ہو تو باز و بیکار | [illegible] پہچانی کو خدا [illegible]

جان ناشاد دل عشق مین دونون کو جو کچھ بیچا انہون | ایسے بیکس سے مزہ پوچھو تنہائی کا

سنتے ہی چونک اٹھی تو ہر کو سو نو دو اسے | کیا قیامت تیرا شہرہ ہے مسیحائی کا

منہ سے دیکھنا کچھ ہاتھ اوٹھا کر دو انکو | کیا بپا یار تیرا انداز ہے انگڑائی کا

تاب کیا لب بھی ہلا دو جو بتون کو آگے | بندہ قائل ہو کلیم آپکی گویائی کا

پیری میں چشمی سکھے دیدوی سے کیا کیا دیکھا | بہر ور دیدہ نرگس نہین بینائی کا

ماہ کو دیتا ہے اللہ بقول آتش

خرچ ہر روز ہے یہان عالم بالائی کا

دل ناشاد کا کام ہوا | اور مین مفت مین تمام ہوا

ہین تیری عشق مین تمام ہوا | تو نے مارا اجل کا نام ہوا

رہے برسون تیرے قرار مدار | صبح وعدہ وفا نہ شام ہوا

آنکھون میں پھر آئین جھنسے رندونکی | مے سے خالی کوئی جو جام ہوا

مین وہ مرغ اسیر ہون صیاد | دانہ پانی جسے حرام ہوا

اسے جور ستم و لطف احسان کے | بندہ پرور خدا کا نام ہوا

جلوہ حسن یار جب دیکھا | یوسف مصر بھی غلام ہوا

ہستی سے گور تک مسافر تھے | پہونچے منزل پہ جب مقام ہوا

کس سے پوچھین کہ رہ ان عدم | کہان ٹھہرے کہان مقام ہوا

ملگیا اوسکو رتبہ موسے | جو کوئی تجھسے ہم کلام ہوا

چار دن کی ہے چاندنی دنیا

ماہ دو روز مین تمام ہوا

نہ درد ہجر تھا دلکو کہ اضطراب نہ تھا
ہماری جان پہ اک تازہ کب عذاب نہ تھا

ستم کا شوخی شرارت کا کچھ حساب نہ تھا
وہ جب بھی فتنہ تھا جب عالم شباب نہ تھا

ادا و ناز کا اوسکی کبھی جواب نہ تھا
وہ جب بھی فتنہ تھا جب عالم شباب نہ تھا

تو کب حسینوں میں عالم کے انتخاب نہ تھا
جمال حضرت یوسف ترا جواب نہ تھا

بجائے اشک اب آتے ہیں لخت دل ہر دم
یہ رنگ گریہ ترا دیدہ پر آب نہ تھا

نظر تھی ٹیڑھی نہ چتون تھی اونکی قہر آلود
نہ بل تھا زلف میں جب زور پر شباب نہ تھا

تمہارے کوچے میں لے آتا کھینچکر مجھکو
کہ اپنے بس میں دل خانماں خراب نہ تھا

کیوں چین مجھے ہجر میں دم بھر نہیں ملتا
کیا وصل کا پہلو دل [illegible] نہیں ملتا

کب آنکھ لڑا کر کوئی دلبر نہیں ملتا
دیکھیں تو وہ کسطرح سے آکر نہیں ملتا

ہر شب تری زلفوں کی بلائیں لی سحر تک
انسانکو یہ قسمت سے مقدر نہیں ملتا

ہم مصر کے بازار میں یوسف کو بھی دیکھ آئے
دنیا میں حسین آپ سے بہتر نہیں ملتا

اے شوق شہادت ہے یہ ناکامی تقدیر
میں ملتا ہوں قاتل کو تو خنجر نہیں ملتا

اوس ابرو سے قاتل کا اشارہ ہے ہر دم
آوس کا [illegible] تلوار کو جوہر نہیں ملتا

جاتی ہیں کماں کیطرح سے سو نازوہ چتونیں
قسمت کو دریا کا [illegible] نہیں ملتا

تسکین نہیں وصل میں ہوتی کسی پہلو
جب تک کہ یہ دل [illegible] نہیں ملتا

قاصد کسی [illegible] کسے نامہ بر اپنا
عنقا ہے زمانہ میں کبوتر نہیں ملتا

اللہ رے لطافت در دندان کی تمہاری
اس آب کا اس تابکا گوہر نہیں ملتا

جب دیکھی اے ماہ نیا داغ ہے موجود
دل سینہ میں کسوقت مکدر نہیں ملتا

وصل ہوگا کہ ابھی ہجر میں رونا ہوگا
ہو رہیگا مری قسمت میں جو ہونا ہوگا

مجھے ہر دم یہی کہتی ہے قناعت میری
کنج عزلت تجھے فردوس کا کونا ہوگا

جاگنا ہجر کا بھولیں گی اُدھر شب آنکھیں
جب ترے ساتھ بسر مجھے سونا ہوگا

تیری آنکھوں نے جسے تاکا وہ بسمل دیکھا
کوئی جادو کوئی اس طرح کا ٹونا ہوگا

یہی بیتابی کی صورت جو رہیگی قائم
دل ہمارا ترے ہاتھوں کا کھلونا ہوگا

تمسے عیار کو سمجھیگا وہی یار اپنا
مفت دل ہاتھ سے جس شخص کو کھونا ہوگا

خال عارض میں ابھی ہوگی ملاحت پیدا
سانولا رنگ ترا اور سلونا ہوگا

گاؤ مسند پہ اکڑنا نہیں اچھا منعم
ایک دن قبر میں تکیہ نہ بچھونا ہوگا

عمر بھر روتے ہی گذرے گی غم فرقت میں
ماہ کو داغ اگر سینہ سے دھونا ہوگا

---

تمام رنج والم سے وہ بے گزند ہوا
ضرر سے درد کے واقف جو دردمند ہوا

تری گلی کا مجھے یہ جہان پسند ہوا
کہ ذرہ یہاں کا ستارہ سے بھی بلند ہوا

میں کیا کہوں کہ اسیری کی داستان کیا ہے
زبان کھلتے ہی کنج قفس میں بند ہوا

بتوں کے شعلۂ رخسار سے خدا کی پناہ
کہ خال چہرۂ یوسف بھی یاں سپند ہوا

ادھر گیا گل تازہ کھلا گیا لاکھوں
ہر رنگ باد بہاری ترا سمند ہوا

ازل سے غم ہے فدا مجھ پہ میں فدا غم پر
جو ناپسند تھا سب کو مجھے پسند ہوا

ملے جو نقش قدم پر تری جبین نیاز
وہ خوش نصیب ہے بے شک وہ سربلند ہوا

کسی سے آنکھ کے ملتے ہی میں بلا میں پھنسا
ہمارے دلکو وہ تار نگہ کمند ہوا

نہ پوچھا ماہ کسی نے کہ حال دل کیا ہے
یہ ایک داغ کا صدمہ مجھے دوچند ہوا

---

زینت کاکل سے اونکو یہ ضرر پیدا ہوا
دونکو شانہ شل رہا شب درد سر پیدا ہوا

سب سنینگے شور محشر کسقدر پیدا ہوا
میرے نالونمیں اگر کچھ بھی اثر پیدا ہوا

تیرہ بختی نے مجھے رنگ بدلنے نہ دیا — نخل امید سرا پھولنے پھلنے نہ دیا

ضعف نے مجھکو در یار سے ٹلنے نہ دیا — اور ٹھنا کیسا کبھی زانو بھی بدلنے نہ دیا

وصل مین ہمنے ذرا یار کو ٹلنے نہ دیا — لیکے آغوش مین پہلو بھی بدلنے نہ دیا

دختر رز جوش جوانی پہ نہ آنے پائی — شیخ نے چھوٹنے اسے خوب ابلنے نہ دیا

خوب انصاف کیا داور محشر تونے — پھر جھکے اوس قد سے قیامت کو بھی چلنے نہ دیا

فتنئہ برپا نظر آئے نہ قیامت صد شکر — دو قدم یار نے اوس شوخ کو چلنے نہ دیا

درد فرقت نے کیا مجھکو یہ بیخود افسوس — دل کبھی شغل مین ایک آن سنبھلنے نہ دیا

اے مغان جوش جوانی مین یہ ٹھہری کچھ بن — اور اس دختر رز کو ابھی پلنے نہ دیا

کردیا رحمت گیسو نے پریشان خاطر — سانپ نے ڈس کے مجھے زہر اوگلنے نہ دیا

وعدہ وصل نہ پورا کیا اکدن تونے — ہین کچھ دلکو تری آج [illegible] نے نہ دیا

شکر کرتا دم آخر تری بخشش کا کریم
اتنا وقفہ بھی مجھے اسے اجل ٹلنے نہ دیا

لاڈلے پیار یکا ہے روز تماشا سہرا — اوس سہرے پہ نہین ہے جو وہ اچھا سہرا

رخ رنگین پہ جو نوشاہ کے لٹکا سہرا — بنگیا غیرت گلزار سہرا یا سہرا

موتیون کا سر نوشہ پہ جو باندھا سہرا — ہوا سلک در شہوار سہرا یا سہرا

دادی مان بہنونکو ہر آن مبارک ہووے — سر نوشاہ سے رکھو یونہین تا سہرا

پر تو چہرہ پرنور سے ہوتا ہے یقین — سہرے دولہہ کا بنے عقد ثریا سہرا

حضرت خضر سے نوشاہ کی ہو عمر دراز — گوندھ کر لائے اس عنوان سے سچا سہرا

دونون دولہا ہین اک عالم کی ہین اکسیر — کیون نہ سب گائین اسی راج دلارا سہرا

بندشون سے گل مضمون کی ہے کیا تازہ ہوا — سہرا ہر شعر ہے اس سہرے کا گویا سہرا

حسن گل سہو ہوا دل سے چمن بھول گیا — کسی بلبل نے جو دم بھر ترا دیکھا سہرا

باندھوں میں بند شیں کیا کیا نہ گلو نکی اسیر
روے نوشہ سے عجب آبرو پائی اسنے
حوریں کیون آئیں نہ جنت سی بلائیں لینے
محو نظارہ نوشاہ ہیں لاکھوں آنکھیں
سر چڑھایا اسی نوشاہ نے شادی میں بہت

لاکھوں سہروں کا بنا ہی ترا سہرا سہرا
لہریں لیتا ہے پڑا صورت دریا سہرا
ہے سہی قد کا میری غیرت طوبا سہرا
کیون بنتے تارِ نظر کا نہ سراپا سہرا
کیون نہو دل سے فدائے قد بالا سہرا

ہر لڑی کاہکشان پھول ستارونکی تمام
ماہ نوشاہ کا یون گوندھ کے لایا سہرا

ماہ تاروں کا گوندھ لا سہرا
زلفِ نوشاہ کی تصدق سے
موتی لڑیوں کی سب دُرِ نایاب
بنا دولھا امیر دولھا آج
سر چڑھانے سے میری دولھا کے
نکہت گل کو چٹکیوں میں اُڑا دے
بادلے کی ہیں تار تار شعاع
طائفے گائیں سب مبارکباد

نئے دولہ کا ہو نیا سہرا
مشک و عنبر سے بسگیا سہرا
سر سے پا تک ہے ایکسا سہرا
گائیں شاہانہ سہ لقا سہرا
دیکھو اترا رہا ہے کیا سہرا
کبھی چھو لے اگر صبا سہرا
رشک مہر فلک بنا سہرا
سر پہ نوشہ ہی باندھتا سہرا

ماہ نوشاہ مہروش کے لئے
خوب لکھا یہ نور کا سہرا

کھول دے تیغ زبان چلکے تو جوہر اپنا
جان دل اپنی ہیں آخر کو نہ دلبر اپنا
باغ فردوس مکان اپنا ہی کوثر اپنا
زانو مارے او ٹھتے نہیں سہرا اپنا

بیت ابرو سی ہر ایک شعر ہو بہتر اپنا
کون اپنا ہے کہو ہوتا ہے کیونکر اپنا
شافع حشر ہے اللہ پیمبر اپنا
آج کا لکھا قصیدہ ہے سکندر اپنا

قامت یار سے بڑھ چلکر مقابل ہونگے
منھ تو ہنوا لین ذرا سرو و صنوبر اپنا

آتش غمسے پھکا جاتا ہی مشعل کیطرح
سینہ گلخن ہے تو یہ دل ہے سمندر اپنا

خط پیشانی سے مٹنی کا نہین ہے ہرگز
جسقدر رنج ہی قسمت مین مقدر اپنا

اپنی صورت کی کہین آپ نہ عاشق ہوجاؤ
منھ نہ آئینہ مین دیکھا کرو اکثر اپنا

جی مین آتا ہے کسی بت سے یہ پوچھون جاکر
دل کسی شکل سے ہو سکتا ہی پتھر اپنا

دیکھا گلشن مین جو اون پھول سے رخسارونکو
رنگ بدلا کیا کیا نہ گل تر اپنا

ہمسری کرکے لب یار سے جھوٹا ہوگا
نام رکھوائے کہین لعل یہ پتھر اپنا

وصل کی رات حیا کیسی یہ پردہ کیسا
بیٹھیے منھ نہ دوپٹے سے چھپا کر اپنا

خانہ بربادونسے پوچھو نہین منزل کا پتا
ہم جہان بیٹھ گئے وہ ہی ہوا گھر اپنا

ماہ کس قوت بازو یہ فلک ہی ٹھہری
میرزا مہر ساجب ہو نہ برادر اپنا

## ردیف باے موحدہ

بیجا بھی ہو سوال تو پائیے بجا جواب
یارب سنے نہ حسرت دل یاس کا جواب

سمجھے نہین سوال ہی کیا اور کہنیا جواب
یارون نے سیدھی بات کا اولٹا دیا جواب

قہر و غضب تھا نامۂ شوقیہ کا جواب
قسمت کا جو لکھا تھا سو اونسے دیا جواب

یوسف کا حسن حسن کا تیری ہو کیا جواب
اعضا ہین بے مثال تو چہرہ ہی لاجواب

عاشق ہون اوس سے طالب بوس و کنار ہون
منھ سے نہین کہ مجھکو ملے برملا جواب

عاشق ہین اونکے سیکڑون ہی بندہ خدا
کیون برہمن بتون سے کسی نے سنا جواب

بیشک ہوا تباہی ہوائے بہشت کو
لائی جو میرے نامہ کا پیک صبا جواب

دین گالیان جو بوسۂ لب اونسے مانگئے
ایسی مزے کی بات کا ہو بدمزا جواب

مشتاق ہون حسینون کی طرز کلام کا
مجھکو تو اونکی چھیڑ سے ہے مدعا جواب

عیسیٰ سے کیا علاج ہو بیمار عشق کا
یہ وہ مریض ہے کہ جسے دے خدا جواب

اے خضر پوچھئے جو طریق وصال یار
نا آشنا کی طرح سے دے آشنا جواب

مشکل کی وقت کون کسیکا ہے آشنا
پھیری ہین ہمکو دیتے چلے دست و پا جواب

لکھا ہے شوق وصل مین یہ نامہ یار کو
مجھکو جدا جواب ہو دلکو جدا جواب

کچھ حال دلکا آنکھین دکھا کر نہ پوچھئے
بندہ نواز مجھکو نہین سوجھتا جواب

سائل سے گر کلام سے علی قدر مرتبہ
سب کو نہین نہین کا نہ دے ایکسا جواب

روشن ہے حال طالب شیدا پہ اے حسین
اے مہربان ہے دل کو دل کا جواب

کیا کرون صیاد و گلچین ہے بیان عندلیب
دم بدم پھڑک جائیگا سنکر داستان عندلیب

کچھ بھی گر رنگ اثر پائے فغان عندلیب
برگ گل سے لال ہو منھ مین زبان عندلیب

باغ مین وہ گل کہے گر داستان عندلیب
باغبان گلبانگ سے نکلے فغان عندلیب

توڑ کر گل کو اوجاڑا آشیان عندلیب
کھو دیا صیاد و گلچین نے نشان عندلیب

روئے گل کے دید کو روئی قفس مین کسقدر
لالۂ احمر ہے چشم خونفشان عندلیب

تو وہ گل ہے جسکی صحبت سے ہوا ہی نغمہ خوان
مرغ تصویر نہالی ہے بسان عندلیب

آتے ہی فصل خزان کی ہو گیا جنگل چمن
کوئی گل ہے باغ مین بے آشیان عندلیب

سینہ پر گل کھائین گر ہم عشق مین
چاہئے نالہ مرغ دل سیکھے فغان عندلیب

نالہ موزون ہمارے دل کو بھاتی ہین اونھین
گلشن عالم مین جو ہین قدردان عندلیب

وہ گل رعنا کوئی بلبل جو پائی باغبان
ہو وہ گلزار جنت آشیان عندلیب

گلشن آرائے جہان تو دائی قسمت یا نصیب
گوش گل اوسکو دیا مجھکو زبان عندلیب

مشکل موسیقار ایکدن نالۂ جانسوز سے
شمع کی صورت جلین گی استخوان عندلیب

تا چمن کنج قفس سے تو اوڑا ایجا مجھے
بہر گل یہ مرغ جان ہے ارمغان عندلیب

گل سے رنگین روے جانان اور آئینہ سے صاف
روح طوطی ہے وہ مکھڑا اور جان عندلیب

عاشق و معشوق ہین یک جان دو قالب ہمدگر
فصل گل کے ساتھ ہی روح روان عندلیب

کیا تعجب ہی اگر اوس رشک گل کی بزم مین
ہو زبان شمع سے پیدا زبان عندلیب

قافلہ ساز نسیم نکہت سے یہ ثابت ہوگیا
ہے جرس گلبانگ بہر کاروان عندلیب

نالۂ بلبل مین یارب بخش دے اتنا اثر
باغبان پھولونسے چھا دے آشیان عندلیب

باغ مین تھا باغبان اب قید مین صیاد کے
کچھ قفس کی تیلیان ہین پاسبان عندلیب

داغ دل اپنا گل تازہ ہوا ہی باغ مین
ماہ مین نے جب سُنی ہے داستان عندلیب

رکھتی ہین جو اوس دیدۂ مخمور سے مطلب
لب اونکو ہے جام مے انگور سے مطلب

آنکھون کو ہے دید رخ پُرنور سے مطلب
رکھتا ہے یہ دل وصل کا اک حور سے مطلب

سررشتہ ہے کیا محکمۂ عشق کا ابتر
آئین سے یہان کام نہ دستور سے مطلب

نرگس کو دکھاؤن تری کیفیت چشم آب
گر دیدۂ بے نور کو ہے نور سے مطلب

گو کاسۂ چینی و گدا ساغر جمشید
پوچھونگا مین اتنا سر فغفور سے مطلب

واعظ تو سناتا ہے کسے قصۂ جنت
غلمان سے غرض ہے نہ تجھے حور سے مطلب

جو آنکھ سے دیکھا نہ کبھی ساغر جم نے
نکلا وہ ترے دیدۂ مخمور سے مطلب

مین نے جو کہا کچھ ہے گذارش مجھے کرنا
فرمایا کہ ہم سنتے ہین کچھ دور سے مطلب

جراح مرا زخم جگر دیکھ کے بولا
رکھتے ہین جراحت ترے ناسور سے مطلب

پوچھو نہین عشق کسے حور و قصور سے
داغ جگر ماہ کو ہے نور سے مطلب

کیونکر نہ ہجر کی ہو بمشکل تمام رات — کرتی ہے مضطرب تپش دل تمام رات
پیش نظر تھا وہ مہ کامل تمام رات — اے ماہ کل تھی سیر کی قابل تمام رات
دن بھر پہاڑ کاٹ کے کٹتا تھا کوہکن — ہر سنگ میرے سینہ پہ تھا سل تمام رات
ہر صبح اوسکے کوچہ سے نعشین نکلتی ہین — لاکھون تڑپتے رہتے ہین بسمل تمام رات
دن رات یون بسر ہوئی فرقت مین یار کی — بیہوش سارا دن رہا غافل تمام رات
سوتے مین ایک بت کا تصور جو آگیا — سینہ پہ لاکھ من کی رہی سل تمام رات
بچ جاؤن درد ہجر بتان سے مین صبح تک — فضل خدا رہی مہر شامل تمام رات
صیاد کوئی مرغ چمن شب کو مرگیا — کل چیختے رہی ہین عنادل تمام رات
زلفین پڑی رہین رخ تابان پہ رات بھر — کل روشنی مہ رہی زائل تمام رات
فرقت کی شب بھی سونے کی صورت نکالی — تصویر یار کرکے حمائل تمام رات
اغیار تیرے در کی جو کنڈی ہلاتے ہین — غل کرتی ہے ہماری سلاسل تمام رات
زندانین سارے قیدیون کی نیند اوڑگئی — کھڑکا کی رات میری سلاسل تمام رات
راتون کو لیلے کرتی تھی مجنون کی جستجو — جنگل مین ماری پھرتی تھی محمل تمام رات
اے سیل اشک تیری بدولت شب فراق — چوما کیا ہون مین لب ساحل تمام رات
اے شمع تو اکیلی جلے گی نہ بزم مین — پروانے ہونگے رونق محفل تمام رات
تیری تلاش رہتی ہے اے مہر وش اسے — کرتا ہے ماہ قطع منازل تمام رات

اے ماہ چاندنی مین وہ سویا جو بام پر
بجلی کیطرح تڑپا کیا دل تمام رات

گنہ تھے روز جوانی تھی اوسیاری رات — گئی ہے ہاتھ سے غفلت مین کیا ہماری رات
فراق یار مین ایسی بڑھی ہماری رات — دعائے صبح قیامت تھی مجکو ساری رات
چمن مین قطرۂ شبنم بنے گلون کے لیئے — ہوئے جو دیدۂ بلبل سے اشک جاری رات

دعائے موت تھی بہتر یہ خواب کی بدلے
مین کیا کہون دل مضطر کی بیقراری رات

تمھاری رات گذرتی ہے جشن مین جیسی
دکھائی ہمکو بھی ایسی جناب باری رات

لگی پلک سے پلک بھی نہ ہجر مین تیرے
اوٹھائی خواب سے آنکھون نے شرمساری رات

غشی سے میری وہ ڈر ڈر کے شب ہوئی بیخود
عجیب غفلتِ دل نے کی ہوشیاری رات

درازئے شب فرقت ہوئی بلائے جان
جو یاد آگئی زلفِ سیہ تمھاری رات

عجب نہین جو کرے تیرہ طالعی اندھیر
سیاہ بختی سے ہوتی ہے دنکو طاری رات

شب اوسکا چہرۂ گلرنگ خواب مین دیکھا
ہمارے گھر مین رہا موسم بہاری رات

جڑہا کے واؤن پہ آغوش مین لیا اونکو
ہنر سے شیشہ مین ہمنے پری اوتاری رات

ہوائے رخ پہ جو سوئے وہ کھولکر گیسو
شمیم زلف نے کی خوب مشکباری رات

شبِ وصال مین تا صبح صورتِ شبّو
قبائے یار کی بو آئی مجھ مین ساری رات

علی الصباح کہان سے پیادہ پا آئے
گئی تھی گھر سے کدھر آپ کی سواری رات

جو بیٹھے آپ سرِ شام کھولکر گیسو
ہوا کے جھونکے ہوئے نافۂ تتاری رات

مزار بلبل شیدا پہ بارہا ہمنے
چراغ روغن گل سے جلایا ساری رات

ہماری مردۂ بیکس پہ کون روتا ہے
سر مزار بھی روئی نہ شمع ساری رات

جو اندنون میری قسمت مین ہی یہی اندھیر
تو اپنی بخت سیہ سی کریگی یاری رات

شبِ وصال چھپایا بہت مگر اے ماہ
ہوئی نہ داغ کی چادر سی پردہ داری رات

سر لیکے ہمنے ہول سہے ذرو سر بہت
تھوڑے لیسے فایدہ مین اوٹھائی ضرر بہت

جھک کر چلین نہ کس لئے صاحب ہنر بہت
ہستے ہین جہان مین شجر بار ور بہت

بیشک زمین پہ آئی بلا آسمان سے
ایڑی سے بھی بڑہی تری زلف دو سر بہت

شاید جواب خط مین لکھا ہے جواب صاف
آتا ہے بد حواس میرا نامہ بر بہت

عالمگیر کا اللہ رے یہ اوجِ فروغ
وادیِ ایمن سے روشن تھا میرا ویرانہ رات

فرش کی جا قدسیوں نے اپنی آنکھیں فرش کیں
چرخِ ہفتم سے سوا تھا تیرا بالاخانہ رات

زلف کا سودا جو بڑھتا ہے تو شب کٹتی نہین
کس مصیبت سے سحر کرتا ہون مین دیوانہ رات

سوزشِ دل سے مرے رکھتا اگر کچھ بھی خبر
شمع لیکر ڈھونڈھتا پھرتا مجھے پروانہ رات

کچھ نہ پوچھو کسطرح گذری شبِ تارِ فراق
**ماہ** داغِ دل ہمارا تھا چراغِ خانہ رات

اے جان بتا میرے دلِ زار کیصورت
یوسف ہے تو پہچان خریدار کیصورت

کیا قہر بگڑنے سے بنی یار کیصورت
ابرو جو کھچے ہو گئے تلوار کیصورت

گلشن مین نہ گلچین کو نہ صیاد کو کھٹکون
مین پہلوے گل مین جو رہون خار کیصورت

ہر امر مین بہتر نہین انکار یہ انکار
ان با تو نہین ہو جاتی ہے تکرار کیصورت

اللہ ہے والی سر و سامان کا ہمارے
کرتی ہے بیان مفلس و نادار کیصورت

وہ بادشہِ حسن اگر گنجفہ کھیلے
ہر شاہ بنے مفلس و نادار کیصورت

آنکھین کہے دیتی ہین رہی لاکھ زبان بند
پر دلسے بھی چھپتی نہین غمخوار کیصورت

بوسے کسی عارض کے جو لیتا ہون شبِ وصل
بل کرتی ہے کیا زلفِ سیہ مار کیصورت

ترغیب ہمین کرتا ہے یہ شوقِ نظارہ
اوس در پہ رہو سایۂ دیوار کیصورت

پہلو مین نہو یار تو دل رہتا ہے بیچین
آرام شبِ ہجر ہے آزار کیصورت

ہوش اوڑ گئے غش کھا کے گرے حضرتِ موسیٰ
دیکھی جو ترے طالبِ دیدار کیصورت

اللہ نے انسان کو حبیب اپنا بنایا
اچھی یدِ قدرت نے یہ طیار کیصورت

وہ انگلیون سے کلۂ اژدر کو کیا شق
کیا پوچھتے ہو حیدرِ کرار کیصورت

مقصد ہے دیکھے تری رحمت کا تماشا
بندہ بھی جو حاضر ہو گنہگار کیصورت

سنتے ہین کہ ہے **ماہ** ہر اک نقص مین کامل

دیکھو نہ کبھی ایسے سیہ کار کی صورت

ماہ پہلو مین ہے وہ مہر لقا آجکی رات
روز نو روز سے مجھکو ہی سوا آجکی رات

وصل ہے دور رہی شرم و حیا آجکی رات
کیجئے روز کے وعدون کو وفا آجکی رات

رنگ شب خون کا جمایا ہی کسی جا اوسنے
ہاتھ پاؤن مین وہ ملتا ہے حنا آجکی رات

صبح ہوتی ہے نہ ہوتی ہے شب ہجر تمام
دن قیامت کا ہی کیا میری خدا آجکی رات

وصل مین مجھسے نہ کچھ پوچھئے حال فرقت
شکوہ کرتا ہون کسیکا نہ گلا آجکی رات

پھر سر شام سے اس دلکو ہے یاد گیسو
دیکھون کب تک رہون پابند بلا آجکی رات

ہے کسی عاشق دل سوز کے آہون کا اثر
گرم ہر سو سے جو آتی ہے ہوا آجکی رات

بنت تازہ کوئی کیا دیر مین شب باش ہوا
طرف قبلہ نہین قبلہ نما آجکی رات

ہائے کس ناز سے وہ وصل مین فرماتی ہین
تیرے احسان کی ملی مجھکو سزا آجکی رات

گیسوئے یار کے مضمون لکھے چوٹی کے
تجھکو معراج ہوئے ذہن رسا آجکی رات

طرفہ اندھیر پہ آمادہ ہین دست گستاخ
کھولتے ہین جو تیرے بند قبا آجکی رات

جلوہ فرما وہ مرے خانۂ تاریک مین ہین
گھر مین اغیار کے محشر ہی بپا آجکی رات

شادی وصل سے مجبور ہون تقصیر معاف
کیا عجب ہی کہ ہو بندہ سی خطا آجکی رات

لیلۃ القدر شب وصل سے ہے ماہ مراد
کیون نہ مقبول ہو عاشق کی دعا آجکی رات

## ردیف ثای مثلثہ

لالہ رو تونے دل ای ماہ لگائی ہو عبث
رنج سہتی ہو عبث داغ یہ کھاتی ہو عبث

تم خفا ہو کے مجھے آنکھ دکھاتے ہو عبث
شیر کے برقعے مین آہو کو چھپاتی ہو عبث

محو نظارہ ہی تم آنکھ چراتے ہو عبث
ہم نہ دیکھینگے یہ غیرونکو دکھاتی ہو عبث

دہ وضعی سے ملو خونِ شہید رفتار
مہندی ان پاؤن نگارین مین لگاتی ہو عبث

سرو قد کہتے سے بندہ کی خفا ہو صاحب
سیدھی سی بات مین ٹیڑھے ہوئی جاتی ہو عبث

ذ قیامت ہی تو پھر ناز کی چالین چلکر
فتنۂ حشر کو بدخواب جگاتے ہو عبث

نزع کے حالین ہے قصد عیادت بیجا
جان سے ہم جاتے ہین اوسوقت تم آتی ہو عبث

خال عارض پہ نہ لٹکائیے زلفین ہر بار
مختصر امر کا اک طول بڑھاتے ہو عبث

خیر مانگو نہ کرو وصل مین باتین شر کی
بیٹھے بٹھلائے بھلا رنج بڑھاتی ہو عبث

وصل کے دیکھنے والون نے ہے سب کچھ دیکھا
محرم راز سے محرم کو چھپاتی ہو عبث

سر پہ حاضر ہے قلم کرکے اوتارو سر سے
غصہ ہو ہو کے بھوین ہم سے چڑھاتی ہو عبث

نظر لطف مین ہے قہر کی پیدا چتون
ہمسے لڑنیکو لئے آنکھ لڑاتے ہو عبث

پیرہن خاک ہی کیا خاک کی پتلی تم ہو
گرد رہ غافلو دامن سے چھڑاتی ہو عبث

استخوان سر فغفور سے کہتا ہے یہ مجھے
حسرت تاج مین اب ٹھوکرین کھاتی ہو عبث

ہجر مین اوس بت بے رحم کی ہر شب اے ماہ
آہ و فریاد سے تم عرش ہلاتے ہو عبث

رہا اک عمر تک دم بھر کا مہمان اسکا کیا باعث
بڑی دقت سے نکلی جسم سے جان اسکا کیا باعث

کبھی پامال کرتی ہین شاہونکی مگس رانی
کبھی ہے ٹھوکرو مین تاج سلطان اسکا کیا باعث

کرو اقرار آنے کا نہین انکار کر جاو
کبھی چپ ہو کبھی بولی تو ہون ہان اسکا کیا باعث

مٹایا اے فلک کسنے یہ نام قیصر و کسرا
نہین ملتا نشان طاق و ایوان اسکا کیا باعث

اوجاڑی سیکڑون بستی جفائے تیغ قاتل نے
بسانیکو لئے گنج شہیدان اسکا کیا باعث

کبھی جوش جنون مین ہمنے کچھ اشعار گر لکھے
بہت مضمون ہوئی دست و گریبان اسکا کیا باعث

کبھی عید بہار گل کبھی دور خزان بالکل
نہین اک رنگ پر رنگ گلستان اسکا کیا باعث

منھ اپنا آرسی مین دیکھکر صاحب تم ترش
بشکل آئینہ ہوتی ہو حیران اسکا کیا باعث

پھر اک رشک قمر کی ماہ تم محو نظارہ ہو
کیا کیون داغ کھانے کا یہ سامان اسکا کیا باعث

لکھا ہے زہر کھانا اس آزار کا علاج
جز مرگ کچھ نہین ترے بیمار کا علاج

ہوگا مسیح سے نہ اس آزار کا علاج
جز مرگ کچھ نہین ترے بیمار کا علاج

کیا ہو مسیح سے ترے بیمار کا علاج
ظالم اجل ہے عشق کے آزار کا علاج

یہ دیکھتے ہی دیکھتے ناسور ہو گئے
اب کیا ہو اپنے دیدۂ خونبار کا علاج

لکھا ہے وصل یار دوا درد دل کی ہے
تدبیر تھی یہی یہی آزار کا علاج

تا زیست جسکو اپنی رہائی سے یاس ہو
صیاد کیا ہے ایسے گرفتار کا علاج

خاک در حبیب کا سرمہ بنائیے
منظور گر ہے دیدۂ خونبار کا علاج

اعجاز سے بچین گے نہ ہرگز مریض عشق
عیسی بھی کر کے دیکھ لین دو چار کا علاج

ہون بیر بن مین صورت عنقا مین نام کو
معدوم ہے زمانہ مین مجھ زار کا علاج

گردن میری جھکائے نہ افسر کی احتیاج
پابند ہون نصیب کا کیا سر کی احتیاج

کیون ہو نہ تیغ ہند کو جوہر کی احتیاج
قاتل ترے سر ہی کو ہے سر کی احتیاج

نامہ کو میرے کیا ہو کبوتر کی احتیاج
کسدن سے ہے مرغ روح کو شہپر کی احتیاج

مضمون سیدھے سیدھے مین لکھتا ہون شعر مین
دیوان کو میرے ہوگی نہ مسطر کی احتیاج

مشتاق دلربا ہے تو خواہان وصل یار
کیا کیا کہون نہین اس دل مضطر کی احتیاج

سر مین ہوائے عشق بتان رکھون کسلئے
سودا نہین مجھے کہ ہو پتھر کی احتیاج

طوفان دیکھنا مرے سیلاب اشک کا
اب زورق فلک کو ہے لنگر کی احتیاج

مشتاق روئے یار کو اے شیخ و برہمن
مسجد کی احتیاج نہ مندر کی احتیاج

اے جان شوق دل سے نکلتا ہے اپنا کام
کسکو ہے تیری راہ مین رہبر کی احتیاج

جاتے ہین آنکھ بند کئے رہ روِ عدم
اس راستی مین کب ہوئی رہبر کی احتیاج

سُود و زیان سے گردشِ گردون کی ہون بری
مجھکو نہ حُبِّ مال ہے نے زر کی احتیاج

روشن وہ آئینہ دلِ اہلِ صفا ہے **ماہ**
جسکو کبھی نہ ہوگی سکندر کی احتیاج

عاشق ہین جمع کوئے بُتِ گلبدن مین آج
موجود ہین ہزارون ہی بلبل چمن مین آج

خاموش ہم ہین مجمعِ اہلِ سخن مین آج
گویا زبان نہین ہے ہمارے دہن مین آج

انداز درد کا ہے ہمارے سخن مین آج
رکھے ہین شعر حالتِ رنج و محن مین آج

دل ہے تصورِ بُتِ پیمان شکن مین آج
آتا ہے شیخ کعبہ رہِ برہمن مین آج

فصلِ بہار آئی ہے دل باغ باغ ہے
گل چھرے اب اُڑائیے چلیئے چمن مین آج

جن غافلون کو خلعتِ شاہی پہ ناز تھا
سوتے ہین منھ چھپائے ہوئے وہ کفن مین آج

داغِ جنون کو کہتے ہین نقاد دیکھ کر
کھوٹے کھرے رہے ہین یہ سکّے چلن مین آج

وصفِ تجلّیٔ رُخِ روشن سے بزم مین
گویا زبانِ شمع ہے اپنے دہن مین آج

آتی ہین ہچکیان مجھے آتی ہین ہچکیان
چرچا ہے مجھ غریب کا اہلِ وطن مین آج

تجھ پر گمان ہوا ہے کنعان کا **ماہ** کو
یوسف کی بُو ہے یار ترے پیرہن مین آج

## ردیف حائے مہملہ

نہین ہے جبر اوٹھانے پہ اختیار مین روح
شریکِ جسم نہ دیکھی کبھی مزار مین روح

یقین ہے ہوئے روانہ ہوا کے صدمے سے
بسانِ نکہتِ گل اب ہے جسمِ زار مین روح

زمین پہ آ [illegible]

چمن کی سیر کو بلبل کی جان ہے بیتاب
یہان ماہی دریا ہے آبشار مین روح

دم اخیر بھی آنے مین دہان بہانہ ہے
اٹک رہی ہے یہان چشم انتظار مین روح

در حبیب کا رستہ جو وہان نہین پایا
پھر آئی عالم برزخ سے کوے یار مین روح

کیا ہے حسرت بوس و کنار نے آخر
رہیگی تا بہ قیامت غم فشار مین روح

خیال گیسو و فرگا نمین جان دیتا ہون
رسن کی شکل لٹکتی رہے گی دار مین روح

ہمارے پیچھے ہی گر روح قیس دشت نورد
تو کوہکن کی تڑپتی ہے کوہسار مین روح

غم فراق بت سنگدل سے یا اللہ ہا
ہوئی ہے گور کنارے مری کنار مین روح

شب وصال وہ کیونکر بغل مین آ بیٹھا
کہ آ گئی تن بیجان ترے کنار مین روح

یہ آب و آتش و یہ باد و خاک ہین بے اصل
پھنسی رہیگی نہ ان چار کی حصار مین روح

تمھارے عارض و گیسو پہ جان دیتا ہون
کبھی حلب مین رہے گی کبھی تتار مین روح

وہ جامہ زیب جو میرے مزار پر آیا
تو لپٹی بوکیطرح سے قبائی یار مین روح

رہا ہون مین دام مین صیاد کے مگر اللہ
رہا کرے قفس جسم کو بہار مین روح

نصیب ماہ کو رہتی ہے دیکھیے کب تک
یہ داغ دل کی مصیبت یہ اضطرار مین روح

وہ بے حجاب ہو شب اول کسیطرح
ساقی لگا دے منہہ سے تو بوتل کسیطرح

ابرو سے یار کے نہ گیا بل کسیطرح
اس تیغ کا نہ صاف ہوا پھل کسیطرح

سیدھی ہوئی نہ زلف مسلسل کسیطرح
نکلا نہ ایک جال کا بھی بل کسیطرح

خاموش قافلے جو مسافر عدم کے ہین
آخر ہوا انکی منزل اول کسیطرح

دندان یار کھوئینگے موتی کی آبرو
دریا مین کیون صدف نہ گئی جل کسیطرح

لاکھون ہی بار غیرونکی تعظیم کو اوٹھا
بیٹھا جو میرے پاس وہ چنچل کسیطرح

[illegible]
[illegible] فیصلا کیسطرح

مجھسے بھی وعدہ رات کا اغیار سے بھی تھا
جاتا نہین ہے آپکا چھل بل کسیطرح

ہر اک شراب خوار کو دن رات فکر ہے
عمامہ شیخ جی کا کرین تل کسیطرح

ہمکو گلے لگائیے یا کاٹیئے گلا
جھگڑا ہمارا کیجیئے فیصل کسیطرح

سرمہ لگائے ہین آنکھین دکھائی
تیغِ نگہ پہ کیجیئے صیقل کسیطرح

وحشی ہین چشم یار کے عاشق غزال کے
چھوڑینگی شہر جائینگے جنگل کسیطرح

پیک خیال اپنا پہنچتا ہے اوس جگہہ
پہونچے جہان سوار نہ پیدل کسیطرح

گھڑیان گنا کئے ہین وہ بیٹھے تمام رات
سوئے ہین میرے ساتھ جو اک پل کسیطرح

مرکر بھی اب اوٹھینگے نہ ہم کوئی یار سے
مردون سے چھوٹتا نہین ننگل کسیطرح

اے شاہ حسن در کی تری بوریا نشین
لین مفت بھی نہ مسندِ مخمل کسیطرح

اوس شعلہ رو کو ماہ سے بیجا ہے ناز حسن
پہنچے نہ مہ کے رتبہ کو مشعل کسیطرح

## ردیف خائے معجمہ

تو خفا ہو کے گنہگار کہے یا گستاخ
مہربانی سے ترے ہوگیا بندہ گستاخ

شکل ملبوس بدن یار سے لپٹا گستاخ
شوق وصلت نے کیا مجھکو سراپا گستاخ

کفِ افسوس ملین حضرت موسےٰ بخدا
تیرے تلوے سے اگر ہو ید بیضا گستاخ

مارا پھرتا نہ کبھی ناقۂ لیلےٰ بن بن
قیس جاتا نہ اگر جانب صحرا گستاخ

یاد ہے مجھکو شب وصل یہ اونکا کہنا
منھ لگانے سے سرے تو ہوا کیسا گستاخ

شوخ چشمی تری آنکھونکی اشارے سے ہوئی
مجھسے اتنا تو نہ تھا آہوئے صحرا گستاخ

بلکرے سنبلِ جنت نہ ترے گیسو سے
تیرے قامت سے ہو قامتِ طوبا گستاخ

طالب بوسہ کے لب ہیں ترے شیدا ایجان — ہوتے جاتے ہیں مسیحا سے

کور چشمی کا سبب ہو نہ کوئی نور نظر — دیکھیں ماں باپ نہ اپنا کبھی

نظر آنے لگا ہر بت میں خدا کا جلوہ — دیدہ باز ایسے ہوا دیدہ بینا

تنگ و ناموس کا کچھ غم ہے نہ عریانی کا — خوب انسان کو کر دیتا ہے

خوب اب حضرت ناصح کو سناتا ہوں میں — مجھ کو کرتا ہے مرا جوشش

کیوں دم قتل عبث ہاتھ پکڑ لیتا ہے — دست قاتل نے کیا تیغ کا

جوش میں آئے جو ابر کرم رب کریم — بحر مواج سے ادنا سا

پائی محشر میں سزا ہمنے یہ گستاخی کی — ہو گیا ہمسے ہر ایک عضو ہمارا

ترے دل تک نہ اگر یار رسائی ہو اسی — جائے نالہ میرا تا عرش معلی

مہ جبینوں کی محبت میں ہو کسند چہ دلیر
داغ کھانیکو ہے کیا **ماہ** دل اپنا گستاخ

دن ہوا آنیکے ہیں پورا سہ کامل ہو وہ رخ — چاندنی پھیلی ہے اب یدکی قابل ہو وہ رخ

اونکو تعلیم حیا کرتا ہے جوبن کا ابھار — آج کل آئینہ کو دیکھنا مشکل ہو وہ رخ

غیرت شمع تجلی ہے تو رشک گل ہے — روح پروانہ ہو تو جان عنادل ہو وہ رخ

سب اجل جانسے گئے دیکھنے والے انکے — آنکھیں وہ ترک ستمگار ہیں قاتل ہو وہ رخ

مہر و مہ کسب ضیا کرتے ہیں جس سے دن رات — چشم سیارہ میں اک نور کی منزل ہو وہ رخ

زخمی ایسے گئے کشتوں کو جلایا اکثر — شک نہیں اسمیں کہ جان تن بسمل ہو وہ رخ

**ماہ** گرداب میں سیارہ ہیں دریا کی حباب
جلوہ گر آج کی شب کیا لب ساحل ہو وہ رخ

## ردیف دال مہملہ

ہ وفریاد کا چرچا ہی مٹا میرے بعد
گم ہوئی قافلو نسے صوت درا میرے بعد

م بازار شہادت نہ رہا میرے بعد
کوئی قاتل کی ہوئی سر تہ ہوا میرے بعد

کی ہستی مین نہ مشتاق اجل مجھسا ملا
برسون بیکار رہا کار قضا میرے بعد

شتۂ زلف ہون زنجیر مجھے چڑھتی ہے
میری تربت پہ بھی نازل ہی بلا میرے بعد

فاتحہ پڑھنے کو وہ گور پہ میرے آیا
گھر مین اغیار کی محشر ہے بپا میرے بعد

ار اس غم سی ہوئے خار بیابان جنون
مجھ سا پایا نہ کوئی آبلہ پا میرے بعد

سکنہ قتل کسیکو نہ کریگا قاتل
کند ہو جائے گی شمشیر جفا میرے بعد

جامہ زیبی ہے حسینان چمن کی مجھ تک
پھٹ کی اوترے گی ہر اک گل کی قبا میرے بعد

وچۂ یار مین مٹی میری کرکے برباد
پانی پانی ہے ندامت سے صبا میرے بعد

دل پژمردہ نظر آتے ہین غنچے تازے
گل کھلا باغ مین کیا باد صبا میرے بعد

اہلِ زمین کو ہے ستم آسمان پسند
ہوتی ہین سرپرست کی سب سختیان پسند

لطف خدا سے دلکو ہی جور بتان پسند
کعبہ سے بھی کنشت کا آیا مکان پسند

خم ابروئکی کرتی ہین چشم بتان پسند
کیونکر نہ ترک کو ہو کمانِ کیان پسند

جسکو مزا ہے درد سی راحت ہی رنج سے
مجھ غم زدہ کی کرتے ہین وہ داستان پسند

نسبت نہین بہشت کو کچھ کوے یار سے
یان کی زمین پسند ہمین آسمان پسند

چھوٹے بڑے فریفتہ ہین رہے یار کے
اوس نوجوان کا حسن ہی خورد و کلان پسند

مجھ بیوا کے طائر قدسی ہین ہم نوا
طوبے ہو جس شجر پہ کرون آشیان پسند

شکوہ کے بدلے سجدۂ شکرانہ کیجے
بے مہریان ہین تیری مجھے مہربان پسند

ہیرا یہ چاک جیب کا گل نے اوڑا لیا
مرغِ چمن کو ہے میرا طرز فغان پسند

جس مین کہ ذکر خیر ترا نام کو نہین
کب وہ دہن ہے کام کا کب وہ زبان پسند

قصرِ بلند قیصر و کسرا سے ہین وہ دور
جنکو ہے بہر سجدہ تیرا آستان پسند

مردود روزگار ہون ایسا کہ بعد مرگ
کتون نے بھی کئے نہ میرے استخوان پسند

سرمستِ الفت مے و ساقی ازلسی ہون
طفلی ہی مین تھی الفت پیر مغان پسند

رگ گئے نہ جان و دلکو غمِ یار سے عزیز
وہ نذر کیجئے جو کرے میہمان پسند

اے سیل اشک پانیکی چادر کا ہو کفن
طوفان کا اپنی کشتی کو ہے بادبان پسند

## باب الذال

کیسا ہے اوس حسین کا لعاب دہان لذیذ
ہر بات ہے نبات تو شیرین بیان لذیذ

گل سننے کے لئے ہمہ تن گوش بن گئے
کیا عندلیب زار کی تھی داستان لذیذ

اک ریزہ تک نہ چھوڑا سگ یار کے لئے
اسقدر تھے ہما کو میرے استخوان لذیذ

واقف جو تھے مزے سے رہے ہونٹھ چاٹتے
کیا کہئے کیا تھی بوسہ شیرین دہان لذیذ

عناب لب کی اپنے حلاوت نہ پوچھئے
گلشن کا کوئی میوہ ہی ایسا کہان لذیذ

نذرِ غمِ حبیب دل بامزہ کیا
لازم ہے کچھ غذا ہو پئے میہمان لذیذ

بس ذائقہ مین مثل شکر پارہ ہین وہ لب
مصری کی بھی ڈلی سے ہے منھ مین زبان لذیذ

دل بھی جگر بھی ہین تو غمِ یار کی غذا
لذت دہ ہی ہے جسکو کہے میہمان لذیذ

لب بند ہو وین لذت جوش سرور سے
ایسی شراب دے مجھے پیر مغان لذیذ

اب تک مزا ہے مرغ چمن کی زبان پہ
اسقدر تھی حکایت شور و فغان لذیذ

اے ماہ داغ کھانے ہی نیت نہین سیر
نعمت یہ دلکی واسطے ہے بیگمان لذیذ

## باب الراے

خون مین ڈوبی ہین مرغان گرفتار کے پر
ذبح دو چار ہوئے کٹ گئے دو چار کے پر

آمدِ فصل بہاری ہے چمن مین صیاد
توڑ ڈالین نہ قفس مرغ چمن بار کے پر

حکم صیاد ہے پر تیچ ہون بلبل یان تک
ڈھیر ہو جائین برابر مرے دیوار کے پر

کبک و طاؤس نے کیا خوب ہین پائین چالین
یہ بھی پیرو نظر آئے تری رفتار کے پر

دشت پیما جو کوئی آبلہ پا ہو مجھ سا
شوق پابوسی مین پیدا ہون ہر اک خار کے پر

نالۂ گرم تیری آگ لگا دین نہ کہین
دور رکھ مرغ چمن پاس سے منقار کے پر

صرفِ بالش ہوئی نے صرف ہوائے گلشن
کام کچھ آئے نہ مجھ طائرِ بیکار کے پر

ہے یہ سرمے سے صفا تیغ نگاہ یار پر
کار صیقل کر گیا یہان مورچہ تلوار پر

سیکڑون جانین گئین چشم سیاہ یار پر
رات بھاری ہو گئی ہر مردم بیمار پر

ہین وہ بلبل ہون کہ فصلِ گل کی جب آمد ہوئی
کاٹ کر میرے گئے صیاد بیکار پر

مائل زینت ہوئی ہین پھر جوانانِ چمن
ہر گل طرہ ہے طرۂ لالہ کی دستار پر

سیر کو تو بام پر آئے اگر اے شعلہ رو
طور سینا کا گمان ہو بام کی دیوار پر

دشت کو رنگین میرے خون کفِ پا نے کیا
گل کھلائے آبلون نے خوب نوکِ خار پر

باغبان گلبن مین تو ابتک کلی آئی نہین
کاٹ ڈالے کیون مرے صیاد نا اکیلا پر

بے اٹھائے غیر بستر سے مین ہل سکتا نہین
اندنون زورِ نقاہت ہے یہ جسم زار پر

سرخ جوڑا پہن کر جاتا ہے جب سوئے چمن
گل گریبان چاک کرتے ہین قبائے یار پر

نیش عقرب ابرو نکے خم سے پیدا ہوگا
زہر افعی کھائینگی اوس ابروئے خمدار پر

ہو مبارک ماہ نو اے ماہ مجھکو ہر برس
ہر مہینے چاند دیکھون یار کے رخسار پر

ہو عشق صنم اس دل دلگیر سے باہر
بت خانہ بنے کعبہ کی تعمیر سے باہر

جوشِ سرِ سودا نہ ہو تدبیر سے باہر
نکلے نہ قدم خانۂ زنجیر سے باہر

ہے نور کا عالم تری تصویر سے باہر
یہ قدرت اللہ ہے تحریر سے باہر

آرام ہے اپنے دلِ دلگیر سے باہر
بس خواب رہا دیدۂ تصویر سے باہر

گلزار مین ہر گل کا گریبان پھٹا ہے
نالہ مرا بلبل نہین تاثیر سے باہر

افروختہ صورت ہین سدا سوز دل آفات
کب شمع کی گردن ہوئی گلگیر سے باہر

بندش کا مزا جس مین نہ کچھ لطف بیان ہو
وہ شعر ہے تقریر سے تحریر سے باہر

کیونکر مرے نامہ کا جواب آئے وہان سے
مضمون ہے یہ اپنی خط تقدیر سے باہر

خط لکھنا مرا اور نہ اوس شوخ کا پڑھنا
یہ دونون ہین تحریر سے تقریر سے باہر

دل مین لب معشوق رہین ناوک مژگان
یہ تیر نہون سینۂ نخچیر سے باہر

وہ گھر سے نکلتی نہین ہم دید کے مشتاق
پہرون ہی کھڑے رہتے ہین تصویر سے باہر

ہنسلی مری گردن مین پڑی روز ازل سے
کیونکر ہو گلا طوق گلوگیر سے باہر

کھائیگے خدنگ نگہِ یار جگر پر
دل چھد کے نکلتا نہین اس تیر سے باہر

اے ماہ مری خاک ملی خاک شفا مین
مر کر بھی نہ ہون الفت شبیر سے باہر

مسی کی ان لبون پہ جو آئی دھڑی نظر
زلفی بدخشیون سے ہماری لڑی نظر

کیا جانے کس پری سے ہماری لڑی نظر
سوئے فلک جو رہتی ہے دو دو گھڑی نظر

قیدی زلف مین ہون سر اپنے برا مزاج
زنجیر پا نہ ڈالیو مجھ پر کڑی نظر

سرو روانکی شاخ کا دہوکا ہوا مجھے
جب خوش قدونکی ہاتھ مین آئی چھڑی نظر

نرگس کو چشم یار یہ کہتے ہین دیکھنا
ہے شاعرونکو حسن مین سب سی بڑی نظر

تلوار کا ہے کاٹ بعینہ نگاہ مین
وہ قتل ہو گیا تری جس پر پڑی نظر

دیتے ہین کچھ مجھے [illegible] گرگ و شیر سے
اژدر کی شکل آتی ہے ہر اک کڑی نظر

حدقہ ہماری آنکھ کا وہ صاف بن گیا
ایسی بیان یارین اپنی گڑی نظر

نرگس کی ایک ایک اوکھاڑی گئی پلک
چشم علیل کی جو تمھاری چھڑی نظر

حسن و جمال یار سے حیرتمین ہے نگاہ
تصویر بن کے رہتی ہے پہرون کھڑی نظر

شوقِ نظارۂ دہن یارمین کبھی
تم دیکھ لینا کھائے گی دہوکا دہڑی نظر

جامہ سے شوق وصل نے باہر کیا مجھے
پوشاک تیری اوتری ہوئی جب چڑھی نظر

تمکو نظر لگے گی بھلا کسکی شیخ جی
ایسے سڑو نکو لگتی ہے حضرت سڑی نظر

لیلےٰ اسے اک گام ہے منزل کے برابر
کیون قیس کو دوڑاتی ہے محمل کی برابر

خالی نہین زخمون سے جگر تل کے برابر
ناسور ہین سینہ مین کئی دل کے برابر

دو داغ ملے سینہ مین کھو کر جگر و دل
ہر روز یہان صرف ہے حاصل کے برابر

سر ہوگیا گردن پہ سرے بار مصیبت
پہونچا جو قدم کوچۂ قاتل کے برابر

کس بحر لطافت کا گذر ہے لب دریا
موجون مین تلاطم ہے جو ساحل کے برابر

آغاز محبت نے کیا گور کنارے
قسمت نے ڈوبایا مجھے ساحل کے برابر

اے چرخ صد افسوس کبھی قیس کو تو نے
دو گام نہ چلنے دیا محمل کے برابر

واللہ ان بتون کی جو آتی نظر کمر
مضمون کمر کا باندہتے ہم باندھ کر کمر

خود رفتہ ہوکے وصل کی شب شوق دید سے
ڈھونڈھا کیا ہون یار کی مین بیشتر کمر

ابرو و چشم و بینی و دندان لب و ذقن
سب کچھ ہے ان بتونکی نہین ہے مگر کمر

للہ ہمپہ کھول دو عقدہ یہ اے بتو
بولو دہن کہان ہے تمھارا کدہر کمر

ثابت ہوا نشان عدم بھی وجود مین
اوس شوخ نے جو باندہی میری قتل پر کمر

لگڑی کی گھائی آپ کی انگڑائی ہوگئی
سر پیر دہرے ہوا تھکر رو کی ہو سر کمر

شاید جواب صاف دیا یار نے اوسے
پکڑے ہے دونون ہاتھ سے جو نامہ بر کمر

عشق بیان یار مین رویا جو زار زار
دریا رواں ہوا میرے گھیر مین کمر کمر

ہر ماہ اس تلاش مین غائب ہوا کیا
ابتک نہ پائی **ماہ** نے اوسکی مگر کمر

کیفیت دل اور ہے احوال جگر اور
ایک درد کی صورت ہے ادہر اور ادہر اور

ہر عضو بدن سے ہے ترا نایاب زمانہ
موہوم دہن سے بھی زیادہ ہے کمر اور

بتیائے دل پر مرے کہتے ہین شب وصل
آفت ہے ترے جان پہ یہ تا بہ سحر اور

کچھ جذب دلی سے میرا مطلب نہ بر آیا
ہان نالہ جانسوز کا باقی ہے اثر اور

قد سرو ہے گل چہرہ ہے نارنج ہے جوبن
کیا لطف ہے پھل اور ہے پھول اور شجر اور

شاہونکو فقیرونپہ شرف ہو نہین ہوسکتا
ہان عزت ذاتی ہے جدا عزت زر اور

کیا حسرت پرواز مین اوڑتی ہے مری روح
بے بال و پری نے مجھے بخشے ہین یہ پر اور

صورت مین پری اصل مین نسل بنی آدم
اسطرح کے ہین خلقت آدم مین بشر اور

پہونچا کی مجھے مژدہ ایام بہاری
اے پیک صبا یار کی لادے تو خبر اور

بس دیر و حرم دو ہی مکان اوسکے ہین مشہور
دل جائے یہان یار تو کیون ڈھونڈو گھر اور

چھپتے ہین چھپائے سے کہین پیار کے تیور
صورت کو بنا دیتی ہے الفت کی نظر اور

گردش مین ہو جو یہ فلک روز اوٹھاؤ
چندے اسی صورت سے کرو **ماہ** بسر اور

مین فقط عاشق نہین یہ دل ہے شیدا ایک اور
ساتھ ہے بندہ کے ہر دم تیرا بندہ ایک اور

خیر خم ساقی پلا دے جام صہبا ایک اور
بیخودی مین تا نہ کہہ بیٹھون دوبارہ ایک اور

اپنی چشم شرمگین مین دیکھئے کیف شراب
آنکھ کے پردہ مین ہے مستی کا پردہ ایک اور

وحشت دل نجد مین کہتی تھی مجھ دیوانہ سی
مثل مجنون کیجئے آباد صحرا ایک اور

دیکھئے طوفان کیا لاتا ہے اب سیلاب اشک
دیدۂ تر سے میرے جاری ہے دریا ایک اور

سبزۂ خط سے نکلکر دام گیسو مین پھنسے
حضرت دل کیون لیا سر پر یہ سودا ایک اور

سب ترے تیر نظر مین نے جگر پر کھا لئے
کوئی دکھلائے مجھے ایسا کلیجا ایک اور

عشق گیسو چھوڑے پانونکی بیڑی توڑ کے
ہے سر شوریدہ کو ہر روز سودا ایک اور

مطلب دل کی دوبارہ آپ سی طالب نہین
جی میرا کرکے اگر کہتے ہو اچھا ایک اور

صحن گلشن مین خرامان ہو جو وہ سرو سہی
سایۂ قامت دکھائی نخل طوبا ایک اور

ایکدن نابود ہے دنیا مین جو موجود ہے
بزم ہستی مین قیامت ہے تماشا ایک اور

کیا تماشا ہو گیا ہے یار کا حسن شباب
ہر گھڑی ہر وقت ہے صورت کا نقشا ایک اور

اٹھو دست حنائی رکھ کے صاحب دوش دشمن پر
ہمارا خون ناحق لیجئے تم اپنی گردن پر

تمھاری بندگی مین یہ دم ناقوس بھرتا ہے
بتو کیسی خدا کی مار ہے عقل برہمن پر

وہ مشتاق شہادت ہون یہی ہے آرزو مجھکو
لہو اپنا پڑے اُڑ کر کہین قاتل کے دامن پر

عدو کا دوست ہون ایسا طریق عشقبازی مین
کہ خضر راہ کا مجھکو یقین ہوتا ہے رہزن پر

چراغ قبر ہو گی آہ سوزان بعد مرنیکے
رہیگا دود دل کا شامیانہ میری مدفن پر

نظر بازیکا ایکا دیکھئے کس حال مین ڈالے
نگاہ شوق ڈورے ڈالتی ہے چشم روزن پر

سراپا لد گیا پھولون مین بچل شمشیر قاتل کا
ہمارے خون کی داغو نسے کیا جوہر ہے آہن پر

الٰہی گور پروانہ ہو شمع طور سے روشن
غزار بلبل شیدا ہے پھولون کے خرمن پر

مسی آلودہ لب تیری جو ای غنچہ دہن دیکھے
کبھی تھوکے نہ بھولے سے بھی شبنم بوئے سوسن پر

سراپا سے عیان ہونی لگی اللہ کی قدرت
بتو حسن شباب آیا تمھارا خوب جوبن پر

ہمیشہ زیر ران ہے ماہ سبزہ چرخ اخضر کا

## ستارہ میری گردش کا ہی شاید پشت توسن پہ

| | |
|---|---|
| ہر گل شمع لگا لوٹنے انگارون پر | دیکھا جو بن جو تیرے آتشین جنار و نپر |
| ڈالیا پھولونکی چڑھنے لگین دیوار و نپر | چھا گیا ابر بہار آکے جو گلزار و نپر |
| غالب آتی ہین یہ ہی نیچے تلوار و نپر | ابرون کا تری ہر دم ہی اشارہ مجھسے |
| فرش گل کا ملے پاؤنکو مزاخار و نپر | مژۂ یار کے سودے مین جو ہون دشت نورد |
| اندنون قہر کا عالم ہے طرحدار و نپر | قاتل خلق نظر آتا ہے ہر ایک حسین |
| رحمت اللہ کی نازل ہے یہ میخوار و نپر | سیکڑے پر نہین چھائی ہے یہ گھنگھور گھٹا |
| جان فدا کرتے ہین عشاق دل آزار و نپر | اُن حسینونکے جفاؤن مین مزا ہی کیسا |
| جان کے مرنے لگی ہجر کے بیمار و نپر | حالت نزع سے خالی نہین ایکدم عشاق |
| بار خاطر نہ کوئی بار ہے یار و نپر | اپنی راحت کے لئے دے نہ کسیکو تکلیف |
| کبک و طاؤس لگی لوٹنے انگار و نپر | طرز رفتار سے میری ہوئے جل بھن کے کباب |

ہمکو غربت مین کٹی شام وسحر اہل وطن
ماہ کو فوق ہمیشہ رہا سیّار و نپر

| | |
|---|---|
| ہر دم بلا سے بد رہی اونکی بلا سے دور | سودا سے پیچ و تاب ہو زلف دوتا سے دور |
| للہ پھر کہو مجھے ناز و ادا سے دور | پاس ادب کو دل نے کیا انتہا سے دور |
| دیوار سے کھڑے ہین وہ دولتسرا سے دور | دیکھین حضور طالب دیدار آپ کے |
| جو تھک کے منزلون ہی پہ بانگ درا سے دور | فرمایو اوس مسافر بیکس کے حال پر |
| دل کی کدورتین ہین اہل صفا سے دور | آلود غبار نہ ہو کوسے آئینہ |
| کیونکر یہ سلطنت کی ہوس ہو گدا سے دور | صورت پرست ہوئے ہین معنے آشنا |

مشتاق ہین جو سایہ دلدار یار کے
وہ بھاگتے ہین منت ظل ہما سے دور

| | |
|---|---|
| معشوق جانتے تھی نہ عاشق کا خون حلال | جب تک تمھارے ہاتھ تھے رنگِ حنا سے دور |
| قسمت کی نقص سے یہ برائی نصیب کی | سجدہ کو سر جھکا جو ترے نقش پا سے دور |
| آتی تھی مجھکو یاد جدائی روح وتن | ہوتا ہے آشنا جو کسی آشنا سے دور |
| اوسکی کرم سے منزلِ مقصد ہی سامنی | گو ہے درِ قبول ہماری دعا سے دور |
| یان تک غرورِ حسن نے بہکا دیا اوسی | بُت آپکو سمجھنے لگے ہین خدا سے دور |
| خواہش ہمین دوا کی نہ پروا طبیب کی | بیمارِ عشق رہتے ہین دار الشفا سے دور |
| اوس بلبلِ اسیر کی حسرت ہی جائے آہ | برسون رہے قفس مین جو گل کی ہوا سے دور |

یہان تیرگی مین نورِ تجلّی ہے جلوہ گر
اے ماہ داغِ دل نہین اپنا ضیا سے دور

## ردیف زائے معجمہ

| | |
|---|---|
| کھلتا نہین ہے کچھ تری جور وجفا کا راز | سچ ہے صنم خدا یہ ہے ظاہر خدا کا راز |
| پوشیدہ کیا ہو یار کی شرم وحیا کا راز | محرم پہ وا ہے سینۂ اہلِ صفا کا راز |
| ظاہر ہوا یہ شاہدِ خونِ شہید سے | آخر نہ چھپ سکا ترے رنگِ حنا کا راز |
| گل ہنس پڑے تو غنچون کی منھ بند ہو گئی | بلبل نہ سُننے پائی تو بادِ صبا کا راز |
| ہین مرگ وزیست عاشقِ مہجور کی جراب | یہان ابتدا کے راز مین ہی انتہا کا راز |
| اسکی گرہ ہے یا کسی دلکی گرہ ہے یار | کھلتا نہین ہے کچھ ترے بندِ قبا کا راز |
| دم بند ہے مسیح کا بیمارِ عشق سے | اب کس سے پوچھین اس مرضِ لا دوا کا راز |
| صد شکر ہے کہ چھوٹا نہ اوسکا کوئی اسیر | سربستہ ہو کر رہ گیا زلفِ دوتا کا راز |
| دو روزہ زندگانی ہی مرنیکی واسطے | ہستی کی صورتون سے عیان ہی فنا کا راز |

یہ کھینچ کے بیٹھین تو وہ اوٹھین تیری اٹھا
انسان ضرور سمجھے رہے دست و پا کا راز

دستِ کرم بلند ہے سائل ہے سرنگون
کیا پوچھتے ہو مالکِ جود و سخا کا راز

سب سرگذشت قید بتا دینگے موبمو
اون گیسوون سے پوچھو اسیرِ بلا کا راز

یہ حاصلِ کمال یہ شانِ فروغ ہے
اے ماہ داغِ دل ہے مرا ماسوا کا راز

---

چھپ چھپ کے سرِ شام تو جاتا ہے کدھر روز
اڑتی خبر آتی ہے مجھے تیری خبر روز

دیکھون وہ رخ و زلف ہم شام و سحر روز
اس غم مین گذرتے ہین مجھے آٹھ پہر روز

بے چین مجھے کرتا ہے یہ دردِ جگر روز
اپنی نہ خبر ہے نہ مجھے دل کی خبر روز

اللہ کرے غیب کے اسرار مین دیکھون
آنکھون کو نظر آئی وہ باریک کمر روز

تڑپاتی ہے اوس مرغ گرفتار کی حسرت
ہر دم جو قفس ہی مین رہی تول کے پر روز

قسمت کا لکھا سمجھے رہے منھ کا نوالا
شاکر رہے بس رزق مقدر پہ بشر روز

مس دستِ ہوس سے ہون یہ قندِ ترِ پستان
ہاتھ آئین مرے نخلِ تمنا کے ثمر روز

اکدن بھی نہ حالِ شبِ فرقت مرا اچھا
کرتے رہے وہ وصل کا وعدہ تو مگر روز

یارب سحرِ ہجر نہ منھ مجھ کو دکھائے
ہو نالۂ شبگیر مین اپنے یہ اثر روز

انسان کو ہے سم نعمتِ دنیا کی تمنا
دے ذائقہ زہر اگر کھائے شکر روز

برسو نہین ملا کرتا ہے کچھ ثمرۂ الفت
ہوتا ہے برومند بھلا کون شجر روز

آتی ہے تو اک بات مین جاتی ہے شبِ وصل
یون شام سے عالم مین نہ دیکھی تھی سحر روز

انسان کو ہے لازم کہ رہے منتظرِ وقت
ہاتھ آئیگی نہ کبھی زر و رنہ زر روز

بنتی ہی نہین اب تو یہ بگڑی ہے طبیعت
وہ خیر سے کرنے لگے ہر بات مین شر روز

گردش مین ہمیشہ ہون بگولہ کی طرح سے
اے ماہ وطن مین مجھے رہتا ہے سفر روز

## ردیف سین مہملہ

ہمصفیرو مین وہ بلبل ہون گرفتارِ قفس
آشیانسے جو زیادہ ہو گیا یارِ قفس

خون نہلایا گیا ہے کونسا مرغِ اسیر
شکل گل رنگین ہی ہر اک خس و خارِ قفس

مجھ اسیرِ دام کو صیّاد سے کیا کام تھا
ایک آب و دانہ ہے منجملہ اسرارِ قفس

ہمسا گلمین باغ اجارہ لے لیا صیّاد نے
ہے کوئی مرغِ چمن شاید طلبگارِ قفس

ہم اسیرانِ قفس کو کیا غرض گلزار سے
بال و پر اپنے بنے ہین بہر آزارِ قفس

طائرِ پربستہ بھی مجھسا زمانہ مین نہین
خود بھڑک کر ہوگیا ناحق گنہگارِ قفس

چھوٹے کیونکر قید سے صیّاد وہ مرغِ اسیر
ہر گھڑی ہو جان و دلسے جو طرفدارِ قفس

انکو لیچل کر دکھا صیّاد تو سیرِ چمن
کیا تعجب ہے کہ صحت پائین بیمارِ قفس

طائرِ قبلہ نما کی طرح ہون مین بھی اسیر
ہے قفس غمخوار میرا مین ہون غمخوارِ قفس

مرغِ مضمونِ کمر اوسکا جو ہاتھ آئی مرے
سمجھون عنقا کو کیا مین نے گرفتارِ قفس

نسر طائر کیطرح چھٹتا نہین اسکا اسیر
ماہ کیا ہین گنبدِ گردون نہین آثارِ قفس

## ردیف شین معجمہ

اللہ رے محو جلوۂ دیدار کی تلاش
وہ آنکھین جب ملین تو ہوئی چار کی تلاش

کیا مال ہے وہ حسن کہ جو بیر ملا لے
مجھکو نہین ہے یوسفِ بازار کی تلاش

پڑتا گلو سے سرو مین گر طوق فاختہ
آزاد کرتے حال گرفتار کی تلاش

صیّاد ظلم دوست قفس کی زبان بند
کسکو ہر دو مرغ گرفتار کی تلاش

آنکھیں لڑی ہین دیدۂ انجم سے رات بھر
کیا تھی شب فراق انھیں یار کی تلاش

ہم میکدہ مین دیر و حرم مین خراب ہین
در در پھرا رہی ہے در یار کی تلاش

جھگڑا پڑیگا معرکۂ حشر مین ضرور
یارب ہوئی جو مجھسے گنہگار کی تلاش

آوارہ ہون وہ منزل مقصد کے شوق مین
سو بار تھک کے گر پڑا سو بار کی تلاش

فرصت ہو **ماہ** گردش افلاک سے اگر
پھر اس زمین مین کیجئے اشعار کی تلاش

مرغ چمن مین ایک سے لیکر ہزار خوش
آئی ہے کس بہار سے ابکی بہار خوش

کیا کیا ہین حسینون کے نقش و نگار خوش
مین ان تو نسے خوش مرا پروردگار خوش

اس بزم کائنات مین وہ غمزدہ ہون مین
مردہ ہے جسکا ہو یہ میان مزار خوش

جب بوئے زلف یار سے اسکو مثال دی
خون بڑھ گیا ہوا ہے یہ مشک تتار خوش

وہ رند غم پسند ہون ساقی ازل سے مین
جسکو سرور سے بھی ہے کیف خمار خوش

خاموش اس خیال مین رہتا ہون ہر گھڑی
وہ بات کیجئے کہ رہے مجھسے یار خوش

کیا بزم روزگار مین نادر رہے نام عیش
غمگین جو سیکڑون ہین تو ہین پانچ چار خوش

لطف شب وصال ہے اوس وقت تک حضور
جب تک کہ آپ ہین دم بوس و کنار خوش

ہمراہیان کمال کے اے **ماہ** ہر زوال
کیا دل کریگی گردش لیل و نہار خوش

## ردیف صاد مہملہ

ہو شہادت مجھے حاصل مخصوص
ہون پئے قتل ہین قاتل مخصوص

داغ اوٹھائینگے لئے کیا او گل
ہے فقط ایک میرا دل مخصوص

آرسی مین جو وہ منھ دیکھتے ہین
ہے تلاوت کو حمائل مخصوص

اور بھی ہونگے حسین دنیا مین
آپ ہین حورِ شمائل مخصوص

تو سلامت رہے اے تیغ نگاہ
ہو گی آسان میری مشکل مخصوص

صورتِ شمع جلانیکو مجھے
روز کرتے ہین وہ محفل مخصوص

بے دہانی کا ہوا اونکے مذکور
تو سخن سنج ہون قائل مخصوص

سکۂ داغ ہین دلکی دولت
ہے خرابہ پہ محاصل مخصوص

ہوگا بے شبہ میرا میٹھا منھ
کرمین بوسہ کا ہون سائل مخصوص

آئینہ کہتا ہے اونکے منھ پر
مین ہون اس چہرہ کا مائل مخصوص

مین تو ناقص ہون سراپا اے ماہ
ماہ کو کہتے ہین کامل مخصوص ہا

# ردیف ضاد معجمہ

مشعلِ نور ہین بیشک ترے جانان عارض
ماہ تابان نے کہان پائے یہ تابان عارض

ہم بھی جو بین سگے کبھی یون ترے جانان عارض
جسطرح چومتی ہے زلف پریشان عارض

غیر سب سمجھے ہین کہ سمجھے ہین یہ قران عارض
پوجتے ہین جو ترے گبر و مسلمان عارض

سورۂ نور ہین خط سی ترے جانان عارض
کر دئے حسن خداداد نے قرآن عارض

تیرے نقشے کا ہر اک عضو ہے پیاری محبوب
چشم و ابرو دہان و لب و دندان عارض

خود فروشونکی ذرا گرمی بازار ہو سرد
تیرے عارض سے ملائے مہ کنعان عارض

لکھا اوس روئے کتابی کا جو مضمون میں نے
حسن و خوبی مین ہوا سب میرا دیوان عارض

دائمی لطف جوانی ہے نہ یہ لطف شباب
عارضی حسن پہ کیون ہوتے ہین نازان عارض

دشت وحشت مین ٹہری شوقسے جو مینگی انہیز
میرے تلوے ہین پئے خار مغیلان عارض

زلفین زنجیرین ہین اور طوق ہین بانہین تیرے
پھر مجبوب سے دل ہین مجھے زندان عارض

مجھکو دنیا مین سجز رنج و غم آل عبا
عارضہ ہو نہ کوئی یا شہ مردان عارض

عید کا چاند وہ کنٹھا ہو وہ تکمہ تارا
جلوہ افروز ہون گرتا بہ گریبان عارض

آب و تاب رخِ شفاف سے ہوتا ہے یقین
شکل آئینہ کرینگے مجھے حیران عارض

صاف وہو کا مجھے خورشید قیامت کا ہو
بے نقاب آپنے دکھلاؤ جو عریان عارض

جب مین کہتا ہون کہ عارض ہین تمہارے خورشید
ہائے کس ناز سے کہتا ہے کہ ہان ہان عارض

یہ ملاحت یہ صباحت یہ نزاکت ہے کہان
حورین رکھتی ہین نہ اسطرح کے غلمان عارض

دولتِ حسن پہ بیجا ہے تکبر اتنا
کچھ دن ایّام جوانی کے ہین مہمان عارض

گلِ نرگس تیری آنکھین ہین بھوین شاخِ نیاز
دہنِ تنگ ہے غنچہ تو گلستان عارض

تیرے رخسار و نبیہ ہے سارا زمانہ عاشق
ایک عالم ہین ہین جان و دلِ انسان عارض

رخ سوئے گنج سیدان وہ کریگا کیسے
دیکھین کب ہونگے گل گورِ غریبان عارض

ماہ ہے داغ اوٹھانیکو بقولِ ناسخ
ماہِ تابان نے کہان پائے یہ تابان عارض

## ردیف طائے مہملہ

کیونکر نہ ہو نوشتہ جانان سے غم غلط
اپنا خطِ نصیب نہین ہے رقم غلط

وعدہ تمھارا جھوٹ ہے قول و قسم غلط
سمجھے تھے جو کچھ آپکو سمجھے وہ ہم غلط

نقشہ ہے ایک کوچۂ جانان کا ہشت خلد
زاہد نہ کھئے فسانۂ باغِ ارم غلط

عشقِ میان یار سے جانبر ہون کسطرح
ہوتی نہین ہے روح سے راہ عدم غلط

ہرگز نہ کیجئے گا قدم رنجہ آپ تو
صاحب نہ کھائیے میرے سر کی قسم غلط

قاصد جواب نامۂ دلبر فرو رلائے
تقدیر کا لکھا ہو اگر یک قلم غلط

اے شاہ حسن وعدہ خلافی نہ کیجئے
ہمنے سنا ہے قول سلاطین کم غلط

مطلب سرور کا خطِ ساغر میں ہے رقم
ساقی پلا شراب کہ ہو جائے غم غلط

میں پانوں اپنے قطع کروں اپنے ہاتھ سے
راہِ رضا میں رکھیں اگر یہ قدم غلط

اے ماہ آپ دیر سے کعبے چلے تو ہیں
ایسا نہو کرو کہیں یادِ صنم غلط

## ردیف ظائے معجمہ

دل لگی کا کیا مزہ بے حظ
کتنے دن پوچ تم ہو کیا بے حظ

کچھ مزا ہی نہیں طبیعت میں
ہمکو معشوق بھی ملا بے حظ

ہمسے محظوظ کیا ہو شیخ کہ ہے
صحبتِ زہد و پارسا بے حظ

نہیں ہوتی بتوں سے صحبت تک
اب گذرتی ہے اے خدا بے حظ

اُنکو ہر بات میں ہے غیر کو دخل
جور بے لطف ہے جفا بے حظ

بوسۂ لب ہو شربت دمِ نزع
عاشقوں کی نہو قضا بے حظ

گل ہنسے بلبلوں کے نالوں پر
اپنی فریاد ہے سدا بے حظ

خندۂ جام سے ہے دل محظوظ
نہیں یہ بزم ساقیا بے حظ

عاشق زار اور یہ کوہ کنی
تو بھی شیریں ہے بدمزا بے حظ

وصل کی رات تو میسر ہے
ماہ کیا جانے کیوں ہوا بے حظ

# ردیف غین معجمہ

نہین ہے ماہ کے دل پر نیا داغ
فلک نے روزِ اوّل یہ دیا داغ

جگہ کم اور ہین جلدے سوا داغ
ہمارے دل کا دیکھے حوصلا داغ

دلِ سودا زدہ کے گُل کھلین گے
نہ کھا فصلِ بہاری کی ہوا داغ

ہزارون دوست اپنی جان سے گذرے
ہوئے ہین دل سے کیا کیا آشنا داغ

فقیری مین نہ کر سامانِ راحت
دکھائیگا یہ نقشِ بوریا داغ

گیا کب دل سے اپنے نقشِ اُلفت
بھلا کس روز سینہ سے مٹا داغ

چمن مین جامہ زیبی پر تمھارے
گُل و لالہ کے کھاتے ہین قبا داغ

دلِ شیخ و برہمن کیا کسیکو
نہ دینا عشقِ بت کا یا خدا داغ

بسانِ چشم پُر خون خون روئے
میرے دل کا سنے گر ماجرا داغ

نہین ہین داغ میرے شکلِ طاؤس
یہان دل پر وہان ہین پر ملا داغ

صفائی قلب سے اے ماہ اک دن
بسانِ مہر چمکے گا میرا داغ

کرتا ہون بیان مدحتِ ابروئے بیان صاف
کھل جائیگی اب جوہرِ شمشیرِ زبان صاف

آنکھین ہین کہ ہین فتنۂ محشر کی نشان صاف
قامت ہے کہ آثارِ قیامت ہے عیان صاف

نقصان نہین راہی کو غبارِ سرِ رہ سے
آخر تنِ خاکی سے گئی روح روان صاف

کیونکر نہ کمانداروں ابرو پہ ہون قربان
بے تیر اڑاتی ہے نشانہ یہ کمان صاف

یہ ضعف کی شدت ہے نقاہت کا یہ عالم
لب تک نہین آتی میرے آوازِ فغان صاف

ہر تارکِ دنیا کو نہین ہے غمِ دنیا
ایذائے فقیری بھی ہے راحت کا نشان صاف

اپنے دلِ پر داغ کے گُل پھولینگے جس دن
سینہ میرا بن جائیگا گلچین کی دوکان صاف

ہر روز نظر آتی ہین خوش چشم ہزارون
کب فتنۂ آشوب سے رہتا ہے جہان صاف

کیا لطفِ ملاقات جو آنکھین ہوئین میلی
پھر دل ہی یہان صاف طبیعت نہ وہان صاف

آنکھون مین سمائی ہو ہر اک دل مین بسی ہو
کیا کیا ہین تمھارے لئے پردے کے مکان صاف

اے ماہ ترا داغ جگر جیسا ہے شفاف
اسطرح سے داغِ دل لالہ ہے کہان صاف

# ردیف قاف

بندے کو شوق تخت نہ افسر کا اشتیاق
شاہی ہے یا امیر ترے در کا اشتیاق

کیونکر خوش آئے صورتِ خوشتر کا اشتیاق
دل ہی نہین رہا کہ ہو دلبر کا اشتیاق

مخمور و مست بادۂ خمِ غدیر ہون
ساقی مجھے ہے ساقیِ کوثر کا اشتیاق

ہجرِ صنم مین شدتِ سیلاب اشک سے
کشتیِ چشم کو بھی ہے لنگر کا اشتیاق

وہ نامہ ہون جو راہ مین ناخواندہ چاک ہو
وہ فرد ہون رہا جسے دفتر کا اشتیاق

غالب یہ ہے کہ صورتِ عنقا ہو خلق مین
نامہ کو میرے ہو جو کبوتر کا اشتیاق

ہمین تو نسبے الفتِ مفلس فضول ہے
کوڑیکے کام کا نہین بےزر کا اشتیاق

دیوانگی ہے عشق بتانِ حسین کا
شوریدہ سر کو چاہئیے پتھر کا اشتیاق

ہر باکمال بندۂ اہل کمال ہین
ہے جوہری کو صاحبِ جوہر کا اشتیاق

گلشن مین عقل قمری کی طوطے اوڑین ابھی
اوس سرو قد کو ہو جو صنوبر کا اشتیاق

مجھ کو یقین ہے صاف کہ ساقی کے روبرو
کھلوائیگا زبان لبِ ساغر کا اشتیاق

مجھ کو دغا کی فکر خیالِ جفا اوسے
صد شکر آج تک ہے برابر کا اشتیاق

راہِ ثواب یادِ جنت دکھائے گا

طالبِ دید تھے تمسے جو تمھارے عاشق
ہین تپ ہجر سے وہ گور کنارے عاشق

ہے یہی شرط وفا دم بھی نہ مارے عاشق
جان پر کھیل کے ہمّت کو نہ ہارے عاشق

کیسی مرتے ہین یہ مرنے پہ جو بس ہوا انکا
ملک الموت سے لین موت اجارے عاشق

دیکھ کر بندہ کو کس ناز سے کہتا ہے وہ بت
شان اللہ کی تم اور ہمارے عاشق

داد بیداد صنم جب نہ خدا سے پائے
کس سے فریاد کرے کسکو پکارے عاشق

شیفتہ سارے حسینان جہان ہین تمپر
جیسے تم پیارے ہو ویسے ہین پیارے عاشق

آپ سر کاٹ کر رکھدین ترے قدمونکے تلے
دیکھ پائین اگر ابرو کی اشارے عاشق

یہ اشارہ ترے تیرِ نگہِ ناز کا ہے
سامنے آئین میرے سینہ ابھارے عاشق

ہم بھی ہین قیس بھی ہے وامق و فرہاد بھی ہین
محفل یار مین توجمع ہین سارے عاشق

دل گیا پہلو سے جان تن سے ہی جانیوالی
بیٹھے اوٹھے کہواب کسکے سہارے عاشق

جب کسینے کہا کچھ مادہ سے واقف ہین حضور
ہنسکے فرمایا کہ وہ بھی ہین ہمارے عاشق

# ردیف کاف مہملہ

گلہ صیاد کا کیجے کہان تک
بچھایا دام میرے آشیان تک

جلا ہون آتشِ غم سے یہان تک
کہ چونا ہوگیا ہر استخوان تک

مجھے زورِ نقاہت ہے یہان تک
کہ اب نالہ نہین آتا زبان تک

سگِ جانان سے ہوئے گی ندامت
ہما آئی نہ میرے استخوان تک

ملے گا پایۂ تختِ سلیمان
صبا آئی اگر مجھ ناتوان تک

وہ مجنون ہون گیا زندان مین جسدم
ہوئین پابوس میرے بیڑیان تک

یقین ہے ذکر سے اوس شعلہ رو کے
لبانِ شمع جل جائے زبان تک

نہ پہونچا بام تک اوسکی صدا فسوس
کبھی جاتا تھا نالہ آسمان تک

عزیز جان ہو سارے قافلے کا
مرا یوسف جو پہونچے کاروان تک

لبِ لعلین مسی سے کرکے نیلم
مجھے دہوکا دہری دو گی کہان تک

یہ دل حاضر ہے بہر پائمالی
قدم رنجہ ذرا کیجے یہان تک

سراپا تیرے مضمونِ کمر کا
نہ باندہا شعر کی بھی درمیان تک

مرا وعدہ بھی پورا ہو اجل آئے
وہ آجائین اگر مجھ نیم جان تک

وہ پُر غم داستان ہے مجھ حزین کی
جسے کہتا ہے رو کر قصہ خوان تک

اسے سمجھین گے نقادِ معانی
مرا سودا نہین سود و زیان تک

ہماری کشتیِ عمر روان کی
بندہے موجِ نفس سے بادبان تک

خدا سمجھے گا اِن سنگین دلون سے
بتون کا کیجیے شکوہ کہان تک

برابر کب ہوئے اعلی و ادنے
گئے کب ذرّہ مہر آسمان تک

تمھاری دوستی مین بندہ پرور
ہوئے دشمن ہمارے مہربان تک

وہ ماہِ تفتہ دل ہون نام جسکا
ہوا روشن زمین سے آسمان تک

سوا اِک داغ کے پہلو مین اے ماہ
نہین ملتا ہے کچھ دل کا نشان تک

صدمۂ ہجر کی آخر ہو یہ ایذا کب تک
دیکھئے نزع مین دیکھون ترا رستا کبتک

جب مین کہتا ہون کہ اب جان مری جاتی ہے
ہائے کس ناز سے کہتا ہے وہ اچھا کبتک

پھر شبِ وصل الٰہی مجھے کب ہوگی نصیب
پھر مرے بخت کا چمکیگا ستارہ کبتک

مرغِ دل دام سے گیسو کے رہا ہو کسدن
نہین معلوم کہ سر مین رہے سودا کبتک

ترسے جل کے کیا ہمنو زمانہ پامال
دیکھیے اب یہ قیامت رہی برپا کبتک

تا کجے ہجر مین عشاق کو تڑپاؤ گے
بسملو نکا ابھی دیکھوگے تماشا کب تک

دیکھون کس روز تھمین دیدۂ ترکو آنسو
دیکھون آنکھون مین سمائی مرے دریا کبتک

وصل کی رات ہی شرماؤ نہ ہمسے صاحب
ساتھ سوئے تو او تاروگے نہ انگیا کبتک

اب یہ سودا ہے کہ اے ماہ مرے سینے سے
دیکھیے داغ کا مٹ جاتا ہے دہبا کب تک

دیکھین وہ دکھاتے نہین دیدار کہانتک
ہوسنے کی طرح ہمسے ہو تکرار کہان تک

ہے کسی یوسف کی خریدار کہانتک
دل بیچئے جاکر سر بازار کہان تک

میخوار نہون ابر مین سرشار کہان تک
رحمت پہ ہون نازان نہ گنہگار کہان تک

سُننے کی حکایت ہے نہ قصہ نہ کہانی
حالِ دلِ مضطر کہون ہر بار کہان تک

مُجھ وحشی سے کہتی ہے سری آبلہ پائی
طے کیجئے گا وادئے پرخار کہان تک

فردا نہین فردائے قیامت بھی ہے نزدیک
فرمائیگا وعدۂ دیدار کہان تک

دیکھا تو یہان ہرکس و ناکس کی جگہ ہے
وسعت ہے تری خانۂ خمار کہان تک

اوس در پہ ہے مسدود رہ رسم عنایت
سر پھوڑ کے بیٹھین پس دیوار کہان تک

کب تک دلِ بیتاب پہ قابو نہو دیکھین
یہ دشمن پہلو کرے ناچار کہان تک

ہم جانتے ہین عیب و ہنر دختر رز کے
بہکائے گی رندو نکو یہ مُردار کہان تک

صحرائے جنون چھوڑ لے دلکو تو پھوڑے
توڑین گے مرے آبلے یہ خار کہان تک

برسو نگا یہ رونا ہے ارے دیدۂ تر سے
بخشے گا تو اے ابر گہربار کہان تک

ڈرتا ہون شبِ وصل نہ باتونمین سحر ہو
اقرار کے پردیمین یہ انکار کہان تک

طاؤس چمن کبک دری آہوئے صحرا
سیکھین گے تری شوخی رفتار کہانتک

عشاق سے کہتی ہین وہ ابرو کو دکھا کر
اس کاٹ کی ہاتھ آئیگی تلوار کہان تک

دیکھین تو ہم اے ماہ کہ اختر سے ہماری
کرتا ہے کجی چرخِ ستمگار کہان تک

سر اپنے تن سے آپ ہی کر ڈالین ہم الگ
راہِ وفا سے پانون جو رکھین قدم الگ

یون تفرقے بپا ہوئے ہونگے کم الگ
پہلو سے دل الگ ہے تو جانانسے ہم الگ

دشمن ہین میری جانکے دو و وہم الگ
ناز و ادا الگ تری جور و ستم الگ

پھر ہوئین کس بنا پہ یہ دیر و حرم الگ
دلسے کرین جو لفظ نقیضین ہم الگ

سودائے زلف لیلی و شیرین نہین مجھے
ہین اس بلا سے ہون تری سر کی قسم الگ

نامہ جو لکھ رہا ہون تمنائے وصل مین
وصلی سے ایک پل نہین ہوتا قلم الگ

آئے تو میرے قبر کو ٹھکراتے جائیے
روزِ وصال سے یہان سمجھی ہین ہم الگ

چھلاسی وہ کمر کہو کسطرح ہاتھ آئی
سنتا ہون مین جہانسے ہے یہ قسم الگ

کیون شیخ و برہمن تری قائل نہون کریم
انپر جدا ہے لطف تو اونپر کرم الگ

دکھلائے منھ نہ دولتِ دنیا فقیر کو
مجھ بینوا سے حسرتِ جاہ و حشم الگ

ہے سیر دو جہانکی سرے ایک جلو مین
ساقی خدا کیواسطے رکھ جامِ جم الگ

دو صورتین بنائی ہین تیرے بگاڑنے
شادی الگ ہے غیر کو مجھ کو ہے غم الگ

جھگڑے یہ کفر و دین کے الہی بچائیو
بزمِ نفاق سے رہون سو سو قدم الگ

اچھی بری مین فرق زمین آسمانکا ہے
شہد و شکر سے ذائقہ رکھتا ہے سم الگ

مرنیکے بعد کوئی کسیکے نہین ہے ساتھ
جاتا ہے ہر مسافرِ ملکِ عدم الگ

اے ماہ مہربان ہین باہم یہ دو شفیق
ہو داغ دلسے دور تو مجھ سے ہو غم الگ

## ردیف لام

چلائے چیخے تڑپے کہے ہائی ہائے دل
وہ بے اجل مرے جو کسی سے لگاؤ دل

کوئی نہ اپنے ہاتھ سے اپنا ستائے دل
یارب کبھی کسیکا کسی پر نہ آئے

پہلو مین سنگِ لاخ کا انسان چھپائے دل
اسپر بھی ان بتون سے نہ یارب لگاؤ دل

کیونکر بتانِ ہند سی کوئی بچائے دل
پروردگار چاہے تو آنپر نہ آئے دل

شیدائے زلف یار کا جینا وبال ہے
سودائی ہو جو ایسی بلا مین پھنسائے دل

کشتہ ہوئین ادا کا تو بسمل ہوئی ناز کا
یہ مشورہ جگر کا یہ ٹھہری ہے رائے دل

اسد رجہ داغ ہون کہ نہ پہلو مین دم سمائے
یہ مشورہ جگر کا یہ ٹھہری ہے رائے دل

ظاہر نگاہِ شوق سے تیور ہین پیار کے
اب کسطرح سے رازِ محبت چھپائے دل

ہر روز تازہ داغ ہی ہر وقت درد ہے
جینا عذاب ہی کہین پہلو سے جائے دل

ہر حال کا شریک ہی ہر رنج کا رفیق
جینا عذاب ہی کہین پہلو سے جائے دل

بندہ ہون تو نکا تابعِ فرمانِ ایزدی
قربانی کیسے کہین بیشک خدائے دل

پیدا ہوا زمانہ مین کب مجھ سا غم زدہ
روز ازل سے درد رہا آشنائے دل

کیا آہ گرم و سرد کا قصہ بیان کرون
ہر وقت ایک سی نہین رہتی ہوائی دل

لوٹین گے کیا مجھے یہ حسینانِ روزگار
کچھ مال اپنے پاس نہین ہے سوائے دل

پتلا ہون درد کا کہ سراپا مین داغ ہون
پہلو سے آرہی ہے یہ ہر دم صدائی دل

دم بھر مین چشم تر سی لہو ہو کے بہہ گیا
دیکھا کیا مین آنکھ سے یہ ماجرائے دل

اللہ کیا غرور ہے حسن شباب کا
سنتا نہین وہ لاکھ کہون مدعائے دل

برقِ غضب ہین **ماہ** میری نالہ ہائے گرم
پہلو مین اپنے آگ بھری ہے بجائے دل

مرغ بسمل سا تڑپتا ہے مرا دل قاتل
سر کرون نذر جو آسان ہو یہ مشکل قاتل

تیغ ابرو نے ہزارون کے گلے کاٹے ہین
سیکڑون کو ہوئی آنکھون کے تری تل قاتل

| | |
|---|---|
| جان بچے ہند مین اللہ تون ہے کیونکر | جسطرف دیکھون نظر آتے ہین قاتل قاتل |

بے زبان ہے دہن زخم تو بسمل ہیدم
کون مقتل مین ہے فریاد کے قابل قاتل

| | |
|---|---|
| ہائے یہ حسن خدا اوادہر کیسا قاتل | تب نظر آتے ہین عالم کے سراپا قاتل |
| دہن زخم سے بسمل ہین یہ گویا قاتل | آب شمشیر سے کرچاہ مین ٹھنڈا قاتل |
| اشنا گورکنارے رہی لاکھون اسکے | گھاٹ تلوار کا ہے بارہ سنی اچھا قاتل |
| تری تصویر کا نقشا ہے سراپا ظالم | آنکھین جلاد تو ہے زلف چلیپا قاتل |
| سرخ رو مین ہین تری تیغ کے جوہر کھلے ہین | تو اوٹھائے جو میرے قتل کا بیڑا قاتل |
| یہ دولھن وہ ہے گلے ملکے جو گردن کاٹے | خون بسمل ہے اسی تیغ کا سہرا قاتل |
| یوہین بسمل رہین مقتل مین تڑپتے ہردم | گر ہم بازارِ شہادت نہو ٹھنڈا قاتل |
| کردے اک ہاتھ مین جھگڑا تن وسر کا فیصل | مٹ چلے شوق شہادت کا تقاضا قاتل |
| گل کھلائیگا یہ تلوار کے پھل مین لاکھون | رنگ لائیگا ابھی خون مرا کیا کیا قاتل |
| باڑہ پر دہار یہانتک ترے خنجر کی رہے | روز مقتل مین بہے خون کا دریا قاتل |
| بانگ گل سے ہی صدا اوٹھی ہنسی کی نازک | شکل غنچہ دہن زخم ہین گویا قاتل |
| نہر کی آب ہے جوہر ہین ستم کے اسمین | پانی مانگے نہ تری تیغ کا مارا قاتل |
| یار مین چشم سیہ مست کے ہردم ساقی | صورت سم ہے مجھے ساغر صہبا قاتل |
| قتل کر شوق شہادت مین کھڑے ہین لاکھون | بھیڑ چھٹ جائے نلے موت کو ستا قاتل |

ہو کسی زلف کا اپنا دلِ وحشی بسمل
ایسے مجنون کے بنے ایسی ہی لیلےٰ قاتل

## ردیف میم مہملہ

ہو اگر صانعِ رب ہمدم
دل ہو مدحِ امام کا ہمدم

دُر ہو سدرہ لو آگ کا ہمدم
اسطرح آہ ہو رسا ہمدم

ہمسرِ کاکلِ رسا ہمدم
ہمکو طولِ عمل ملا ہمدم

آہ دم کو ہوگا مرگ کا کام
دل اگر اسطرح دکھا ہمدم

درد دل آہ کسطرح ہو دور
لو ہو اور دلادوا ہمدم

ہمکو دکھلاوہ کاکلِ دلدار
کم ہو سودا کہ ہو سوا ہمدم

موسمِ گل کا گر کرم ہو عام
محملِ عطر ہو ہوا ہمدم

طعمۂ گور ہر طرح ہوگا
گو ملک ہو کہ ہو گدا ہمدم

عہد سودا ہو موسمِ گل ہو
سر ہو اور کوہ طور کا ہمدم

دور ہو درد دلکو ہو آرام ہا
ماہ کو ماہرو دکھا ہمدم

حال دل کیا کہیں معذور ہیں مجبور ہیں ہم
قیس سے بھی تو سوا عشق میں مشہور ہیں ہم

صاف وہ بھی نہ کہے نور سے معمور ہیں ہم
منھ پہ آئینہ کی کہتے ہو بہت دور ہیں ہم

زور زر کچھ نہیں کسطرح ہو قابو تم پر
اہل دولت ہیں نہ کچھ صاحبِ مقدور ہیں ہم

کوہکن ہی کو مبارک رہے یہ کوہکنی
اے پری رو تیرے عاشق ہیں کہ مزدور ہیں ہم

ہوش میں آئیں کسیوقت کہ بہکیں ساقی
ایسی بدمست نہ اسطرحکے مخمور رہیں ہم

ختم تمپر ہے نزاکت تو نقاہت ہمپر
اوسپہ مغرور تم اس بات پہ مغرور ہیں ہم

وعدۂ وصل پہ فرقت ہی گوارا تم کو
مُفت محنت کریں ایسی نہیں مزدور ہیں ہم

کیا سمجھ کر رُخِ پر نور چھپایا ہم سے
نہ تو موسیٰ ہیں نہ جلنے کے لئے طور ہیں ہم

ہر شب ہجر لہو روتی ہیں آنکھیں یانتک
ہمسے کہتی ہیں کہ آنکھیں نہیں ناسور ہیں ہم

تو خدا لے گئے دیر سے نکل کے تم
دکھا دو حشر کا آنا ذرا تو چل کے تم

لباس تنگ سے کچھ اور ہو گیا عالم
کہ جو رہے تنگئے سانچے مین آج ڈھل کے تم

کہا یہ نوح نے طفلان اشک سی ہیرے
دکھا نا پھر کوئی طوفان نہ یون مچلکے تم

قیامت آئے نہ جبتک فنا نہو ہستی
ہمیشہ وعدہ ہی کرتے رہو گے کل کے تم

ہوا آب آب خجالت سی جام ہائے شراب
کہ اپنے دیدۂ تر سے کبھی نہ چھلکے تم

بس ایک وار مین ہو جائے دلکا کام تمام
لگاؤ تیغ نگہ اسپہ یون سنبھل کے تم

ہمارا داغ جگر دیکھکر وہ کہتے ہین
ہمین تو دیجیے اے **ماہ** دل بدل کے تم

اُلجھا ہین دل حسینونکی زلفِ دوتا سی ہم
سودا جو مول لین تو کسیکی بلا سے ہم

اوٹھی اگر تو مٹ کی اوٹھی اپنی جا سے ہم
کوچہ مین تیرے بیٹھ گئے نقشِ پا سے ہم

جوشِ جنون بہار پہ آیا برنگِ گل
ہر دم ہے تنگ ہمسے قبا او رقبا سی ہم

لطفِ شبِ وصال مین پاسِ ادب کہان
محجوب ہین حضور کی شرم وحیا سے ہم

زلفِ دراز یار کی لکھتے ہین جب صفت
پہرون ہی اُلجھے رہتی ہین فکرِ رسا سی ہم

رندون کو جو نصیب ہی زاہد تجھے کہان
رحمت کا لطف پاتی ہین ابرِ ہوا سے ہم

غربت مین جب چلی ہین کسی قافلہ کے ساتھ
کوسون ہی دور رہ گئے بانگِ درا سی ہم

اپنی نصیب کا ہمین ملتا ہے بے طلب
امداد چاہین کس لئے دستِ دعا سی ہم

ہم ہین وہ سخت جان کہ نکلتی نہین ہی جان
شرمندہ روز ہوتی ہین پیکِ قضا سی ہم

مطلب نہ سلطنت نہ کرامت سی ہی ہمین
کس شے کی التجا کرین شاہ و گدا سی ہم

بختِ سیاہ اپنی یہ کہتی ہین اے فلک
چھائے ہوئے ہین **ماہ** یہ کالی گھٹا سے ہم

وہ ناتوان ہین نکلے اگر اپنے گھر سی ہم
مر جائین دب کی سایۂ دیوار و در سے ہم

ہو آپ آب لحد مین جو نازاں سے ہم
عاصی ہین پر ہین امت خیر البشر سے ہم

ہنگام اجل وہ سامنے آئے دم اخیر
جنکی تلاش مین تھے یہان عمر بھر سے ہم

اے جان ادھر ادھر کسی پہلو نہین قرار
بیتاب ہین یہ شدّتِ دردِ جگر سے ہم

فرقت کی رات دن نے تو اندھیر کر دیا
دیکھو ہین شبِ وصال کو شمعِ سحر سے ہم

عشق کمر مین نام کو اپنا نشان رہا
عنقا کی طرح ہو گئے غائب نظر سے ہم

نورِ نظر کیطرح رہے یہ نگاہ مین
کم سمجھے طفلِ اشک نہ لختِ جگر سے ہم

تاروں سے اپنے رونے کا کیا ماجرا کہین
اے **ماہ** ابرِ تر کیطرح برسون برسے ہم

# ردیف نون

کیا کہون کیا یدِ قدرت تیرے کر دیتے ہین
خاک کی پتلی کو یہ نور سے بھر دیتے ہین

اشک بیتابیِ دل کی جو خبر دیتے ہین
ہم انھین نذر مین یہ دیدۂ تر دیتے ہین

بند شیشہ مین پری سحر سے کر دیتے ہین
دم قیامت کی فرشتون کو بشر دیتے ہین

شوق پرواز مین پھڑکاتے ہین بسمل سا مجھے
اور ایذا قفسِ تنگ مین پر دیتے ہین

میرے پیرو ہین جو عشاق رہِ الفت مین
وہ ہی نقشِ قدمِ یار پہ سر دیتے ہین

صدقے اُن دستِ کرم پر ہو مین اے بندہ نواز
میرا دامن گلِ مقصد سے جو بھر دیتے ہین

کسطرح سے نہ رہین محو تماشا آنکھین
لطف گلزار جنان رشکِ جگر دیتے ہین

اثر صحبتِ ارباب صفا ہے ظاہر
آبروِ بطن صدف کو یہ گہر دیتے ہین

خواب غفلت مین شبِ عیش نکھو اے غافل
سن لے آواز یہ مرغانِ سحر دیتے ہین

تو بولے اب وہ کہان بادیہ پیمائی کی
فکر و تشویش اوٹھاتی نہین سر دیتے ہین

ن عالم مین وہ بلبل ہون کہ نالے میرے
مرغ بسمل دلِ صیاد کو کر دیتے ہین

ہوشو ہونگی کیا وہ یدِ قدرت نازک
تمکو جو بال سے باریک کمر دیتے ہین

لیکے جاتا ہے کبوتر جو ہمارا نامہ
ذبح بھی کرتے ہین اور پر بھی کتر دیتے ہین

پیا اپنا ہے یہ مقسوم کہ قسّام ازل
ایک کو خاک نہین ایک کو زر دیتے ہین

گاہ ہستی کا گماں گاہ عدم کا ہے خیال
خوب دہوکے مجھے مضمونِ کمر دیتے ہین

جوشِ طوفان کی حقیقت نہین میرے آگے
تجھکو چھینٹے عبث اے دیدۂ تر دیتے ہین

تو خبردار رہو ہوتا ہے طوفان برپا
یہ خبر مجھکو مرے دیدۂ تر دیتے ہین

پاؤن مقتل سے ہمارے نہ ہٹینگے قاتل
مرد وہ ہوتے ہین جو بات پہ سر دیتے ہین

رنج سے کٹتی ہے مایوس طبیعت ایماہ
دلمین ہم اپنی خوشی سے اسے گھر دیتے ہین

کسیکا بار طبیعت مین خاکسار نہین
غبار دیدۂ مردم مرا غبار نہین

وہ شیر بیشہ نہین آہوئے تتار نہین
تمہارے چشم غزالی کا جو شکار نہین

شکیب و صبر نہین دلکو اب قرار نہین
کسی پہ جبر کرین ہم یہ اختیار نہین

نسیم صبح سے اوس گل کو کب غبار نہین
ہوا کے گھوڑے پہ کس روز وہ سوار نہین

تمھاری بات کا بندے کو اعتبار نہین
کہ ایک ہان کی ہے شامل کئی ہزار نہین

ہماری آبلہ پائی کی داستان رہتی
ہزار حیف کہ گویا زبان خار نہین

نہ آئے ہوش مین مخمور بادۂ الفت
یہ وہ نشہ ہے کہ جسکا کبھی اوتار نہین

ہنوز موسم گل ہے نہ جوش وحشت ہے
ابھی تو جامہ دری کی جنون بہار نہین

غم و ملال کو جا دون کہ درد الفت کو
ہے ایک دل مرے پہلو مین تین چار نہین

عمارتِ تن خاکی ہے گرد بادِ فنا
بنائے ہستیِ موہوم پائدار نہین

اوسی کے دم سے ہزارون شگوفے کھلتے ہین
وہ گل نہین ہے تو گلشن مین کچھ بہار نہین

تیونکو چاہیئے آتش مزاجی برق وسی
وہ سلک خاک ہی جس سلک مین شرارہ نہین

جنون مین دست جنون کا نہ کوئی شغل رہا
ہمارے جیب وگریبان مین ایک تار نہین

سحر ہوئی تو سحر ہوگئی قیامت کی
درازئ شب ہجران کو اختصار نہین

فروغ داغ دلِ ماہ ہوگا بعد فنا
یہ غم نہین کہ چراغ سر مزار نہین

طوق گردن مین رہے پاؤن رہین زنجیر مین
سلسلہ وحشت کا یون لکھا ہی تقدیر مین

دوست دشمن ہوگئے عشق بت بے پیر مین
دل ہے میرے فکر مین دلکی ہون تدبیر مین

الفت صیاد وجذب شوق کہتے ہین اسے
دل ہمارا چھد کے پیکان بنگیا ہے تیر مین

ہجر جانان مین ہوئی ہے زندگی ایسی وبال
دم نکلتا ہے ہمارا موت کی تاخیر مین

ہر قدم پر شور محشر کیون نہ میرے ساتھ ہو
ہے صدائے صور اپنے نالۂ زنجیر مین

یہ دعا ہے جائے سنگ وخشت یارب صرف ہون
ڈھیلے ان آنکھونکے قصر یار کی تعمیر مین

سر زمین کوئے جانان مین بنا میرا مزار
آگیا فردوس کا طبقہ میری جاگیر مین

صحبت تیرہ درون رکھتے نہین روشن ضمیر
شمع ہے فانوس مین گل کی جگہ گلگیر مین

کیا میرے نالون کو روکے گا یہ چرخ کوژپشت
فرق ہے تیر وکمان کا ہر جوان و پیر مین

میرے گردن پر چلی رک رک کے کس انداز ہے
ناز تیرا آگیا قاتل تری شمشیر مین

عالم اسباب مین دونو رہی محتاج تاج
فرق کیا فرق گدا و فرق عالمگیر مین

وصل مین اوس سے لپٹ کر میری یہ صورت ہوئی
جڑ دیا ہو آئینہ جیسے کسی تصویر مین

نامہ بر بیکار ہے لکھنا اوسی مکتوب شوق
اضطراب دلکی صورت جب نہو تحریر مین

حسرت دیدار نکلی سامنا تیرا ہوا
لطف کیا حاصل گنہگارونکو ہے تقصیر مین

ہر مہینے داغ دل دینے سی تیرے الفلک
نقص کچھ آتا نہین ہے ماہ کی تنویر مین

...بوس یہ غافل ہمہ تن رکھتے ہین
موت بھولے ہو دلب یاد ... [illegible]

...ت بھی نایاب ہر اک عضو بدن رکھتی ہین
یہ کمر نام کو کہنے کو دہن رکھتے ہین

...طر مین ایذا ہو جنھین رنج سفر سے دونی
ایسی غربت زدہ کب یاد وطن رکھتی ہین

اسے فلک خلعتِ زرتار جو کل پہنے تھی
آج وہ زیر زمین تن پہ کفن رکھتے ہین

جلنے مرنے کو جو اس دارِ فنا مین آئے
شمع سان وہ نہین پروائی کفن رکھتی ہین

فرق کچھ منعم و مفلس مین نہین آخر کار
ایک سا شاہ و گدا دو نو کفن رکھتے ہین

کرتے ہین یار طریقت بھی کنارہ ہمسے
دشت غربت مین جو ہم حُبِّ وطن رکھتے ہین

آپ جو کہتے ہین چُپ بیٹھی ہوئی سنتی ہین
ہم زبان رکھتے ہین گویا نہ دہن رکھتے ہین

مین وہ مجنون ہون اسیری ہے رہائی جسکو
خبطی دیوانے ہین جو طوق و رسن رکھتے ہین

دہنِ یار کو کس بات سے ثابت کیجے
فکر یہ آٹھ پہر اہل سخن رکھتے ہین

طاق مینخانہ بھوین شیشہ نشیلی آنکھین
خوب صورت ہین یہ حسین تو یہ شکن رکھتے ہین

جو صیاد اوٹھا لینگے یہ فصلِ گل مین
آشیان باغ مین کیون مرغِ چمن رکھتے ہین

جس کسی دلکو تری آنکھون نے تاکا مارا
کیسی جادو کی نگاہین یہ ہرن رکھتی ہین

وہ حسین آپسے بگڑا ہوا کرتے ہین بناؤ
زیب و زینت مین جو بیساختہ پن رکھتی ہین

جو اوترتی ہے ترے جسم سے میلی پوشاک
رنگ و بو اوسکی یہ نسرین و سمن رکھتے ہین

یہ ہے پیری مین جوانی کی نشانی باقی
آہ ہم دلمین جو اک داغ کہن رکھتے ہین

دلسے قریب ہین آنکھ سے ہر چند دور ہین
پیشِ نظر ہین وہ تو ہمارے حضور ہین

اونکو فروغ حسن کے زیبا غرور ہین
شفاف ہاتھ پانون نہین شمع طور ہین

بزم جہان کی عیش پہ ہمکو نظر نہین
آنکھو نہین اپنے بادۂ غم کے سرور ہین

مولا کریم ہے تو غلامون کو ڈر نہین
عاصی تمام بندۂ ربِّ غفور ہین

صبح وصال ہو بیلی الذن شب فراق
بیسکار اضطراب دل ناصبور ہین

صحبت کا کچھ مزا نہ رہا تیری بزم مین
جو پاس بیٹھتے تھے وہ اب دور دور ہین

نظرین چرا کے غیر کیجانب نہ دیکھئے
آنکھین دیکھ رہی ہین جو دلمین فتور ہین

انسان و حور مین ہے زمین آسمان کا فرق
اے ماہ ہمسے دور رہو ہم اونسی دور ہین

مجھ سوختہ جگر سا بھی روشن بیان نہین
گویا زبان شمع ہے میری زبان نہین

وہ جنس بے ثبات ہے یہ جنس کائنات
سود و زیان جسکے سود سوائے زیان نہین

کس سے بیان کرون دل پرغم کی داستان
اپنا کوئی شفیق نہین مہربان نہین

پیر فلک نے کس کو ملایا نہ خاک مین
کسدن زمین نے کھائی ہین خوشرو جوان نہین

آگاہ ہے خدا کہ سوا حمد و شکر کے
شکوہ کیواسطے میری گویا زبان نہین

کندہ ہوا کبھی نہ مرے اسم کا نگین
وہ بینشان ہون نام کو جسکا نشان نہین

کیونکر بچے یہ دل تیری زلفونکی پیچ سے
اک ناتوان ضعیف ہے کچھ پہلوان نہین

تصویر ضعف کی ہون سراپا مین ناتوان
جز کاغذی بدن نہین میرے استخوان نہین

اوس زندگی سے مر رہین ہستی خراب سے
جسکو حصول بیعت پیر مغان نہین

تیر نگہونسے گلشن ہستی کی یہ کھلا
گلچین باغ کوئی بجز باغبان نہین

جور فلک سے بچکے کوئی جائے کہان
وہ کون سی زمین ہے جہان آسمان نہین

داغ جگر گواہ میرے درد دل کے ہین
اے ماہ مجھ کو حاجت آہ و فغان نہین

چلئے چمن کے سیر کو فصل بہار مین
نرگس کی آنکھین لگی ہین انتظار مین

تیشے کے سرخ ڈورے نہین چشم یار مین
صیاد خود شکار ہین شوق شکار مین

دندان صاف مین نہین بخیین مسی کی ہین
نیلم جڑے ہین یہ گہر آبدار مین

ہی ہے پچھاولی جی سن سے تب وصال
اتنا کہان قرار دل بیقرار مین ہے

کیا کیا سرور وصل کے سامان بیان کرون
ساقی بغل مین شیشہ مے تھا کنار مین ہے

بیواسطہ زمین کی بھی مٹی خراب کی ہے
یارون نے کیون رکھا مرا مردہ مزار مین

صیاد و باغبان کے بہم اتحاد ہے
بلبل نہ گل کھلے کوئی فصل بہار مین

کحل البصر ہے مردم بنیا کے واسطے
دیکھو تو کیا صفائی ہے میرے غبار مین

اے جذب شوق تیری جگہ دل مین چاہئیے
ہر وقت دلربا ہے ہمارے کنار مین

جور فلک کا **ماہ** گلا آج ہے نہین
برسون سے ہو نہین گردش لیل و نہار مین

ازل سے برق و شوق پر نثار ہم بھی ہین
لئے بغل مین دل بیقرار ہم بھی ہین

مثال نقش قدم خاکسار ہم بھی ہین
جو بیٹھ کر نہ اوٹھے وہ غبار ہم بھی ہین

زمین سے بحث یہ ہر چشم منتظر کی ہے
کسیکی فرش رہ انتظار ہم بھی ہین

برنگ نکہت گل فرط ناتوانی سے ہے
ہوا کے گھوڑونپہ ہر دم سوار ہم بھی ہین

تمہاری گیسوِ عنبر فشانکی سودے مین
خطا سے عازم ملک تتار ہم بھی ہین

مثال شمع ہین بزم نشاط مین گریان
جہان ہنسی ہے وہان اشکبار ہم بھی ہین

تمہارے طالب دیدار سیکڑون ہین جہان
وہین شمار مین روز شمار ہم بھی ہین

تمہارا وعدۂ دیدار حشر پر ٹھہرا
قیامت آنیکی امیدوار ہم بھی ہین

فروغ مجلس ماتم نہ کیون ہو دم اپنا
کہ دل جلون کے چراغ مزار ہم بھی ہین

ہوا نہ گردش گردون سے **ماہ** چھٹکارا
اسیر گردش لیل و نہار ہم بھی ہین

یہ خلش ہو رگی ہر دم کا خلل جائے کہین
دم نکلتا ہے اگر تن سے نکل جائے کہین

مثل ہو سلے سر افقر اکوئی چل جائے کہین
آرزوئے دل مشتاق نکل جائے کہین

وہ جو بگڑا تو مری جان پہ بن جائے گی
دل نہین ہے جو سنبھالے سے سنبھل جائیگا

اپنے کوچہ مین مجھے دیکھ کے فرماتے ہین
کیون اجل آئی ہے کہدے کوئی ٹل جائے کہین

عرش ہل جائے زمانہ تہ و بالا ہو جائے
دل بیتاب سے نالہ جو نکل جائے کہین

دل بتونکے مری فریاد سے یارب ہون گداز
سنگ بھی موم کے مانند پگھل جائے کہین

ابر آیا ہے ہوا چلتی ہے ٹھنڈی ٹھنڈی
مے کشو . . . . . ناب بھی چل جائے کہین

ضبط فریاد نے کیا اپنا گلا گھوٹا ہے
دم نکل جائے جو اُف منھ سے نکل جائے کہین

ہر شب وصل بڑھی ہجر کی شب روز گھٹے
ماہ یون رنگ زمانے کا بدل جائے کہین

نقد دل ہے ہاتھ پر ہر دم تلاش یار مین
مال ہے اپنا جو یوسف آگیا بازار مین

صورت موسیٰ نہ حجت کیجئے دیدار مین
سامنا ہوتا ہے آخر فائدہ تکرار مین

گھر ہے مجھ وحشی کا دشت قیس سے بھی ہولناک
ہائے کیا وحشت بھری ہے ہر در و دیوار مین

التفات انکا ہے عاشق کو غضب کا سامنا
شان ہے قہر الٰہی کی بتون کی پیار مین

آبلہ پائی پہ میرے خوب رویا پھوٹ کر
پانون جب مجنون نے رکھا وادی پر خار مین

مذہب شیخ و برہمن کا بھی عقدہ کھل گیا
انکی دل کی یہ گرہ ہے سبحہ و زنار مین

صحبت ادنیٰ سے اعلیٰ کو نہین ہوتا ضرر
ایکدن چاک قبائے گل نہ الجھا خار مین

اسطرح ہر دم خیال یار رہتا ہے مجھے
زندگی کا سوچ ہو جیسے دل بیمار مین

ماہ نے گردش سے ثابت کر دیا سیارہ کی
جائے آسائش نہین اس گنبد دوار مین

کس روز دل پہ ہوتا ہے قابو خبر نہین
آباد کب ہو یار سے پہلو خبر نہین

احوال میرے دل کا تراجی ہے جانتا
مرتا ہون درد ہجر سے کیا تو خبر نہین

بنتا ہے آپ آپ بگڑتا ہے بے سبب
کیسا مزاج یار ہے کیا جو خبر نہین

نہ جانے درد ہے کیوں دل میں اپنے غم — کیوں چشم تر سے بہتے ہیں آنسو خبر نہیں
باغِ جہاں میں صورتِ بلبل ہوں نوحہ گر — نالے سنے گا کونسا گل رو خبر نہیں
دل پر ستم ہوا جو بھویں تانیں یار نے — کس کاٹ کی ہیں خنجرِ ابرو خبر نہیں

آنکھوں میں اشک لب پہ فغاں سینے داغ ہیں
اے **ماہ** اپنے حال سے کیا تو خبر نہیں

ہم خوب لگاوٹ کی نظر دیکھ رہے ہیں — مشغول کدھر ہیں وہ کدھر دیکھ رہے ہیں
دردِ شبِ فرقت سے نہیں زیست کی امید — کس طرح سے ہوتی ہے سحر دیکھ رہے ہیں
کیا فصلِ بہاری کی پھر آمد ہوئی صیاد — مرغانِ گرفتار جو پر دیکھ رہے ہیں
اوس ناوکِ مژگاں کا نشانہ کریں کس کو — اس فکر میں دل اور جگر دیکھ رہے ہیں
جو کچھ کہ نہ دیکھا تھا ان آنکھوں نے وہ دیکھا — دریا سے رواں دیدۂ تر دیکھ رہے ہیں
نکلو درِ دولت سے کہ مشتاق تمہارے — پھر پھر کے کھڑے جانبِ در دیکھ رہے ہیں
اوس بت کو خدایا نظرِ بد سے بچایا — سب کافر و دیندار اودھر دیکھ رہے ہیں
درد و الم و آہ و فغاں حسرت و حرماں — ہم نخلِ محبت کے ثمر دیکھ رہے ہیں
اڑتے ہوئے ہم دیکھ کے مرغانِ چمن کو — کیا حسرتِ پرواز میں پر دیکھ رہے ہیں
بیفائدہ حاصل ہے محبت میں تمہارے — ہر روز دل و جان کا ضرر دیکھ رہے ہیں
کس طرح سے آخر ہو شبِ وصل الٰہی — کب آئے قیامت کی سحر دیکھ رہے ہیں

الفت میں ترے داغ اوٹھائے ہیں کہاں تک
ہم **ماہ** کا دل اور جگر دیکھ رہے ہیں

غم میں ہیں دیگر گوں خور و مہ زمین و آسمان — ایک کروٹ نے کس دن ہیں بہم زمین و آسمان
مجھ پریشاں کو جو دینگے غم زمین و آسمان — ہونگے خود درہم و برہم زمین و آسمان
ہیں وہ نالاں جس کے اکثر نالہ ہائے دل مرے — زلزلہ میں لائے ہیں پیہم زمین و آسمان

ہر بشر ہے مبتلائے گردش لیل و نہار
ہین عدو پھر بھی آدم زمین و آسمان
انمین ہو نیکی نہین گنجائش طوفان اشک
دیکھ لے دیدۂ پرنم زمین و آسمان
تو وہ قادر ہے کہ تیری گلشن ایجاد مین
ہین مثال قطرۂ شبنم زمین و آسمان

ماہ ملتا گر کوئی روشندلی کا قدردان
ملے نہ کرتا نیر اعظم زمین و آسمان

گالیان دینی کی خو اچھی نہین
دیکھئے یہ گفتگو اچھی نہین
دیدۂ و دل مین بجز دیدار یار
اور کوئی آرزو اچھی نہین
گل کو کیا نسبت ترے رخسار سے
رنگ پھیکا اور بو اچھی نہین
درد و غم رنج و الم سب خوب ہین
حسرت دل ایک تو اچھی نہین
قلقل مینا سے مستی کیون نہو
کب صدائے خوش گلو اچھی نہین
جوش گریہ سے ہوئین آنکھین سفید
عاشقی مین آبرو اچھی نہین
چشم و دل دونو اگر کم ظرف ہین
صحبت جام و سبو اچھی نہین

رات دن اوسکے لئے چکر مین ہو
ماہ ایسی جستجو اچھی نہین

کہئے میرے دل شیدا کی خبر ہے کہ نہین
تم پہ جو مرتا ہے اوسپر بھی نظر ہے کہ نہین
غیر سے بولے مجھے دیکھ کے دربان نے
اس سے پوچھے کوئی تیرا کہین گھر ہے کہ نہین
رات کٹتی نہین اندہیرے سے گھبراتا ہے
یاالہی شب فرقت کی سحر ہے کہ نہین
عالم الغیب ہے اللہ مین پوچھون کیونکر
ان حسینون کے سراپا مین کمر ہے کہ نہین
گریۂ عاشق ناشاد پہ ہنستی ہے ہو
اے بتو کچھ تمھین اللہ کا ڈر ہے کہ نہین
انکا گھبرا کے شب وصل یہ کہنا ہر بار
دیکھین گردون پہ سپیدۂ سحر ہے کہ نہین
ہاتھ رکھکر مرے سینہ پہ وہ فرماتی ہین
بتا دے ہمین اب درد جگر ہے کہ نہین

جیب گل وہ جیان کرتی ہی فغان بلبل
نالۂ دل مین اس عاشق کی اثر کہ نہین

گردش چرخ سے مانا نہین دم بھر آرام
روز و پریشن مجھے ماہ سفر ہی کہ نہین

## ردیف نون یا

روتے ہین لہو دیدۂ تر دیکھئے کیا ہو
دل آئے کہا شکو نہین جگر دیکھیے کیا ہو

سودے مین ہو کسطرح بسر دیکھیے کیا ہو
تقدیر کی کسکو ہے خبر دیکھیے کیا ہو

پہلو سے دو نون ہدفِ تیر نگہ ہون
اوس چشم کو منظور نظر دیکھیے کیا ہو

تاو سے زبان لگتی نہین مرغ چمن کی
کانونسے ہین بھرے گل تر دیکھیے کیا ہو

کسطرح گذرتی ہے شب و روز جدائی
ہے فکر یہی آٹھ پہر دیکھیے کیا ہو

ہو اختر طالع کہ چراغ سر مدفن
اے ماہ سراداغ جگر دیکھیے کیا ہو

جہانمین حشر کیدن تک کبھی سحر بھی نہو
طوالت شب ہجران جو مختصر بھی نہو

شب وصال وہ کس ناز سے یہ کہتے ہین
ملاپ کیا ہے جو تکرار و پہر بھی نہو

جو رو وُون درد جگر سے مین یار کے آگے
تو ناز اوسکو سکھائے کہ تو خبر بھی نہو

ہمارے نالۂ دلکی بھی کچھہ سنی تاثیر
جو پہونچے کان تک اونکے تو کچھ اثر بھی نہو

خدا جو دے تو اوڑا دے یہ دولت دنیا
گلون کیطرح جسے مٹھی مین بند زر بھی نہو

نہ رکھے شعلہ مزاجی جو بت وہ پتھر ہے
وہ سنگ خاک ہے جس سنگ مین شرر بھی نہو

مسافران عدم کو ہے کیا کڑی منزل
نہ گذرین جانسے تو اس راہ مین گذر بھی نہو

کمال سے ہے زوال آپکا بہت مشہور
جہانمین تمسا کوئی ماہ نام ور بھی نہو

وہ ماہ میں نہیں جو ماہ سے ہلال بھی ہو
زوال جب ہو کہ مجھ میں کوئی کمال بھی ہو

سرور رنج سے ایذا سے دلکو راحت ہو
میں خوش ہوں مجھپہ ہجوم غم و ملال بھی ہو

اگر ہزار کرے ہوشگافیاں شانہ
تمہارے زلف کا سیدھا نہ ایک بال بھی ہو

کہیں جو آپکو یوسف تو کیا عجب اسکا
خدا کے فضل سے کم سن بھی خوش جمال بھی ہو

جہان میں ہوتی ہے شہرت سخی کی سائل سے
کریم تو ہے تو پورا مرا سوال بھی ہو

دلِ حزیں سے سرے لاکھ دل فدا ہیں
عزیز ہو وہ مری جان جو کوئی لال بھی ہو

بتوں کو سجدہ کریں شیخ جی خدا سمجھیں
جو انکو بندہ نوازی کا کچھ خیال بھی ہو

عجب لطف ہے مقطع ہے ماہ کا مطلع
کمال ہوگا نہ زائل اگر زوال بھی ہو

دشمنی زیست سے ہو موت سے یارانہ ہو
اے پری تجھپہ جو شیدا ہو وہ دیوانہ ہو

وصل کی رات کوئی شمع نہ پروانہ ہو
دور اس گھر سے جو ہو یار سے بیگانہ ہو

دور ساغر سے نہ خالی کوئی میخانہ ہو
شیشۂ مے کبھی ٹوٹے بھی تو پیمانہ ہو

جذب دل کھینچکے دلدار کو لائے مجھ تک
گھر فقیروں کے کبھی حسن تو شاہانہ ہو

آبرو دوں نہ کبھی نعمتِ دنیا کے لئے
منھ لگاؤں نہ نہیں ہوتی کا اگر دانہ ہو

لائق دید ہے وہ بزم میں میخواروں کی
جو تری چشم سیہ مست کا دیوانہ ہو

جو کرے ہمسے محبت وہ عزیز جاں ہے
اسمیں اپنا ہو کوئی یا کوئی بیگانہ ہو

آنکھ سے تیرے کوئی آنکھ ملائے کیسے
پہلے دل اس نگہ مار کا نذرانہ ہو

تیرے سودائی کو سمجھاتا ہے مجھکو ڈر ہے
بکتے بکتے کہیں ناصح بھی نہ دیوانہ ہو

اپنا جھوٹا جو پلا دے مجھے ساغر ساقی
مے عشرت سے لبالب میرا پیمانہ ہو

کوچۂ یار سے دلچسپ نہیں جا کوئی
باغ جنت ہو کہ کعبہ ہو کہ بتخانہ ہو

واعظو تمنے کیا ہے جسے جنت مشہور
قصر دلدار کا شاید وہ جلوخانہ ہو

ماہ وہ مہرلقا ہووے خود اپنا مہمان
غیرت برج شرف مہر ایہ کاشانہ ہو

اسیر دام کر دایا چھوڑا کر آستان ہمکو
کہان سے آب و دانہ کھینچکر لایا کہان ہمکو

ہوا جب عالم پیری مین عشق نوجوان ہمکو
نئے دشمن نظر آئے برائے مہربان ہمکو

ازل سے عاشق و معشوق مین اتنا تفاوت ہے
جو انکو رنگ گل بخشا تو رنگ زعفران ہمکو

دم کے جانیوالی ہائے کس حسرت سے کہتے ہین
اکیلا چھوڑے جاتی ہین کہان اے روح روان ہمکو

ہر ایک عضو بدن نالان ہے اپنی خستہ حالی پر
شکست دل کی دیتا ہے صدا ہر استخوان ہمکو

زمین مین دب گئی ہین مالک روئے زمین لاکھون
فلک نے نامیو لکھا یون بتایا ہو نشان ہمکو

ہوا سودا اسکے سر مین جو سیر دشت غربت کا
پہنائی پانو مین جب وطن نے بیڑیان ہمکو

دیکھون ہر دم تیرا دیدار تو کیا اچھا ہو
سہل ہو صورت دشوار تو کیا اچھا ہو

ہنسی دیکھ کے اغیار تو کیا اچھا ہو
پھوٹین یہ دیدۂ خونبار تو کیا اچھا ہو

تیرا اپنا ہو وہ اغیار تو کیا اچھا ہو
کردے مجبور کو مختار تو کیا اچھا ہو

کوئی عالم مین نہ گاہک ہو کسی یوسف کا
بند ہو حسن کا بازار تو کیا اچھا ہو

سنکے صیاد اسیران قفس کی نالے
چھوڑے ہر مرغ گرفتار تو کیا اچھا ہو

قد موزون یہ کرو سرو چمن کو عاشق
ہو یہ آزاد گرفتار تو کیا اچھا ہو

نوری گالونپہ ترے سبزۂ خط ہو پیدا
نکلی کافور سے زنگار تو کیا اچھا ہو

سخت جانی نے مجھے سخت کیا ہے مجبور
روح قالب سے ہو بیزار تو کیا اچھا ہو

دیر و کعبہ مین نظر آتا ہے جلوہ تیرا
ایک ہون کافر و دیندار تو کیا اچھا ہو

شیخ ہوئے کہین اوس بت کا برہمن یارب
سبحہ ہو رشتۂ زنار تو کیا اچھا ہو

نکلے طالب دیدار سے رخنے پڑکر
در بنے روزن دیوار تو کیا اچھا ہو

ماہ غم کھانے سے دل سیر نہین ہوتا ہے
داغ ہون پہلو مین دو چار تو کیا اچھا ہو

آکو بیتابئ دل کا مری نقشا دیکھو
منھ کو آیا ہے تڑپ کر یہ کلیجا دیکھو

کیا ہوا عشق مین اور ہوتا ہی کیا کیا دیکھو
اور اے ماہ اس عالم کا تماشا دیکھو

کیا کہون کیسی خرابی مین ہی ڈالا دلنے
روز ایک داغ اوٹھاتا ہی یہ یارا دیکھو

وصل کی رات ہی اب کچھ نہ چھپاؤ ہمسے
کوئی محرم سے نہین کرتا ہے پردا دیکھو

نگہ ناز کے مشتاق ہین قدسی کیا کیا
آنکھ اوٹھا کر تو سوئے عالم بالا دیکھو

ایکدم بھی نہین تھمتا کبھی آنسو اپنا
جاری آنکھونسے رہا کرتا ہی دریا دیکھو

وصل کی رات لپٹ کر مجھے سو رہنے دو
حشر لائے نہ کہین وعدۂ فردا دیکھو

بے حجاب اونکو کیا نشۂ مے نے کیسا
اوٹھ گیا آنکھ سے کیا شرم کا پردا دیکھو

اونکو چھیڑا جو شب وصل بگڑ کر بولے
حق مین اپنے یہ برا کرتے ہو اچھا دیکھو

اب ہی دارا نہ سکندر نہ فریدون باقی
کسکا دنیا مین ہمیشہ ہے اجارا دیکھو

جائے شادی ہے یہ دنیا نہ محل آرام
حال جمشید سنو قصۂ کسرا دیکھو

اب بھی لاکھون ہین خریدار ہزارون یوسف
اسی بازار مین سب کچھ ہے مہیّا دیکھو

ماہ اپنا دل شفاف ہے کیسا روشن
ہفت کشور مین ہے اک داغ کا جلوا دیکھو

کسکو ہے یقین وعدۂ فردا بھی وفا ہو
مرجاؤن کہ زندہ رہون کل دیکھیے کیا ہو

پتھر سے بھی بدتر ہے دل سخت جہا مین
بے رحم ہے کس کام کا بت ہو کہ خدا ہو

گل چاک گریبان ہون نہ کسطرح چمن مین
گلشن مین اگر کھلا جب کہ ترا بند قبا ہو

آنا ہی تو آؤ نہین ہم جاتے ہین جانسے
آخر تو جدائی ہے اگر ملکے جدا ہو

تم بال کھلے بام پہ جاؤ نہ سر شام
کوئی دل دیوانہ نہ پابند بلا ہو

…شکوہ صیاد کروں کنج قفس میں — جب ذوق اسیری ہی مری قسمت میں لکھا ہو

…ت قدمی معرکۂ عشق میں کبھی — آجائے مرے سامنے جو اہل وفا ہو

…امید ہے وہ دن بھی جو قسمت مجھے دکھلائے — قاتل تری شمشیر ہو اور میرا گلا ہو

یہ سینہ بے کینہ کدورت سے بری ہے
داغوں سے دلِ **ماہ** کو کیونکر نہ ضیا ہو

…بے نیاز ہو تو کہو اس سے کیا ہو — دل سے یہ کہہ رہا ہوں کہ وہ بت خدا نہو

…لطف زندگی ہے جو خوف قضا نہو — وہ دل نہیں کہ درد کا جسکو مزہ نہو

…عبث ہی مدح شراب طہور کی — دہوکون ہے تیرے رند کوئی پارسا نہو

…م خیال خیر بشر کو ضرور ہے — لب پر سوائے شکر کسی کا گلا نہو

…وقت بے سبب وہ مجھے کوستے نہیں — پہونچی درِ قبول پہ میری دعا نہو

…من کے دوست کی نہ کبھی یاد بھولئے — اچھا برا سمجھئے تو ہرگز خطا نہو

…کچھ ہوا وہ شومئ تقدیر سے ہوا — یارب مرے گناہ کی مجھکو سزا نہو

…سے جو حال پوچھو دل بیقرار کا — قصہ میں وہ سناؤں کبھی جو سنا نہو

جس روز تمکو غیر سے فرصت ہو اے صنم
**ماہ** اک بات تمسے کہے گر خفا نہو

…جو زاہد رند ہمیں تو دخت رز کی آنکھوں سے — دلمیں جگہ دی شیشے کو اور آنکھ میں …

…رتے ہیں باحال پریشان خبطی اور سودائی — سر پہ بلائیں لیں ہیں ہمنے زلف میں الجھ…

…میں کسکو ملاؤگے ان نیچی نیچی نظروں سے — شوخی شرارت ناز ہی بھولا دیکھو اس شرمانے کو

…ہوں جانیں جائنگی ان لعلوں کی آرائش میں — بال برابر صدمہ پہونچا جسدم میری شانے کو

…تصور دلمیں کرکے وصل کا خواہاں بھی ناہوں — شکل یہ بیٹھے بیٹھے ہی ہو اب ہجر میں جی بہلانے کو

**ماہ** کی حالت پوچھتے کیا ہو ہجر میں اک بیمار کی

خون جگر ہے پینے کو اور داغ ملا ہی کھانیکو

پوچھا یہ کسی نے کیون تڑپ تڑپ آہ کرتے ہو — کوئی ہمسے نہین کہتا کہ جیتی ہو کہ مرتے

رخ پر نور ہے شعلہ بھبھوکا مارے غصے کے — پری بن جاتا ہے نقشہ بگڑ کر کیا سنورتا

مجھے بیتاب بیدل کھینچ لائے آپکی دزدیک — خطا ہے دوسرے کی اور تہمت مجھپہ دہرتے ہو

کہان کا قصد ہے اور قتل کا کسکی ارادہ ہے — کہ مہندی ملتے ہو سرمہ لگاتی ہو نکھرتے ہو

کوئی مردہ کبھی زندہ کیا تو نا ہے اوسکی — مسیحا سے ذرا پوچھو کہ تم دم کسکا بھرتے ہو

جنونمین پست ہونے کے لئے ہر خار صحرا سے — مرے پاؤن کے چھالو کس لئے اتنا ڈرتے ہو

روا رکھا ستم کیون اس غضب کا آپنے صیاد — کہ مرغان قفس کے پر کتر کے ذبح کرتے ہو

نگاہ یار مین گھر کر کے نکلتی ہو حسینو نکو

فلک پر ماہ چڑھکر کیون نگاہونسے اوترتی ہو

ذکر اس دہن کمر کا تیرے غائبانہ ہو — اچھا ہے پھر جو شغل شاعرانہ ہو

قسمت سی اپنی ایسا موافق زمانہ ہو — میری جبین ہو اور ترا آستانہ ہو

اندھیر ہو جہان مین پریشان زمانہ ہو — سرمہ اون انکھڑیون مین ہو زلفونمین شانہ ہو

آجائین اُن بتون کو جو بندہ نوازیان — ہر دیر مین خدا کا اک کارخانہ ہو

دل سے اگر سنین کبھی صیاد و باغبان — بلبل کی داستان ہی گلون کا فسانہ ہو

وہ نالہ کش ہون درد سی نالہ اگر کرون — ماتم کا شور غلغلۂ شادیانہ ہو

وہ رند بادہ نوش ہون تربت پہ بعد مرگ — بن بن کے ابر رحمت حق شامیانہ ہو

وہ بلبل قفس ہون اسیر محن ہون مین — آنسو کی بوند جسکے لئے آب و دانہ ہو

وقت زوال عمر دکھائے فلک مجھے

اے ماہ جب کمال کا حاصل زمانہ ہو

عاشق بت کی طرح سوئے خدا اٹھتو ہو — واعظو کیا بات ہی ایسا تمھارا دل تو ہو

طے کسی صورت سے راہِ کوچۂ قاتل ہو تو ہو
جان سے جائیں کہ آخر عشق کا حاصل تو ہو

بے نیازی کا ترے بندہ کسیکا دل تو ہو
اے بت کم سن خدائی کے ذرا قابل تو ہو

عید کا دن ہے خوشی تم گلے میرے ملو
ایکدم تسکین دل بیتاب کو حاصل تو ہو

موت بہتر ہے مجھے جینے سے ہجرِ یار میں
جان دینا سہل ہے آسان میری مشکل تو ہو

سنکے حالِ دل مرا کہنے لگے منھ پھیر کے
بات اوس سے کیجئے جو بات کے قابل تو ہو

اے حسینو حسن میں کچھ تو ملاحت چاہئے
گورے گورے عارضوں پر عارضی اک تل تو ہو

دو جہانسے ہے سوا شانِ کرم میرے کریم
پر یہ بندہ بخششِ کونین کے قابل تو ہو

بے نیازی کیلئے بندہ نوازی چاہئے
ورنہ تمکو اے بتو دعوائے باطل تو ہو

جستجوے یار میں دو دن نہ ثابت رہ سکا
عشق بازی کے لئے اے ماہ ہو کامل تو ہو

## ردیف ہاے ہوز

اوس منھ سے پھول جھڑتے ہیں طرز بیان کے ساتھ
بلبل یہ گل کھلے نہ تری داستان کے ساتھ

یارب چمن میں ہر گل و بلبل کی خیر ہو
صیاد کو ہے ربط بہت باغبان کے ساتھ

تیرِ نگاہ یار میں دل چھد کے رہ گیا
کیا انس میری جانکو تھا اس میہمان کے ساتھ

ہو خاک جس نگین پہ مرا نام کھود دے
یہ دشمنی ہے نام کو اپنے نشان کے ساتھ

ہر رند میکدہ ہے تری تانک جھانک میں
اے دخت رز نہ جا کہیں پیر مغان کے ساتھ

پاپوش یار میں جو روپہلی کرن ٹکی
دو چاند دو طرف تھے عیان کہکشان کے ساتھ

لگتی ہے مجھکو دختر رز بے طلب گلے
جاتا ہوں میکدہ کو جو پیرِ مغان کے ساتھ

ہو باف زردین ہے جو چوٹی عرق عرق
لو عطر مشک کھینچ لگا زعفران کے ساتھ

پردہ ڈھکا رہیگا مری چشم زار کا
جب تک قبائے پوست ہے ہر استخوان کے ساتھ

اشکون کے ساتھ آتی ہین آنکھون سے حسرتین دل
لالے کی پھول بہتے ہین آب روان کے ساتھ

مشق خرام ناز ہے کس بت کو اے خدا
شور نشور اوٹھتا ہے جولانکے ساتھ

مرنیکے بعد بھی ہین ہرے زخم دل ہرے
لطف بہار آتا ہے اسجا خزانکے ساتھ

پا در رکاب ہستی مین بہر سفر رہون
جاتا ہے ایکدن مجھے عمر روانکے ساتھ

پہلو سے یار جاتا ہے اب موت جلد آ
رخصت ہو تن سے جان بھی تاب و توانکے ساتھ

اپنی شب وصال مین ذکر سحر نہو
مرجائیے یا الٰہی موذن اذان کے ساتھ

دو دن کیواسطے بھی نہ رہنیکو گھر ملا
چکر مین **ماہ** برسون رہا آسمانکے ساتھ

عرش کے لگ گئے ہین ہاتھ
پاؤن اونکے ہین اور ہمارے ہاتھ

ہمنے اونکی بلائین لین تو کہا
چلو صدقے گئے تمہارے ہاتھ

تالی بجتی ہے دونون ہاتھونسے
کیون نہ ساکت ہون بیسہارے ہاتھ

کم سنی کا سبب ہے او قاتل
تیرے آدھے پڑے جو سارے ہاتھ

نہ ملا بحر عشق کا ساحل
آشناؤن نے خوب مارے ہاتھ

دل گم گشتہ کا پتا نہ ملا
سینہ و سر پہ لاکھ مارے ہاتھ

دل سنبھالین کہ اب جگر **ماہ**
ہمسے کرتے ہین یہ اشارے ہاتھ

اب حسینو نہین لاجواب ہے وہ
سب پہ روشن ہے آفتاب ہے وہ

جسپہ صدقے ہو ماہ کامل بھی
رخ جانا نہین آب وتاب ہے وہ

ہفت قلزم جو ہو گیا مشہور
قطرۂ دیدۂ پرآب ہے وہ

جام جم جسکا نام رکھا ہے
اپنا ہی ساغر شراب ہے وہ

گردش چشم یار ہے یارب
یا زمانہ کا انقلاب ہے وہ

ساقیا لے ترے مے انگور — کیا پئین ہم کہ خون ناب ہی وہ
بُت پرستی حرم سے نکلی ہے — جو گنہہ اسمین ہو ثواب ہی وہ
حُسن ہر عضو سے ٹپکتا ہے — آمد عالم شباب ہی وہ
بجز ہستی ہین جو اوبھر کے چلا — سب بے نشان صورت حباب ہی وہ

ماہ اس گفتگو کے صدقے ہون
جو کہا اوسنے انتخاب ہے وہ

## ردیف یائے تحتانی

طلب جو حشر کو مجھ داد خواہ کی ہوگی — صدائے صور مین آواز آہ کی ہوگی
خدا گواہ ہے حالت تباہ کی ہوگی — جوان ہو تو پہ کسی نے نگاہ کی ہوگی
بدن پہ جسکے جمی گرد راہ کی ہوگی — اوسے خبر مرے حال تباہ کی ہوگی
زمانہ مین جو شب قدر کا فسانہ ہے — کہانی وہ کسی زلف سیاہ کی ہوگی
بہار خون شہیدان ہو جلوہ گر جس سے — مری لحد پہ وہ رنگت گیاہ کی ہوگی
وہ دل ہے گردش لیل و نہار سے واقف — جسے نگاہ سفید و سیاہ کی ہوگی
ہوئی جو سارے زمانے مین کیمیا مشہور — وہ گرد راہ ترے بارگاہ کی ہوگی

اسی طرح کا رہیگا جو انقلاب فلک
نہان زمین کے تلے شکل ماہ کی ہوگی

حسرت درد و الم دل مین دکھانے والے — ایک اس جان کے ہزارون ہین ستانے والے
نالے ہین جو ہر دل کے دکھانے والے — سچ اوٹھاتے ہین مجھی پاس بٹھانے والے
صورت نقش قدم ضعف و نقاہت ہر گام — کہہ چکے یار ہین مجھکو ہین اٹھانے والے
ہوس جان کے کھونے کا مزا کیا سمجھین — لطف یہ جاتے ہین دل کے نکالنے والے

میرے ماتم میں کسیکو نہ بلاؤ یارو
آپ آجائینگے اس بزم میں آنیوالے

سر پھیر آتی ہے مرا ضعف میں پاؤنکی صدا
پائنتی جا نہیں سکتے ہیں سرہانے والے

فکرِ تدبیر و دوا ہے سراسر بیکار
ہمسے خود رفتہ نہیں ہوشمیں آنیوالے

دیکھوں آوارہ ہوں کسطرح سے یہ طفل سرشک
دیدۂ تر ہیں انھیں آنکھ دکھانیوالے

حدسے ہیں تشنۂ دیدار ہوں تیرا قاتل
آب خنجر ہیں مرے زخم چرانے والے

پیرہن کی تری نکہت نے اوڑا دی خوشبو
مشک و عنبر کی یہ گیسو ہیں بسانیوالے

کیوں نہو نام مہ و مہر سے عالم روشن
میری تربت کی ہیں یہ شمع جلانے والے

میرا خوں ہو یہ خوشی قاتل خونخوار کی ہے
چھیڑ پیکاں کی ہنسی اب لب سوفار کی ہے

جیسی تھی ویسی ہی حالت دل بیمار کی ہے
ماہ یہ کیسی مسیحائی مرے یار کی ہے

قطع امید شفا مجھسے ہی بیمار کی ہے
کہتے ہیں موت دوا عشق کی آزار کی ہے

کب بھلا نعش پہ میری جو ہنسی یار کی ہے
ہنسی اے ماہ مری قہقہا دیوار کی ہے

دیکھ لیگا جسے حسرت تری دیدار کی ہے
لن ترانی کی نہ لو بات یہ تکرار کی ہے

کس سے تشبیہ مناسب کمر یار کی ہے
کچھ جو صورت ہے تو اتنی ہی تنِ زار کی ہے

دور ساغر کا بگولے پہ گماں ہوتا ہے
خاک صحرا میں ہمارے کسی میخوار کی ہے

ہیں قضا و قدر ایجان ترے قبضہ میں
تیر مژگاں کا کماں ابروئے خمدار کی ہے

شدت ضعف سے بستر پہ پڑے ہیں مجبور
سر اوٹھانے کی نہ طاقت ہے نہ رفتار کی ہے

دشت پیمائی میں کیا لطف ہیں پائے ہمنے
پانو میں چھالے ہیں چھالوں میں کھٹک خار کی ہے

روئے ہجر میں دیکھا یونہیں یہ سماں کا لطف
داغ دل دیکھ لئے سیر یہ گلزار کی ہے

دم نکلتا ہے مرا ایک بتِ کافر پر
پھانسی گردن میں مرے رشتۂ زنار کی ہے

روز تاری ہے مرے بخت سیہ کا عالم
اب شب ماہ میں ہے شکل شب تار کی ہے

کیوں نہ ہیں دو دن کی کون سحر گہ زندگی ہیں
مجھ یہ اے **ماہ** مد وحید گزارگی ہے

جیتے جی غافل ہوا انسان قضا سی چاہئے
دل لگانا یار کی زلفِ رسا سی چاہئے

انتہا کی فکر کرنا ابتدا سے چاہئے
سر کو سودا ہول لینا اس بلا سی چاہئے

ہیں مریضِ عشق ہوں اچھا ہی مرجانا مرا
موتکا طالب رہوں دست شفا سی چاہئے

ناتوانی نے کیا برباد مجھہ کا ہیدہ کو
کاہ کے مانند اوڑ جاؤں ہوا سی چاہئے

داغ سودا کر دئے بادِ بہاری نے ہرے
اور کچھہ پھولیں شگوفہ اس ہوا سی چاہئے

آتشِ فرقت کو آہِ سرد سے بھڑکائے
گرم کرنا سوز دل ٹھنڈی ہوا سی چاہئے

غنچہ و گل توڑکے ہر دم دلِ بلبل نہ توڑ
باز رہنا باغبان جور و جفا سی چاہئے

تنگ آئے ہیں بہت مجھہ نالہ کش سی قافلے
سب کو نفرت ہوا اب آوازِ درا سی چاہئے

ہے خدا سی روز شبِ وصلِ صنم کی آرزو
منھہ اجابت پھیر لے میری دعا سی چاہئے

یار سے کہنا ہے لازم آرزوی وصل کا
عرض حاجت اب مجھے حاجت روا سی چاہئے

عشوہ و غمزہ نے میرا کام آخر کر دیا
خون بہا میرا ترے ناز و ادا سی چاہئے

صورتِ خورشیدِ محشر داغ دل ہیں جلوہ گر
**ماہ** چمکی اور عشق مہ لقا سے چاہئے

زلفیں ہیں عارض بتِ ترسا کی سامنے
ہندو کھڑے ہوئی ہیں کلیسا کی سامنے

شائق کھڑے ہیں نورِ تجلّی کی سامنے
اولٹو نقاب چہرہ سے موسی کے سامنے

کیا یاد چشمِ مست نی نشہ ہرن کئے
ٹھہرے نہ آنکھہ ساغرِ صہبا کے سامنے

صبح شبِ وصال قیامت اوٹھائیگا
خاموش بیٹھنا ترا اشرما کے سامنے

قطرہ جو اپنے اشک کا ساحل پہ گر پڑی
دریا اِک اور جاری ہو دریا کی سامنے

وہ سرو قد کھڑا ہے لبِ جوئے بوستان
یا نہر خلد جاری ہی طوبا کے سامنے

جو ہو سو ہو پہ حسرت دیدار رہ نجائے
مین بھی چلونگا تیری سواری کی ساتھ ساتھ

آجاؤ اپنے عاشق شیدا کی ساتھ
مجنون رواں ہے ناقۂ لیلا کی ساتھ

اندھیرے ہے تصور زلف سیاہ یار
ہوتی ہین ماہ کو شب یلدا کی سامنے

دم کی آمد کو دم خنجر براں سمجھے
اے صنم روئے کتابی ترا قرآن سمجھے
خوب سمجھے جو ہمین موت کا خواہان سمجھے
دہن تنگ ترا چشمۂ حیوان سمجھے
وصل کی شب کیا روشن جو سیہ خانہ کو
خاکساری نے عجب ہمت عالی بخشی
دھجیان دامن صحرا کی اوڑاۓ کیا کیا
یون ترے زلف کی سودے مین ہوئی رات بسر
سیکڑون حسرت مردہ کا جو پایا مسکن
آدمیت ہی بشر کے لئے بیشک لازم
قصۂ گیسوئے دلبر کی درازی سن کر
عشق صورت نے کیا ہمکو حقیقت آگاہ

دلکو پہلو مین کسی تیر کا پیکان سمجھے
ہمکو ہندو کوئی سمجھے کہ مسلمان سمجھے
مطلب دل تھا یہ اپنا جو میری جان سمجھے
اس معمے کو بہت خوب سخندان سمجھے
قدم یار کو ہم شمع شبستان سمجھے
بوریا پایا تو ہم تخت سلیمان سمجھے
دشت وحشت جو اسی میرا گریبان سمجھے
نیند آئی تو اوسے خواب پریشان سمجھے
دلکو پہلو مین ہم اک گور غریبان سمجھے
ورنہ حیوان ہے جو انسان کو نہ انسان سمجھے
مختصر یہ ہے کہ طول شب ہجران سمجھے
جلوۂ روئے صنم قدرت یزدان سمجھے

دلکو جب مہر وشو نکی ہوئی الفت ای ماہ
داغ کھانے کا خدا ساز یہ سامان سمجھے

بخت برگشتہ ہے دشمن ہے دل غمخوار بھی
بیت کی صورت ہے مجھکو دیدۂ چشم یار بھی
حسرت یوسف کہین تجھسا نہین انبوہ سرا

وائے قسمت پھر گئی ہمسے نگاہ یار بھی
ہے مسیحا میرے حقمین مردم بیمار بھی
ہمنے کنعان جاکے دیکھا مصر کا بازار بھی

سیکڑون سائل ہین در پر دولت دیدار کی
کم نہین سرکار شاہی سے تری سرکار بھی

خاک ہو جائیگا سارے بال و پر جل جائینگے
ہڈیان ہیری نہ کھائے مرغ آتش خوار بھی

خواب مین بھی شکل جانان اب نظر آتی نہین
اپنے دشمن ہو گئے ہین دیدۂ بیدار بھی

ماہ وصف زلف مین کرتے تھے ہم دفتر سیاہ
یا ہمین سے شعر اب ہوتے نہین دو چار بھی

بہکی نہ وقت نزع ترے نام کے لئے
گویا زبان ملی تھی اسی کام کے لئے

بوسے جو اوسکی عارض گلفام کے لئے
پختہ ثمر ملا طمع خام کے لئے

کسرا کا وہ محل نہ فریدون کا طاق ہے
شاہو نکا یہان نشان نرہا نام کے لئے

کعبہ مین ہاتھ آئین جو کپڑے تری صنم
حاجی خریدین جامۂ احرام کے لئے

عریان تھا مین ازل سے کفن کی تلاش مین
آغاز ہی سے فکر تھی انجام کے لئے

طوف حرم مین وحشت دل تیری ہاتھ سے
حسرت رہی نہ جامۂ احرام کے لئے

جس پر ظہور روز رہے نور طور کا
مہتابی چاہئے وہ تری بام کے لئے

گردش نصیب کون ہی ہمسا کہ بعد مرگ
مٹی ہماری صرف ہوئی جام کے لئے

مجھ رند بادہ کش کا اگر اختیار ہو
دونو جہانکو بخشدون ایک جام کے لئے

ایذا کا یہ محل ہے تو گردش کا ہی مکان
بزم جہان مین جا نہین آرام کے لئے

وعدہ کیا جو رات کی آنے کا یار نے
مین منتظر سحر سے رہا شام کے لئے

اے جذب دل تو یار کو مجھ تک نہ لا سکا
اتنا قصور کم نہین الزام کے لئے

سرتا قدم تھا محو شہادت مین کسقدر
بوسے دہان زخم نے صمصام کے لئے

دکھلائے ماہ مجھکو نشیب و فراز دہر
آنکھون نے لطف گردش ایام کے لئے

پیوند خاک سیکڑون خوشرو جوان ہوئے
کیا کیا نہین یہ جور ترے آسمان ہوئے

تیرے فلک کی یہ جو ہر عیان ہوئے
جو گل بہارِ باغ تھی صرفِ خزان ہوئے

وصفِ دہان و موے کمرِ حبیب بیان ہوئے
مشہور ہم جہان مین بڑے غیب دان ہوئے

وہ سنگِ آستان یہ جبین نیاز ہو
ہمکو نصیب ایسی مقدر کہان ہوئے

روحِ روان کے ساتھ نہ گذری جہان سے ہم
شکلِ غبار بھی نہ پسِ کاروان ہوئے

ہمنے سُنا ہے یہ لبِ نوبت سے بارہا
جو نامور جہان مین ہوے بے نشان ہوئے

واماندگی پر اپنے ہزارون ہی قافلے
نالان بصورتِ جرسِ کاروان ہوئے

صد شکر خاک مین نہ ملین اپنی ہڈیان
نذرِ سگِ حبیب مرے استخوان ہوئے

عرشِ برین سے گذری مری نالہائے دل
ہر چند سدِ راہ یہ ہفت آسمان ہوئے

سب ہمنے طے کئے رہِ اُلفت کے مرحلے
برباد گو بصورتِ ریگِ روان ہوئے

کیا حال پوچھتے ہو ہمارے ملال کا
ٹھہرا جو دل تو آنکھوں سے آنسو روان ہوئے

رہنے دیا نہ چین سے ای ماہ ایک جا
طبقے زمین کے میرے لئے آسمان ہوئے

شبِ وصل کیا ہاتھ آئی ہوئی ہے
بڑی مشکلون سے صفائی ہوئی ہے

خودی کیا ہے تم مین سمائی ہوئی ہے
سمجھتے ہین اپنی خدائی ہوئی ہے

طبیعت نہین تم پر آئی ہوئی ہے
اجل سے مجھے آشنائی ہوئی ہے

قفس سے نکالا ہمین پر کتر کر
اسیری سے بدتر رہائی ہوئی ہے

مرا زنگِ دل خاکساری نے کھویا
کدورت سے حاصل صفائی ہوئی ہے

صبا نکہتِ گل سے تو پوچھ اکدن
یہ بو باس کسکی اڑائی ہوئی ہے

مری تیرہ بختی کا دیکھو تماشا
گھٹا سی ہر ایک سمت چھائی ہوئی ہے

جسے دیکھتی ہے وہ بندہ بتون کا
خدائی مین اُنکی خدائی ہوئی ہے

لگا کنے گنجِ شہیدان مین قاتل
یہ بستی ہماری بسائی ہوئی ہے

قبائے گل ولالہ اے رشکِ گلشن
ترے پیرہن مین بسائی ہوئی ہے

کھلا ہمکو چین جبین سے تمھارے
بگڑنے کی صورت بنائی ہوئی ہے

مری سخت جانی ہی غالب رہی ہے
اجل سے جو پنجہ کلائی ہوئی ہے

مری خاک برباد کیا کر سکین گے
صبا چٹکیون مین اڑائی ہوئی ہے

اجی میرزا **ماہ** داغ جگر سے
مکدر بہت میرزائی ہوئی ہے

جان تنِ زار سے گھبرا کے نہ کیونکر نکلے
دے لیے جب حسرتِ دیدار نہ دم بھر نکلے

دونون پہلو ہدفِ تیرِ ستمگر نکلے
زخم اپنی جگر و دل مین برابر نکلے

لاکھ رعنائی سے شمشاد و صنوبر نکلے
ہو قیامت جو ترے قد کے برابر نکلے

ہم سیہ بخت تھے کیا دو چراغِ محفل
جب ترے بزم سے نکلے تو مکدر نکلے

پیرہن پھاڑ کے ہم فصلِ بہار مین جنون
صورتِ نکہتِ گل جامہ سے باہر نکلے

آئینہ دیکھ کے گر آپ سنوارین گیسو
شوق ظلمات مین مرقد سے سکندر نکلے

منزلِ عشق کو اسطور سے طے ہمنے کیا
ہاتھ پر کوچۂ قاتل مین لئے سر نکلے

لیگئی حسرتِ دیدار ترے کوچے مین
شوق اپنے دلِ بیتاب کو رہبر نکلے

ہمنے مانا کہ نہین مہر وشونکا سودا
**ماہ** یہ داغ ترے سینہ مین کیونکر نکلے

خونِ دلِ بلبل کیا رنگین سخنی سے
کیا کیا نہ کھلے گل تری غنچہ دہنی سے

یادِ مژۂ یار سے سینہ مین ہمارے
دل چھید رہا ہے کوئی برچھی کی انی سے

شاہی کا یہ طمغا ہے فقیری کا نشان ہی
جامہ کوئی تن پر نہین بہتر کفنی سے

بس مہرِ نبوت سی ہوئے پاے ید اللہ
روشن ہوا کیا نورِ خدا بت شکنی سے

کیا جانئے کیا ہو خطِ تقدیر سے پیدا
آگاہ نہین لوح و قلم بھی شدنی سے

ایک چادر ریشمی ہین یہ کاٹا کیا دہرات
کیا طالب خلعت ہون مین گردون سے

مجھ وحشی نے سو ہی ہین تری چشم سیہ کی
آنکھون کو ملایا ہی غزال ختنی سے

نے لے لے کے گستئہ دل توڑ نہ زاہد
تو یہ شکنی خوب ہی اس دل شکنی سے

داغون سے دل ماہ ہوا اور بھی روشن
مجبور ہین افلاک بھی قسمت کی دہنی سے

مرقد مین گل کھلے یہ دلِ داغدار کے
پھولونکے تختے ہوگئے تختے مزار کے

دل کھو دیئے نہ زندگی مستعار کی
رہی امین امانت پروردگار کے

داغ جگر یہان وہان پھولونکی تہدیان
دنیا مین سیکڑون ہین شگوفہ بہار کے

صحرا مین خاکساری سے پاؤنکے آبلے
سرتاج ہوگئے ہین سر نوک خار کے

بعد از قضا جو ہونے لگے گا فشار قبر
یاد آئینگے مزے ہمین بوس و کنار کے

اندھیر کیا کروگے بلا کسے لاؤگے
سر پہ لگایا کس لئے گیسو سنوار کے

اے ماہ قبر تک ہی جائینگے داغ دل
روشن چراغ ہین یہ ہمارے مزار کے

سینہ ہی بحر حسن تو گرداب ناف ہے
پھبتی حباب کی ترے جوبن پہ صاف ہے

دیکھو نکل رہی ہے اشارے پہ آنکھ کی
تیغ نگاہ یار بھی کیا خوش غلاف ہے

جسم لطیف یار کی اللہ رے آب و تاب
جو عضو ہے وہ صورت آئینہ صاف ہے

دھوکے مین یا خدا کہا اے بت خطا ہوئی
سہواً ہے جو قصور بشر کا معاف ہے

بیت الصنم ہے کعبۂ مقصود اہل عشق
گلگشت کوئی یار حرم کا طواف ہے

اے ماہ داغ دل سے مکدر ہون کس لئے
سینہ جو آئینہ ہے تو دل اپنا صاف ہے

شب فرقت مین رہتے ہین تو نہین دو پہر بیٹھے
جگر پکڑے ہوئے اوٹھے کبھی دل تھام کر بیٹھے

تصور میں ترے رخ و گیسو کی ہیں شام و سحر بیٹھے
اندھیرا ہو گیا آنکھوں میں ٹھہر کا منتظر بیٹھے

اٹھے تھے سیکڑوں فتنے جہاں میں اٹھکر جو بیٹھے
وہ بیٹھیں خیر سے جب بزم میں لاکھوں کی سر بیٹھے

دلِ دیوانہ کی تشویش کچھ فکرِ سلاسل ہے
تری زلفوں کے سودے میں لیے درد سر بیٹھے

جو پہونچے قصرِ گردوں تک کبھی سیلابِ اشک اپنا
یقین سمجھو کہ دم بھر میں حباب آسا یہ گھر بیٹھے

ٹھکانا دیر میں رہتا ہے نے کعبہ میں جا اسکو
تری درگاہ کا رانده کہاں جائے کدھر بیٹھے

مری چشمِ حقیقت بین نہیں محتاج صورت کی
وہ پوشیدہ ہے ان آنکھوں سے یا پیشِ نظر بیٹھے

اجل سر پر کھڑی ہے موت انگیز برہم ہے
کہو کس زندگانی پر ہو ایسے بیخبر بیٹھے

قلم برداشتہ مضمون لکھے ہیں ونکی صورت کے
سمجھ جائینگے جو ہیں بزم میں اہلِ ہنر بیٹھے

نہیں ہے تاب فرقت اے فلک اب مہربانی کر
کبھی تو ماہ کی پہلو میں وہ رشکِ قمر بیٹھے

مرتے نہیں اور جان ہے لبوں پر کئی دن سے
بیچین ہے اپنا دلِ مضطر کئی دن سے

منہ دیکھتا ہوں یار کا اٹھکر کئی دن سے
ہے صبح کا تارا مرا اختر کئی دن سے

دیکھا نہیں وہ روئے منور کئی دن سے
آنکھوں میں اندھیرا ہے برابر کئی دن سے

بھرتا ہوں قلم میں مئے احمر کئی دن سے
کرتا ہوں میں مشقِ خطِ ساغر کئی دن سے

ہے پیشِ نظر ابروئے دلبر کئی دن سے
گردن پہ مرے پھرتا ہے خنجر کئی دن سے

آنکھیں ہیں گلابی دلِ بریاں پہ نظر ہے
پیتے ہیں شراب آپ مقرر کئی دن سے

ہم فرقتِ ساقی میں لہو روتے ہیں بیٹھے
چلتا ہے وہاں بزم میں ساغر کئی دن سے

زلف و رخِ جاناں کی تصور میں شب و روز
کیا کہئے بسر کرتے ہیں کیونکر کئی دن سے

برپا ہے تری چال سے عالم میں قیامت
سنتا ہوں میں ہنگامۂ محشر کئی دن سے

ہے موسمِ گل بنتی ہے دیوانوں کی زنجیر
فصاد لئے پھرتے ہیں نشتر کئی دن سے

درد جگر و دل کی یہ شدت ہے کہ ہر روز
مردہ کا گمان ہوتا ہے مجھ پر کئی دن سے

اب سبزۂ خوابیدہ سے صحرا مین بہارے — ہے فرش زمین فرش مشجر کئی دن سے
ہر صبح نیا وعدہ ہے ہر شام نیا عذر — بن بن کے بگڑتا ہے مقدر کئی دن سے
شوق لب ساغر سے ترے ہجر مین ساقی — رٹ ہے مجھے یا ساقی کوثر کئی دن سے
کیا سر سے ہے مرا سنگ جو اوسکا نشانا — آتے ہین مرے گھر مین جو پتھر کئی دن سے

ان روزون ہے اک غیرت خورشید سے صحبت
چمکا ہوا ہے ماہ کا اختر کئی دن سے

بھڑک کر مر گئے دم بھر مین لاکھون مرغ بسمل سے — خدا محفوظ رکھے دل نگاہ ناز قاتل سے
اوٹھائے روح کی صدمے ہزارون ہاے منزل سے — سفر ملک عدم کا طے ہوا ہے سخت مشکل سے
ستمگر اب یہ صورت ہی ترے بیمار الفت کی — زبان کھلتی نہین ہے آنکھ بھی کھلتی ہے مشکل سے
تری فرقت نے کر دی ہی جدائی روح و قالب سے — جو کچھ گذری مرے جی پر کوئی پوچھے مرے دل سے
جو نکلی سیر کو درکار ہین آنکھین یہ چمن کی — بہار گل چمن مین دیکھیے چشم عنادل سے
نکلوایا تمھین کعبہ سے دعوی نے خدائی کے — جو کچھ دل مین سمجھے فرق کیا ہے حق و باطل سے
ذلیلون سے تمھی صحبت ہمین کیا تم سے رغبت ہو — ملا کرتے ہین اہل وضع سب مد مقابل سے
ہزارون زخم کھائے معرکہ سے منھ نہین موڑا — ہمیشہ سرکشی مجھکو رہا کی تیغ قاتل سے
خدا جانی مین کب تک خاک چھانون کوچہ دلبر کی — سنا ہے دل یہان کھو کر ملا کرتا ہے مشکل سے
مین وہ مجنون ہون زندان مین مرا رہنا قیامت ہے — صدائے صور پیدا ہوگی آواز سلاسل سے
رہین گے پیچھے سودائی جو فصل بہار مین — صدائے خندۂ گل آئیگی شور عنادل سے
اگر آئے مقابل مین تمھارے روی روشن کی — ہزارون نقص پیدا ہون جمال ماہ کامل سے
غریق بحر الفت بھی حباب موج دریا مین — نکلتے کسطرح گر کر فرشتے چاہ بابل سے
نہون کیا کس لئے سینہ مین اپنا دل اوچھلتا ہے — تڑپنے کا سبب کیا ہے یہ پوچھو کوئی قاتل سے
نہین ہے مجھسا واماندہ بھی کوئی سون بشت غربت مین — نشان کاروان سمجھا ہوا ہون گرد منزل سے

ستم ہی اشتیاقِ قیس نالان
ہما سمجھے ہوئے تھی نان نعمت
خزان کے دن یہ ایّام بہاری
تمھارے قد و قامت سی چمن مین
ٹھکانے لگ گئی اون سبکی مٹی
وصالِ یار کا کیا حال کہئے
در دولت پر اوسکے ایک مدت
اگر دل ضبط بیتابی سے ٹھہرا
کہان ہین اب وہ رندلاؤبالی
ترے کوچہ مین تھا طرفہ تماشا
چڑھے ہے آنکھین ہین منھ اوترا ہوا ہی

دیگر

ترے ناقے کی لیلا ساربان تھی
ہماری کس مرے کی استخوان تھی
برنگِ بوئے گل گلمین نہان تھی
خجل کیا کیا نہ سروِ بوستان تھی
صنم تیری جو خاکِ آستان تھی
نہان جو راز تھے ہم پر عیان تھے
دل و دیدہ ہمارے پاسبان تھے
ہماری آنکھ سے آنسو روان تھے
ترے مرشد جو اے پیرِ مغان تھے
گئی دل ڈہونڈھتی آئے یہان تھے
سحر کس جا سے آئی شب کہان تھے

رکھا گردش مین ہمکو **ماہ** کیا کیا
ہمین طبقے زمین کے آسمان تھے

باقی نہ کوئی حسرتِ دل تا سحر رہی
گلزارِ میکدہ ترا آٹھون پہر رہی
زخمی یہ دل رہے مرا ٹکڑے جگر رہے
یہ دل کا شیفتہ ہو کہ محو جگر رہے
اوس دشت ہولناک مین پھل جنون مجھے
باتین بنا کے آپ ذی خوش کر دیا ہمین
ہستی سے تا عدم نہ گیا کوئی اپنی ساتھ
مشتاق ہو کر نالہ دل اپنی سُت سنین

صحبت ہماری آپکی گر رات بھر رہی
ساقی بہار ہو جو گھرا ابر تر رہی
آنکھین لڑین تو یار کی سیدھی نظر رہی
ایجان زار درد کا پہلو کدھر رہی
انسان جہان ہے نہ کوئی جانور رہی
وعدے وصال کی یوہین شام و سحر رہی
کوسون ہے مجھسے دور مری ہمسفر رہی
یارب ہماری آہ مین اتنا اثر رہے

مس پائے یار کو سرے دست ہوس کرین
آغوش آرزو مین وہ نازک کمر رہے

ہستی مین یون قیام ہی ہر ذی حیات کا
جیسے کسی سرا مین مسافر ادہر رہے

ڈرتا ہون بار خاطر نازک نہو کہین
دل لیچلے ہین آپ تو دلکی خبر رہے

وہ طائر اسیر ہون مرنیکے بعد بہی
برسون قفس مین بند مری بال و پر رہے

کیا سیدہی راہ پائی ہے ہستی سے تا عدم
لاکھون ہے جاکی کوچۂ قاتل مین مر رہے

گردش نصیب ماہ سا دنیا مین کون ہے
چکر ہٹی جو پاؤنکا دوران سر رہے

میرا لہو بہائے دل اس آرزو مین ہے
پیاسی ہے آب تیغ کی جو رگ گلو مین ہے

شان خدا ہر ایک صنم لکھنؤ مین ہے
دیر و حرم کی دہوم عبث چار سو مین ہے

دیکھا تو حسن گل بہی ہے جھونکا نسیم کا
دم بھر مین رنگ اور ہی کچھ رنگ و بو مین ہے

ہرجائی ہے وہ اوسکا ٹھکانا پتہ ہی کیا
ہر دل اسی تلاش اسی جستجو مین ہے

موسیٰ نہین ہون مین جو سنون لن ترانیان
اے بت مجھے کلام تری گفتگو مین ہے

انجام کار اہل صفا دیکھو دوستو
عینک میرا غبار نگاہ عدو مین ہے

بحر فنا مین فکر نمائش فضول ہے
کیا ہستی حباب یہان آب جو مین ہے

جب کچھ بنی بگڑ گئی صورت امید کی
کسدرجہ شکل یاس مری آرزو مین ہے

برق غضب ہین ماہ مرے نالہ ہاے گرم
دلمین بھری ہے آگ حرارت لہو مین ہے

نیرنگئے فلک کا یہ پیشہ چمن مین ہے
دو روز کی بہار ہمیشہ چمن مین ہے

بے برگ و بار وہ شجر نامراد ہون
دست ستم سے جو تہ تیشہ چمن مین ہے

جور خزان نے باغ کو جنگل بنا دیا
جس سمت دیکھو صورت تیشہ چمن مین ہے

بیٹھے نڈر نہ شاخ نشیمن پہ عندلیب
صیاد کا گذر بہی ہمیشہ چمن مین ہے

ہی کہتا ہے جو کچھ وہ نکلتا ہے زبانسے
پیچیدیان ظاہر ہین مرے طرز بیانسے

بازاری ہے جو حسن گران ہو وہ کہانسے
گل کو ٹرپونکے مول کو ملتی ہین دوکانسے

وہ مرغ گرفتار نوا سنج قفس ہون
دل چسپئ صیاد رہے جسکی فغانسے

احسان کیا سر جو مرے تن سے اوتارا
قاتل ہین سبکدوش ہوا بار گرانسے

ایذا اسے ہر وقت کی ہر دم کی مصیبت
فرمائیے ایسا کوئی دل لائے کہانسے

ساقی سحر عید ہے لا جام صبوحی
پیاسا ہون مئے ناب کا ماہ رمضانسے

اے یار بڑا فرق ہے اغیار مین مجھ مین
صدقے وہ زبانسے ہین مین صدقے دل و جانسے

باتین تری یاد آئین اگر فکر سخن مین
ہین آپ ہی محفوظ ہوا اپنے بیانسے

گھر اپنی جو اوٹھی بھی تو حرفونکو مٹا کر
کسدرجہ مرے نام کو نفرت ہے نشانسے

مجھ عاشق مضطر کا تکو یہی رہتا ہے سودا
دل چھپ گئے ہر وقت کسی نوک سنانسے

نے آتش مغفور ہین نے حضرت ناسخ
اے **ماہ** اوٹھے اہل کمالات جہانسے

کیا سوجھی ہمکو شوق تصور سے دور کی
آنکھونکے آگے پھر گئی صورت حضور کی

مکھڑے سے پری کی شکل ہے اچھی نہ حور کی
دل دے رہا ہے مجھکو خبر دور دور کی

بندہ یہ جانتا ہے خدائی انھین کی ہو
یارب نہو بتونمین جو عادت غرور کی

تسکین کی شکل نے کوئی پہلو ہی چین کا
حالت ہے اندنون یہ دل ناصبور کی

اچھا ہوا حرم سے نکالے گئے صنم
صورت یہی تھی شان خدا کے ظہور کی

منہ چوم لین گے گالیان ہمکو نہ دیجیے
تعزیر کو ضرور ہے حاجت قصور کی

جاتے نہین وہ گور شہیدان ناز پر
مٹی خراب کرتے ہین اہل قبور کی

یارب صدا بلند ہو یا زیب یار سے
آواز آئی کان مین شور نشور کی

مین سمجھا ذکر یار کا یا قصر یار کا
جسنے بیان حکایت حور و قصور کی

تم سا حسین زمانہ مین اب دوسرا نہین — اعضا ہین سب بشر کی تو صورت ہے حور کی
مجھسا شکستہ دل ہے جہا مین نہ خستہ حال — صدمون نے ہڈی ہڈی مری چور چور کی

مضمون بلند **ماہ** کی کیون ہون نہ پیش پا
رہتی ہے فکر اسکی طبیعت کو دور کی

دل خستہ ہون کدورت طبع نگار سے — حیرت کی جا ہے آئینہ ٹوٹا غبار سے
اندہون کیطرح جاتا ہو نہین کوئی یار سے — آنکھون کو سوجہتا نہین دلکی غبار سے
مر دے جسے اشارۂ ابروی یار سے — آب حیات جاری ہے میان ذوالفقار سے
پھولونکے بوجھ سے ہے ہر اک شاخ سرنگون — کیا روپ ہے عروس چمن پر بہار سے
شان خدا ہے شکل حسینان روزگار — پیدا ہے ان بتون کی یہ نقش و نگار سے
عشاق سے نہ آنکھ چرائین غزال چشم — صیاد بھاگتے نہین دیکھے شکار سے
کیف شراب ہے کہ یہ آمد ہے خواب کی — آنکھین جھکی ہوئی ہین تمھاری خمار سے
وہ بلبل قفس وہ اسیر محن ہو نہین — جسکو خزان سے کام نہ مطلب بہار سے
یوسف کا جسمین حسن زلیخا کا عشق ہو — اوس بت کو چاہتا ہون مین پروردگار سے
وعدہ خلاف یار نہ آئے تو موت ہی — آنکھین نجات پائین کہین انتظار سے
ہستی بھی وہ طلسم ہے رندونکیواسطے — مر مر کے یار نکلے ہین جسکے حصار سے
کاندھے پہ یہان جنازہ ہے ملک عدم پہونچ — کوسون بڑہا ہوا ہے پیادہ سوار سے

آنکھین دکھا کے اسکو نہ چکر مین لائیے
واقف ہے **ماہ** گردش لیل و نہار سے

دن مہر کا ہے رات ہے مہتاب کے لئے — اسباب ہین یہ عالم اسباب کے لئے
مہمان ایکدم کا یہ حسن شباب ہے — دو دن بہار ہے گل شاداب کے لئے
گلشن مین تیرے قامت رعنا کو دیکھکر — سرو سہی بھی خم ہوئے آداب کے لئے

صدمے شب فراق کی اس دل سے پوچھئے
آنکھیں ترس گئی ہیں مری خواب کے لئے

آب رواں کے گرتی ترے ناف تک رہی
او بحر حسن موج ہے گرداب کے لئے

وعدہ تو ہو وصال جو ممکن نہیں نہ ہو
تسکین ضرور ہے دل بیتاب کے لئے

غصہ سے بل نہ ڈالئے ابرو میں جابجا
خم ایک ہی سا خوب ہے محراب کے لئے

دولت بڑی ہے صبر و قناعت کی ہمنو
محتاج کب فقیر ہے اسباب کے لئے

ٹکڑی پری وشوں نے بنائی زہے نصیب
اچھی ہوا بندھی پر سرخاب کے لئے

اے ماہ داغ کھائے صدمے اوٹھائے
سب کچھ قبول خاطر احباب کے لئے

عین حاجت ہے کہ خاموشی لب سائل میں ہے
چشم حسرت کہہ رہی ہے جو تمنا دل میں ہے

دیکھنا کیا حسن چشم سرمگیں کی تل میں ہے
نور کی لیلےٰ دل مجنوں اسی محمل میں ہے

پہلا شوق شہادت کوئی قاتل کی طرف
خضر رہ بھی صورت رہزن مجھے منزل میں ہے

چشم مست یار نے لو کیف مے کا قتل کیا
یہ صدائے قلقل مینا مری محفل میں ہے

چاندنی دکھلا رہی ہے جلوۂ حسن شباب
صاف روئے یار کا نقشہ مہ کامل میں ہے

پائے کیا دشوار ہے ملک عدم کی راہ بھی
جا نکلا کھڑا کیا مسافر کیا اسی منزل میں ہے [?]

شمع و گل پروانہ و بلبل کا ال مجے ارد ہم [?]
آج حسن و عشق کی صحبت تری محفل میں ہے

خال اصلی ہے ہو خال عارضی کیونکر بہم
ہے مثل او تنا کھنچیگا تل جتنا تل میں ہے

نقش قسمت پڑھ سکے اچھا برا اسکی مجال
ساحر و قدرت یہ تم میں ہے نہ جادو بابل میں ہے [?]

عشق سے ہر گھڑی رندوں کا بیڑا پار ہے
کشتی مے دیکھ او زاہد رواں ساحل میں ہے

باریابی بزم میں مجھکو نہیں ہوتی نہ ہو
میری حسرت تیری ہم پہلو تری محفل میں ہے

ہوں وہ خود رفتہ عدم کو میں جو رکھتا نہیں
میری مشکل میری آزادی خود مشکل میں ہے

حل کریگا ایکدن وہ عقدۂ لا حل ترا

## ماہ جو شکل کشا سب کا ہر اک شکل مین تمام ہے

جلاد تیری تیغ بھی کیا کارگر لگی — گردن رہی نہ تن سے مرے بال بھر لگی

اے فکر کیون تلاش خیال محال ہے — دیہو کا ہے کسکے ہاتھ وہ نازک کمر لگی

گذری دل و جگر سے سنان نگاہ ناز — پوچھو نہ دیکھ بھال کے برچھی کدہر لگی

آیا یقین کہ تازہ گرفتار ہے کوئی — دیکھی جو ہمنے یار کی زنجیر در لگی

جلاد کسکے قتل پہ تونے کمر کسی — آٹھون پہر جو رہتی ہے تیغ و سپر لگی

مانند آفتاب تو گردش نصیب ہے
قسمت یہ کہنے **ماہ** سے وقت سفر لگی

ہر چند لہو رونے سے حاصل تو نہین ہے — پر ناصحا تیرا اسا مرا دل تو نہین ہے

ماتم کی جگہ کوچۂ قاتل تو نہین ہے — دیکھو کہ تڑپتا کوئی بسمل تو نہین ہے

ہر سو نظر آتے ہین مجھے مجنون ہی مجنون — بے پردہ کوئی صاحب محمل تو نہین ہے

فرمائے ہین وہ وصل مین بیتابی پہ ہسکے — تو پاس بٹھانے کے بھی قابل تو نہین ہے

کیون پہلوئے عاشق مین جگہ پائی ہے آ کے — یہ دل کسی محبوب کی منزل تو نہین ہے

مشکل مین پھنسے جان پہ بلا آئی تو لائے — کچھ دل میری تقدیر کے شامل تو نہین ہے

سر کٹنے کی پروا نہین مجھکو یہ الم ہے — بیچین کہین بازوئے قاتل تو نہین ہے

کیون آج ہر اک سمت سے زنجیر کا غل ہے — مجنون کوئی پابند سلاسل تو نہین ہے

جان نذر کو لایا ہون مین دل بھر تصدق — ہر چند یہ سب آپکے قابل تو نہین ہے

لاکھون ہی لہو تھوک کے مر مر گئے عاشق — یہ عشق صنم عارضۂ سل تو نہین ہے

وہ حسن ہے جس حسن سے آنکھین ہون منور — کچھ دولت بے سود سے حاصل تو نہین ہے

کیون بند نہین کھلتی ہین محرم کے شب وصل — کچھ ان کی گرہ عقدۂ مشکل تو نہین ہے

جنت کا نمونہ ہے مری مجلس ماتم — اس بزم مین وہ حور شمائل تو نہین ہے

ہرگل ہمہ تن گوش ہے گلزار جہان مین
فریاد مری صوت عنادل تو نہین ہے

بیکار ہے قارون کیطرح ہو جو زر دل
دولت ہی تو کس کام کی ہے دل تو نہین ہے

اے ماہ علی مری کہتی ہے تجھسے
اسطرح کا ناقص کوئی کامل تو نہین ہے

---

نکل آؤ جو پردہ سے تو باتو نکا مزا ٹھہرے
ہمارے آپکی جو ٹھہرنا ہو برملا ٹھہرے

یہ روح و جسم یون آپسمین صورت تشنا ٹھہرے
کہ دم بھر کو حباب بحر مین جیسی ہوا ٹھہرے

رہین مشتاق نظارہ کہ وعدہ کی وفا ٹھہرے
تماشائے قیامت دیکھئے آنکھون مین کیا ٹھہرے

شہید شوخئے رفتار جس گل کی ہوا ٹھہرے
کھو کس رنگ سے اوسکا زمین پر نقش پا ٹھہرے

جو تیرے شکر نعمت سے ترانا آشنا ٹھہرے
زبان گنگ ٹھہرے وہ وہان بے صدا ٹھہرے

جو کہتا ہون ٹھہر کر حال دل سنلو تو کہتے ہین
بلا سے پیچھے لگا نیکو یہان کسکی بلا ٹھہرے

نہین امید کیا ہو آرزوئے دل بر آنے کی
انیس یاس و حسرت جب ہمارا مدعا ٹھہرے

وہ فرماتے ہین اکثر زینت کاکل کو سوعین
وبال جان ہوئے گیسو ہین کالی بلا ٹھہرے

کسیکا دل ستانا میری جان اچھا نہین ہوتا
قیامت آئی اس جھگڑیکا جسدن فیصلا ٹھہرے

نہ کیون قہر الہی ان بتون کی مہربانی ہو
قضائے جان عاشق جب حسینونکی ادا ٹھہرے

دم تقریر ہوتی ہے حلاوت روحکو حاصل
تری شیرین بیانی کا زبان پر کیا مزا ٹھہرے

وہان بانگ درا ہو شور غل اللہ و اکبر کا
جفا و جور قاتل کا جہان پر قافلا ٹھہرے

ہزارون خون ناحق اوسکے دروازہ پہ ہوتے ہین
نہ کیون گنج شہیدان یار کی دولتسرا ٹھہرے

مثال خضر جو کوئی بہت جینے پہ مرتا ہو
وہ ہی ظلمات مین جاکر پئے آب بقا ٹھہرے

برائی تم کرو مجھسے مرے حقمین بھلائی ہو
تمہارا بے تکلف کوسنا مجھکو دعا ٹھہرے

ملک جن و بشر بندے ہین اونکی بے نیازی کی
عروج حسن سے یہ بت بھی شان کبریا ٹھہرے

سنا کچھ عرض مطلب کو نہ پوچھا حال دل میرا
اگر آئے تو کیا آئے اگر ٹھہرے تو کیا ٹھہرے

جہاں ثابت قدم ہم سا طریق عشق بازی میں
ہماری سامنے کیا ٹھہرے گا کوئی دوسرا ٹھہرے

جہاں کوئی حسین دیکھا ہمیں اللہ یاد آیا
نہ کیونکر جلوہ حسن صنم شانِ خدا ٹھہرے

مری پاپوش ٹھکرائے نہ تاج و تخت شاہی کو
جو تیرے فضل کا سایہ مجھے ظلِ ہما ٹھہرے

قیامِ ہستیِ موہوم وقفہ ایکدم کا ہے
مسافر تھے عدم کی ہم بھی اس منزل میں آ ٹھہرے

قدم انداز سے باہر نکالا نازنے اوسکے
دم رفتار دلبر کیا زمیں پر نقش پا ٹھہرے

اگر نیرنگ حسن و عشق کو وہ دیکھنا چاہے
مرا رنگ پریدہ طائر رنگ حنا ٹھہرے

کنارہ روح کرجاتی ہے وقت مرگ انساں سے
قیامت ہے مصیبت میں نہ ایسا آشنا ٹھہرے

مجھے پیسا نہیں گردش نے انکی راتدن کیسا کیا
فلک میرے لئے اے ماہ سنگِ آسیا ٹھہرے

رات اکیلے مری بسر نہ ہوئی
تم نہ آئے تو کیا سحر نہ ہوئی

ہم تھے بیتاب وصل میں شب بھر
نیند میں اون کو کچھ خبر نہ ہوئی

سیر امر نا تھا یا تماشا تھا
اہل ماتم کی چشم تر نہ ہوئی

جی بہلتا ہے تجھ سے ضبط فغاں
نہ ہوئی آہ بے اثر نہ ہوئی

خبط و سوداوہ عشق و الفت سے
دلکی دلکو اگر خبر نہ ہوئی

رہتے ہاتھوں میں صورت خط دست
خیر گذری تری نظر نہ ہوئی

روز افزوں تھا جوش عہد شباب
صبح پیری کی دوپہر نہ ہوئی

ہم وہ تنہا ہوں کوئی غیر نہ ہو
کبھی صحبت یہ اپنے گھر نہ ہوئی

موت کہتی ہیں کسکو زیست ہے کیا
مجھکو یہ فکر عمر بھر نہ ہوئی

کوئی قاتل میں جان دیکے چلے
جب کسی طرح سے گذر نہ ہوئی

شب غم ہوگی ماہ صبح امید
کون سی رات کی سحر نہ ہوئی

...ستی میں فکر عیش اگر دل کے ساتھ ہے
آخر کو رنج شادی غافل کے ساتھ ہے

...یاس نامراد کی مٹی خراب ہے
ہر وقت گرد باد سا محمل کے ساتھ ہے

...روز ازل سے سر کو ہے سودائے زلف یار
قسمت کا پیچ میرے سلاسل کے ساتھ ہے

...خوب و خوش نما ہیں یہ مٹی کی مورتیں
جب تک کہ روح کالبد گل میں ساتھ ہے

...شان ایزدی ہے حسینوں کے حسن میں
عنصر ایک اور نور کا ریحان گل کے ساتھ ہے

...سنتا ہوں زور شور یہ رنگ ملیح کا
کان نمک بھری ہوئی ہر تل کے ساتھ ہے

...ہیں اس چمن میں عاشق و معشوق نعرہ زن
گلبانگ بھی تو شور عنادل کے ساتھ ہے

...ہر اک دہان زخم سے ہے شور مرحبا
جوہر نیا یہ خنجر قاتل کے ساتھ ہے

...س درجہ مجھ کو شوق شہادت تھا کھینچا
سر اپنا بعد قتل بھی قاتل کے ساتھ ہے

...لتی ہیں بت خدا سے زمین آسمان کا فرق
وہ حق نہیں جو دعوئے باطل کے ساتھ ہے

...عاصی کو ڈر عدالت عادل کا چاہیے
انصاف ہر گھڑی حق و باطل کے ساتھ ہے

...دیکھو فروغ حسن کا بیجا غرور ہے
دھبہ بھی نقص کا مہ کامل کے ساتھ ہے

...ہر دم عذاب گور ہے قالب میں روح کو
دل جب سے ایک حور شمائل کے ساتھ ہے

حسرت وصال یار کی کس سے بیان کروں
جو میری آرزو ہے مرے دل کے ساتھ ہے

ہر وقت کا شفیق ہے ہر حال کا رفیق
اے **ماہ** ایک داغ جو اس دل کے ساتھ ہے

مانع الفت ہوئی بے اعتنائی آپکی
اپنے حق میں کتنی اچھی ہے برائی آپکی

ایسا بھی اے حسینو نہیں نہیں ہر دل عزیز
قیمت یوسف ہی بہتر رونمائی آپکی

حسن پر ہر بت کو دعویٰ ہے نیاز بکا دیا
بندہ پرور دیکھ لی ہم نے خدائی آپکی

پائچوں کو ہاتھ سے پکڑ کر نہ چلئے دیکھئے
بوجھ سے لچکی نہ یہ نازک کلائی آپکی

آرزوئے وصل میں جینے سے بہتر موت ہے
صلح سے اچھی سمجھتا ہوں لڑائی آپکی

دست و پا بیکار ہو جاتی ہین فرطِ شوق سے
یاد جب آتی ہے مجھکو ہاتھا پائی آپکی

شیخصاحب ہو شریک صحبت رندان اگر
دیکھ لین حضرت سلامت پارسائی آپکی

عقدۂ لاحل مراحل کیجیے بہر حسین
یا علی مشہور ہے مشکل کشائی آپکی

ایک عالم کا اگر اے ماہ چکر کاٹیے
یار کی در تک نہین ممکن رسائی آپکی

حور کا مکھڑا بشر کا ناز ہے
یہ نئی صورت نیا انداز ہے

مردے جیتے ہین نگاہِ ناز سے
سحر کے بدلے یہان اعجاز ہے

اوبھرے اوبھرے جوبن و رتیلی کمر
کیا مناسب جسم کا انداز ہے

آمد آمد ہے شباب یار کی
انتہائے حسن کا آغاز ہے

ساز سامانِ طرب بیکار ہین
جب طبیعت ہمدم ناساز ہے

میرے نالے سنکے فرمانے لگے
بے اثر یہ درد کی آواز ہے

نام سنتے ہی رہے دیکھا نہین
اوس کمر مین غیب کا کچھ راز ہے

دل نہین ہیلا جو دلبر داغ ہے
عاشقون مین ماہ بھی جانباز ہے

جو کچھ تری بھلی ہے عرضِ جستجو تو ہے
پہلو مین تو نہین ہے تری آرزو تو ہے

رو تو ہنسی خوشی سے تری آبرو تو ہے
اے چشم تر جو اشک نہین ہے لہو تو ہے

کہتے ہین وہ جو پوچھیے اونسی ستم کی وجہ
اپنا مزاج اپنی سرشت اپنی خو تو ہے

حسرت کی جا نسیم ہے چاکِ قبائے گل
ورنہ ہر اک لباس مین جائے رفو تو ہے

صبر و قرار تاب و توان جاتی ہین تو جائین
پہلو مین اپنے داغ دل ماہ تو تو ہے

درد غم فراق کی ایذا تو ٹل گئی
اچھا ہوا کہ روح بدن سے نکل گئی

ع جہان میں ہائے ہوا کیسی چل گئی
دو دن میں ان گلوں کی جو رنگت بدل گئی

سیدھی چڑھی نگاہ اگر وہ بدل گئی
یہ دیکھنا کہ بزم میں تلوار چل گئی

گھبرا کے روح جسم سے آخر نکل گئی
یہ جان وہ ہوا تھی کہ آج آئی کل گئی

آیا زوال حسن گیا عالم شباب
ادھر وہ پھر تہر کے دم بھر میں ڈھل گئی

جنگل میں شہر سے جو مجھے لیگیا جنون
وحشت سے وحشیوں کی طبیعت بہل گئی

کس رند می پرست کا یہ جوش شوق ہے
پیر مغان شراب جو خم سے ابل گئی

مجھ ناتوان میں جان نہ پائی کبھی ذرا
بالین سے میری ہاتھ ملتی اجل گئی

اک شمع رو کے عشق میں گھل گھل کے مر گیا
ہڈی ہر ایک موم کی صورت پگھل گئی

بل تیری چالکو جو پسند آگئی ادا سے
اٹھی گھٹا جو زلف رسا سر کی کھل گئی

ہر دل خرام ناز سے پامال کر دیا
رفتار یار دیکھئے کیا چال چل گئی

ملبوس تنگ سے وہ دونا کیا حسین
تصویر یار نور کے سانچے میں ڈھل گئی

دل پھنس کے دام زلف سے چھوٹا نہ اٹھ کر
آئی ہوئی بلا یہ میرے سر سے ٹل گئی

مجھ سوختہ جگر کا لہو جسمیں لگ گیا
ایک لخت آبلوں سے وہ تلوار جل گئی

سبزہ ہے عکس زلف سے ہوتی [illegible] کا
دیکھو بلا کا زہر یہ ناگن اگل گئی

اہل کمال کو نہ زوال آیا ایک دن
ایک داغ دل سے ماہ کی صورت نکل گئی

مجھکو غم ہو تو ہو خوشی دل کی
دشمن جان ہے دوستی دل کی

خون رلائے ہمیں ہنسی دل کی
آپ دیکھیں پر دل لگی دل کی

سوز پروانہ اسپہ روشن ہے
شمع سے پوچھئے لگی دل کی

کس سے بگڑی کہ جان پر ہی بنی
غیر حالت ہے ہر گھڑی دل کی

روز زار دل سے تا دم آخر
نکلی حسرت نہ ایک بھی دل کی

کیا تردد تلاش دلبر مین ہے
شوق گر ہے گا رہبری دل کی

دلبر بے وفا کے بس مین ہے
ہاے تنہائی بیکسی دل کی

سخت نافہم ہے وہ نادان ہے
بات مانے جو آدمی دل کی

شیشہ بہتر ہے سامنے اسکی
اللہ اللہ نازکی دل کی

خوگر جور ناز پرور ہے
عشق کر تو ہی منصفی دل کی

درد کی اک گرہ تھی پہلو مین
یہ حقیقت ہے مین کھلی دل کی

یار غم ہے تو آشنا ہی داغ
ماہ دیکھی یہ دل لگی دل کی

کیا کہئے ہجر یار مین کیونکر بسر ہوئی
مرمر کے رات کاٹی قیامت سحر ہوئی

اے میری جان دل کی لگاوٹ کا لطف کیا
جب تک کہ حال دل کی نہ دلکو خبر ہوئی

فریاد تو وہی ہے کہ فریاد رس سنے
کس کام کی ہے آہ اگر بے اثر ہوئی

آنکھون مین ہے مگر نہین دیکھا ہی آنکھ سے
تار نظر ہمارا تمھاری کمر ہوئی

نالو نسے اپنے آہ و فغان تھی جہان مین
رونا ہمارا دیکھ کے ہر چشم تر ہوئی

وعدہ پہ تم نہ آئے یہان انتظار مین
شب سی سحر سحر سے مجھے دوپہر ہوئی

تیر نگاہ یار کا جب سامنا ہوا
پتلی ہر ایک آنکھ کی سینہ سپر ہوئی

فکر جفا و جور خیال ستم ہوا
انکو ادا و ناز سے فرصت اگر ہوئی

جان تنگ آ گئی ہے غم ہجر یار سے
ٹھہرا جو دل تو شدت درد جگر ہوئی

دیکھا ہے ہمنے آپ قدم پھیر کر ادہر
اے ماہ شکل گردش قسمت ادھر ہوئی

جلوہ گر شعلۂ عارض جو تمھارے ہوتے
مشعل طور کی جا ہوش شرارے ہوتے

ماہ کامل ابھی ان آنکھونکے تارے ہوتے
روئے جانان کے سیہ جو نظارے ہوتے

کسطرح آپ سینہ کو ابھارے ہوئے
دل جگر دونون جو پہلو مین ہمارے ہوتے

ہم جدائی کا شب ہجر کا رونا جاتا
وصل حاصل تھا جو وہ ساتھ ہمارے ہوتے

ہر انھین ہو گیا ہے آب بقا قسمت سے
زندہ کیونکر لب جان بخش کے مارے ہوتے

کہان جاتے ہین سفر کیسا ہی منزل کیسی
رہ رو ملک عدم کچھ تو پکارے ہوتے

دل ترے بسملو نکا ہے یہ ترے کوچہ مین
ٹھنڈی ٹھنڈے کہان اس جا سے سدھارے ہوتے

دل عشاق اگر پیچ مین آئین آئین
تیرے گیسوے پریشان تو سنوارے ہوتے

نزع کیوقت جو وہ دیکھنے آئے مجھ کو
اور دو دم مجھے جینے کے سہارے ہوتے

عمل ماہ مین ہوتے جو برج افلاک
محرم یار کے سیارے ستارے ہوتے

قصہ ہی ناہیون کا فقط یادگار ہے
بہرام گور اب ہے نہ خاک مزار ہے

سر سے ترے بلند جو ای شہسوار ہے
کس خاکسار کا یہ ہوا پر غبار ہے

محرم سے اون کچو نکو ستم کا ابھار ہے
برچھی سی ایک ایک کلیجہ کے پار ہے

شان و شکوہ گور غریبان نہ پوچھئے
جو ذرہ خاک کا ہے چراغ مزار ہے

کس رشک شمع طور کی آمد ہے بزم مین
جو آنکھ ہے وہ فرش رہ انتظار ہے

وہ بلبل قفس وہ اسیر محن ہوئے مین
جسکا ہر ایک نالہ بجائے ہزار ہے

کیف مئے وصال سے ہر سو ہے بیخودی
بدمست ہم ہین نیند کا اونکو خمار ہے

قالب کہین ہے روح کہین جان و دل کہین
ہمکو فراق یار مین کیا انتشار ہے

ہر دم بگڑ بگڑ کے نہ صورت بنائیے
آئینہ مجھکو آپ کی دل کا غبار ہے

درد غم فراق مین کسکو سنائیے
منہ کو کلیجہ آتا ہے دل بیقرار ہے

صیاد خلق آنکھین ہین اوس خوش نگاہ کی
جسکو جہان مین دیکھا وہ انکا شکار ہے

برسون سے ماہ فکر سخن کا ہین ہے شوق

بھولا ہوا کلام میرا یادگار ہے

نالۂ دل جو سنائی میں نے
ہوش بلبل کی اوڑائے میں نے

گل پہ گل سیکڑوں کھائے میں نے
ہاتھ گلدستے بنائے میں نے

درد دل کا جو مزا تھا جی کو
آہ کو لب نہ ہلائے میں نے

خون دل روکے انکھیں آنکھوں سے
رنگ کیا کیا نہ جمائی میں نے

صفت دیدۂ قاتل لکھ کر
درد و غم یار میں پائے میں نے

دیسا اک غم کا ہمدم کھو کر
خوب مضمون لڑائے میں نے

جب ترے بزم میں بیٹھا آکر
رنج کیا کیا نہ اوٹھائے میں نے

مرتے دم روکے ہنسایا اونکو
گل خزاں میں بھی کھلائے میں نے

دل جگر عشق میں کھوئے دونو
کردئے اپنے پرائے میں نے

ماہ کس منھ سے ہو شکر نعمت
داغ کس لطف سے کھائے میں نے

غیروں سے ہے در پردہ ملاقات تمھاری
آخر نہ چھپی کھل گئی اوقات تمھاری

اللہ ہو پوچھے اگر بات تمھاری
مشہور خدائی ہو کرامات تمھاری

خاموشی میں ہے لطف بیان لاکھ طرح کا
کیا بات ہے کیا بات ہے کیا بات تمھاری

کیا زور تھا کیا شور تھا اک قطرۂ خون کا
اے حضرت دل دیکھی کرامات تمھاری

چھڑیا جو پھنسی ٹھیک تو اوڑنے لگا جوبن
محرم سے بری ہو گئی کیا گات تمھاری

بسمل کی تڑپ آٹھ پہر حالت دل ہے
رہتی ہے مجھے یاد جو دن رات تمھاری

بندہ نہ تمھارا ہو کوئی بندۂ اللہ
مشہور ہے بے رحم ہو تو ذات تمھاری

لے جان ہی قالب میں نہ پہلو میں مرا دل
اے درد و الم کیا ہو مدارات تمھاری

زلفوں میں پھنسانا کبھی دل ہاتھ میں لینا
یہ داؤ ہے یہ پیچ ہے یہ گھات تمھاری

ٹھکراؤ تو مردہ کو کرو زندہ جلادیو — جان ڈال دے عزا مین ابھی لات تمھاری
گھر آکے مرے وصل سے مجھکو کیا ممتاز — بندے پہ یہ بخشش یہ عنایات تمھاری

روشن ہے زمانہ مین انھین دو کا ہی جلوہ
دن مہر کا ہے ماہ تو ہے رات تمھاری

تری وضع دلکش نرالی ہوئی ہے — ٹرا جال برقع کا جالی ہوئی ہے
ستم چشم میگون کی لالی ہوئی ہے — بھری ایک بوتل جو خالی ہوئی ہے
اوٹھے تو گرے گرد رہ کیطرح سے — یہ افتاد قسمت کی ڈالی ہوئی ہے
تصور نے تصویر کھینچی ہے تیری — مجسم شبیہ خیالی ہوئی ہے
میرے اشک گلگون نکلے دیکھو تو کیسے — مژہ اپنے پھولون کی ڈالی ہوئی ہے
دکھائی مقدر نے شکل تغیر — طبیعت کو جب کچھ بحالی ہوئی ہے
شب تیرہ ہجر کا یہ اثر ہے — سپیدی سحر کی بھی کالی ہوئی ہے
بہار چمن کی ہے کیا آمد آمد — جو سرسبز ہر خشک ڈالی ہوئی ہے
سنان اوس نگہ کی گذرتی ہی دل سے — یہ برچھی مری دیکھی بھالی ہوئی ہے
جوانان میکش کی جان دخت رز ہے — کہ پیر مغان کی یہ پالی ہوئی ہے

سنو میرزا ماہ یہ وہ زمین ہے
جہان پست ہر فکر عالی ہوئی ہے

خودی کیا ہے تو مین سمائی ہوئی ہے — سمجھتے ہین اپنے خدائی ہوئی ہے
شب وصل کیا ہاتھا پائی ہوئی ہے — بڑی مشکلون سے صفائی ہوئی ہے
طبیعت نہین تم پر آئی ہوئی ہے — ازل سے ہمین آشنائی ہوئی ہے
صبا نکہت گل کی تحقیق کرنا — یہ بو باس کسکی اوڑائی ہوئی ہے
ہر از نگ دل خاکساری نے کھویا — کدورت سے حاصل صفائی ہوئی ہے

جسے دیکھو ہے وہ بندہ بتون کا / خدائی ہین اُن کی خدائی ہوئی ہے

میری تیرہ بختی کا دیکھو تماشا / گھٹا سی ہر اک سمت چھائی ہوئی ہے

قبائے گل و لالہ اے رشک گلشن / ترے پیرہن ہین بسائی ہوئی ہے

لگا کہنے گنج شہیدان ہین قاتل / یہ بستی ہماری بسائی ہوئی ہے

ابھی میرزا ماہ داغ جگر سے / مکدر بہت میرزائی ہوئی ہے

نہ آئے کام جو اصلا کسی کے / خدا وہ بت بنینگے کیا کسی کے

اوٹھائین بار کیون بیجا کسی کے / نہ ہم عاشق نہ ہم شیدا کسی کے

کلیجہ دل کے دلمین چٹکیان لین ہ / ستمگر ہین وہ دست و پا کسی کے

نظر آئین گے جنگل رشک گلزار / سپ چلے وحشی سوے صحرا کسی کے

ہمین اک بات سے ہے اعجاز عیسی / لب جان بخش ہین گویا کسی کے

محبت جو سمجھتے ہین عداوت / بھلا وہ یار ہونگے کیا کسی کے

ہمیٔ ہین جان بلب ہم در و سر سے / لگا جب پانو نہین کانٹا کسی کے

دل و جان سے فدا ہون لاکھ عاشق / نہین ہونیکی بت اصلا کسی کے

رہا پردہ نہ کچھ شرم و حیا کا / کئے جب بند محرم وا کسی کے

غضب ہی پیار آفت ہی عنایت / نئے انداز ہین کیا کیا کسی کے

فروغ بخت سے اے ماہ ہم بھی / ابھی تھے آنکھ کا تارا کسی کے

ہاتھ وہ دھوتے نہین مہندی لگانیکو / یہ بہانہ ہے ہمارا خون بہانیکو لئے

ٹھوکرین بیٹھے ہین جب میری اوٹھانیکو لئے / غیر کا زانو وہ زانو سے دبانیکو لئے

نار قاتل ہی ہمارا سر اوٹھانیکو لئے / آب خنجر ہے لہو میرا بہانیکو لئے

وصل کی شب کیا بلائین لین منانیکے لئے
ساتھ اپنے ایک فتنہ کو سلانیکے لئے

دیکھنا خالی نہین قہرِ خدا بھی حسن سے
بت بنائی عاشقونکا دل دکھانیکے لئے

بلبلِ نالان یہ نالا ہی چمن مین باغبان
شاخ گل پر آشیان بلبل بنانیکے لئے

اوسکو گر جسقدر تیرے شہیدِ ناز ہین
آب خنجر چاہیے اونکی نہانیکے لئے

سر جدا کرتا ہے قاتل پا لگاتا ہی گلے
پانون پڑتا ہون سقدر آزمانیکو لئے

باغبان صیاد سی پہلے اجازت مانگ لے
آشیان گلزار مین بلبل بنانیکے لئے

فرقتِ دلدار مین پوچھو نہین کیا حال ہے
مین ہون غم کھانیکو غم ہی میرے کھانیکے لئے

اس دل دیوانہ کی یہ ہی تمنا راتدن
وہ مرے ہاتھ آئے پہلو مین بٹھانیکے لئے

کیا جانے کس پہ جاکے مری آنکھ لڑ گئی
یہ دل پہ آئینہ ہی کہ صورت بگڑ گئی

حاصل ہوا نہ کچھ بھی حسینونکی عشق مین
جتنی جمی تھی اپنی طبیعت اوکھڑ گئی

بوسے لئے بلائین لین چھاتی لگا لیا
اے دل شبِ وصال تجھے لوٹ پڑ گئی

ہنسنے مین عکس جب درِ دندان کا پڑ گیا
بجلی تمہاری کان کی ہیرونسے جڑ گئی

تھا انکا ہلا نہ جامۂ وحشت کا ایک بھی
گو کھال جسمِ قیس کی ساری اودھڑ گئی

وہ نامراد ہون کہ نہ پھولا پھلا کبھی
پتی بھی میرے نخلِ تمنا کی جھڑ گئی

پہلو سے وہ چلا تھا کہ قالب سے جان چلی
ویران گھر ہوا مری بستی اوجڑ گئی

اے ماہ بیٹھو اکا ہے اللہ ہم لوا
کشتی کہان فقیر کی خشکی مین اڑ گئی

کاٹ اوس تیغِ نگہ کا دل سی پوچھا چاہئے
زخم کاری ہی کہان بسمل سی پوچھا چاہئے

خون ناحق ہو گیا ہی کیون حسینونکو حلال
غیرتِ یوسف کسی قاتل سی پوچھا چاہئے

بندہ پرور کچھ نہ پوچھو مجھسے جی کی آرزو
حال میرے دلکا اپنے دل سے پوچھا چاہئے

سمجھے کی جلوہ روی روشن کا دل مجروح کو
چاندنی کی خوبیاں گھائل سے پوچھا چاہیے

ڈھونڈھتا ہو جب مسافر کو سراغ قافلہ
نقش پائے راہ رو پھر سے پوچھا چاہیے

ماہ عالم تاب میں کیوں نقص کا دھبا لگا
مہرباں یہ مرشد کامل سے پوچھا چاہیے

مرا دل کسی بت کو کیا چاہتا ہے
وہ ہوتا ہے جو کچھ خدا چاہتا ہے

بت بےوفا سے وفا چاہتا ہے
خدا جانے اے دل تو کیا چاہتا ہے

اک عالم میں ہے گرم بازار سودا
کہیں کوئی یوسف بکا چاہتا ہے

صدا قہقہوں کی ہے بلبل کے نالے
چمن میں کوئی گل کھلا چاہتا ہے

وہ چھپ چھپ کے صورت دکھانے لگے ہیں
اب آنکھوں کا پردہ اٹھا چاہتا ہے

کسی زلف کافر کا سودائی ہو کر
یہ دل سر پہ اپنا بلا چاہتا ہے

زر و مال کا کیا ہے انسان حریص
کہ قسمت سے بھی کچھ سوا چاہتا ہے

جدا ہو نہ مجھ سے جبین نیاز
یہی یار کا نقش پا چاہتا ہے

شب وصل میں بند محرم سے آنکھ کے
مرا عقدۂ دل کھلا چاہتا ہے

کوئی بلبل زار گرم فغاں ہے
کہ رنگ رخ گل اڑا چاہتا ہے

میں عاصی ہوں اور تو ہی رب غفور
گنہگار عفو خطا چاہتا ہے

مزا ہے محبت کا جب ہر طرح
اگر ایک کو دوسرا چاہتا ہے

ترے مصرعۂ قد کو طوبیٰ لکھوں
تعلی یہ ذہن رسا چاہتا ہے

کبھی بوسۂ لب جو مانگا تو بولے
مرے منہ سے کچھ تو سنا چاہتا ہے

غم و رنج کھانے کا خوگر ہو ماہ
اگر درد دل میں مزا چاہتا ہے

دشمن پہ کیجئے اگر احسان بھی بھی
ہو جائے شکل دوست ثنا خوان بھی بھی

وہ رشک حور آئی جو بھولے سے اسطرف — جنت ہو میرا خانۂ ویران ابھی ابھی
اللہ اوس پری پہ اگر اختیار دے — تسخیر ہون مین رشک سلیمان ابھی ابھی
سن لون تری زبانسے جو وعدہ وصال کا — مطلب مرا برائے مری جان ابھی ابھی
مجنون اگر ہو وحشت دلمین ترے اثر — لیلی روان ہو سوئے بیابان ابھی ابھی
وحشت مین شعر کا کہین سودا جو سر چڑھے — مصرعے لکھون مین دست و گریبان ابھی ابھی
اوس گل کو دیکھکر چمن روزگار مین — نغمہ سرا ہو بلبل نالان ابھی ابھی
اتنا کہین کہو کہ مین صدقے کرون تجھے — ہو جاؤن لاکھہ جانسے قربان ابھی ابھی
ادنی سا اک کرم ہے یہ رب کریم کا — کر دے گدا کو غیرت سلطان ابھی ابھی

اے ماہ بزم عیش تھے عالم تھا نور کا
پیش نظر تھا وہ مہ تابان ابھی ابھی

جب تک رہے تھے آپ دوپٹہ سنبھالتے — سب کچھ مین دیکھتا تھا مری جان ابھی ابھی
بیچین ہو گیا تری صورت کو دیکھکر — اچھا بھلا تھا یہ دل نادان ابھی ابھی

مجھہ بلبل قفس کے اگر سنئے داستان
غنچہ صفت کھلین لب خندان ابھی ابھی

تجھکو بھولے جو شب وصل نہین تھوڑی سی — دل بیتاب کو تسکین ہو حسین تھوڑی سی
جلوۂ حسن جو در پردہ دکھاتا ہی مجھے — کر کسی دلمین جگہ پردہ نشین تھوڑی سی
اچھی صورت یہ بہت بلکی طرحدار نہین — نقشا بگڑا جو پڑی چین بہ جبین تھوڑی سی
دیکھین دنیا مین بھی جنت کا تماشا آنکھین — جائے آرام جو ملجائے کہین تھوڑی سی
صبح ہو وے نہ شب وصل مری یا تو نہین — رات باقی ہے اب ای زہرہ جبین تھوڑی سی
کھینچ لے دل مین تصور جو وہ پیارا نقشا — صورت یار بنے نقش نگین تھوڑی سی
[illegible] انتھو چھپا تو نے — سنتے مرگ تو ہو جان حزین تھوڑی سی

یاد نے شکر و شکایت کا زمانہ گذرا — مہلت اے دل ہی دم بازپسین تھوڑی سی

دین و دنیا کی سوا رنج ہزارون اسمین — گو ہے تحریر ترے خط جبین تھوڑی سی

قصر و ایوان کی بنا دار فنا سے اٹھتی — یا تئے راحت نہ سکا نمین جو مکین تھوڑی سی

سیر کر گنج شہیدان کی بھی چلکر قاتل — تیرے کشتون نے بسائی ہی زمین تھوڑی سی

ماہ کچھ دور نہین فکر رسائی نزدیک
آسمان سی بھی جو اونچی ہو زمین تھوڑی سی

کیا کہیے ہجر یار مین کیونکر بسر ہوئی — مر مر کے رات کاٹی قیامت سحر ہوئی

یہ دیکھنا دکھائیگا آفت کا سامنا — محشر ہوا اگر تری ترچھی نظر ہوئی

اے میر جان دلکو لگانیکا لطف کیا — جب کچھ بھی حال دلکی نہ دلکو خبر ہوئی

فریاد تو وہی ہے کہ فریاد رس سنے — کس کام کی وہ آہ اگر بے اثر ہوئی

آنکھو نہین ہے مگر نہین دیکھا ہی آنکھ سے — تار نظر ہمارا تمھاری کمر ہوئی

نالونسے اپنی آہ و فغان تھی جہان مین — رونا ہمارا دیکھ کے ہر چشم تر ہوئی

وعدہ پہ تم نہ آئے یہان انتظار مین — شب ہی سحر سے مجھے دوپہر ہوئی

تیر نگاہ یار کا جب سامنا ہوا — پتلی ہر ایک آنکھ کی سینہ سپر ہوئی

فکر جفا و جور خیال ستم ہوا — اونکو ادا و ناز سے فرصت اگر ہوئی

جان تنگ آگئی ہے غم ہجر یار سے — ٹھہرا جو دل تو شدت درد جگر ہوئی

دیکھا ہے ہمنے آپ قدم پھر گئے ادہر
اے ماہ شکل گردش قسمت جدہر ہوئی

آجتک عشق مین دولت مجھے حاصل جو ہے — غم وہ ہے درد وہ ہی داغ وہ ہی دل وہ ہے

لاکھ دم دیتا ہون دم پر مگر چڑھتا ہی نہین — مجھسے منھ پھیری ہوئے خنجر قاتل وہ ہے

فیض فیاض سے ناکام ازل سے محروم — آب دریا سے وہ [illegible] ساحل وہ ہے

انے والی کو جہان جا بسے گذرنا ہی ضرور — رہرو ملک عدم بھولی ہی منزل وہ ہے

و فریاد و فغان بانگ درا ہی جس جا — حضرت خضر رہ عشق کی منزل وہ ہے

ح سے ہوتی ہے سب زینت اعضائے بسر — بزم ہستی کے لئے رونق محفل وہ ہے

م دنیا سے ہے اندیشۂ عقبی ٹر ہکر — جان کھو کر بھی نہ آسان ہو مشکل وہ ہے

ان رکھکر کبھی اک گل کو نہ سنتے دیکھا — باغبان باغ مین پر شور عنادل وہ ہے

## ولہ

ہکے نہ وقت نزع تری نام کے لئے — گویا زبان ملی ہے اسی کام کے لئے

سرا کا وہ محل نہ فریدون کا طاق ہے — شا ہونکا یان نشان نہ رہا نام کے لئے

نشان چھڑک نہ کاکل عنبر سرشت پر — دانہ نہین ضرور رہی اس دام کے لئے

ریان تھا مین از پئے کفن کی تلاش مین — آغاز ہی سے فکر تھی انجام کے لئے

وف حرم مین وحشت دل تیری ہاتھ سے — حرمت رہی نہ جامۂ احرام کے لئے

ہے برق طور شمع تجلی تو سر بسر — حلہ ہین نور کے تری اندام کے لئے

مجھ رند بادہ کش کا اگر اختیار ہو — دونون جہان کو بخش دون اک جام کے لئے

جسپر ظہور روز رہے نور طور کا — مہتابی چاہیے وہ تری بام کے لئے

یدا کا یہ محل ہے تو گردش کا ہی مکان — بزم جہا مین جا نہین آرام کے لئے

وعدہ کیا جو رات کے آنیکا یار نے — ہین منتظر سحر سے رہا شام کے لئے

ے جذب دل تو یار کو مجھ تک نہ لا سکا — اتنا قصور کم نہین الزام کے لئے

سر تا قدم تھا محو شہادت مین کسقدر — بوسہ دہان زخم نے صمصام کے لئے

کیا کیا ہوا وہ تنگ جو ملبوس تنگ نے — بوسہ لپیٹ لپٹ کے سب اندام کے لئے

دکھلا کی ماہ مجھکو نشیب و فراز دہر

آنکھوں نے لطف کر دئے ایام کے لئے

کیوں چھوڑے مجھ اسیر کو آزاد کیا کرے
خود پھنس لیا ہوں دام میں صیاد کیا کرے

سر پر جو آ پڑے کوئی افتاد کیا کرے
قسمت ہی پھوٹ جائے تو فرہاد کیا کرے

جو ہو ازل سے قامت دلجو کا شیفتہ
وہ لیکے خوشنما ہی شمشاد کیا کرے

جب ہو چمن میں تجھ سے سہی قد کا سامنا
غیرت سے گڑ نہ جائے تو شمشاد کیا کرے

جس نیم جان میں طاقت پرواز تک نہ ہو
بتلاؤ ایسی صید کو صیاد کیا کرے

کنج قفس دکھائے کہ تڑپائے دام میں
بلبل سے اور الفت صیاد کیا کرے

جو قتل کرکے کشتے کی صورت کو بھول جائے
بسمل کی ہچکیاں وہ بھلا یاد کیا کرے

معشوق کون کہتا ہے عاشق کی سرگذشت
شیریں بیان مصیبت فرہاد کیا کرے

دوزخ میں گھر ملا ہے بنائی بہشت سے
تقدیر کی برائی کو شداد کیا کرے

لاکھوں حسین غیرت یوسف بنا دئیے
اس سے زیادہ حسن خداداد کیا کرے

فرمایا سنکے وعدۂ فردا کے ذکر کو
بھولی ہوئی کہانی کوئی یاد کیا کرے

سودا کسی مژہ کا ہے جوش جنوں نہیں
میرا علاج نشتر فصاد کیا کرے

مجنوں نہیں ہوں بلکہ مجسم جنون ہوں
کیا فصد فائدہ کرے فصاد کیا کرے

اللہ تو معین ہے بیکس غریب کا
کوئی سوا ترے مری امداد کیا کرے

غمگین اگر کسی سے کہے بھی تو کیا کہے
خاموشی کے سوا دل ناشاد کیا کرے

زاہد ادا ہو رند سے کیا حمد کبریا
مولا کی مدح بندۂ آزاد کیا کرے

فولاد سے جو سخت ہے وہ سخت جان ہوں میں
موڑے نہ منہ تو خنجر جلاد کیا کرے

ہر دم فروغ حسن کی صورت ہو جو نئی
دیکھے اوسے تو صنعت بہزاد کیا کرے

جس ناتوان کو ضعف سے لب تک نہ ہل سکے
وہ درد دل سے نالہ و فریاد کیا کرے

اللہ دادرس ہے سمیع و بصیر ہے
بندہ تو انکے جور کی فریاد کیا کرے

پابند زلف یار جو روز ازل سے ہوں
ایسے اسیر کے کوئی میعاد کیا کرے

...ہی ہوا پہ وہ اپنا غبار ہے — آندھی ہماری خاک کو برباد کیا کرے
...ر نور بن گئیں مٹی کی مورتیں — ایجاد اور عالم ایجاد کیا کرے

ناقص کو ہو کمال نہ تعلیم سے کبھی
اصلاح شعر ماہ کو استاد کیا کرے

...رج ہے ماند یار کے گالوں کے سامنے — کالی گھٹائیں گرد ہیں بالوں کے سامنے
...عندلیب آمد فصل بہار ہے — صیاد پھر کھڑے ہیں نہالوں کے سامنے
...شب فراق کا قصہ بیان کرون — ان لمبے لمبے گیسوؤں والوں کے سامنے

نیرنگی فلک سے تعجب نہیں ہے ماہ
گورے شکست پائیں جو کالوں کے سامنے

...خ الفت ہوئی ہے بد اعتنائی آپکی — اپنے حق میں کتنی اچھی ہے برائی آپکی
موت کی ہے آشنائی ناآشنائی آپکی — روح قالب سے جدا کر دی جدائی آپکی
آرزوے وصل میں جلنے سے بہتر موت ہے — صلح سے اچھی سمجھتا ہوں لڑائی آپکی
آپ سا بھی اب حسینوں میں نہیں ہے دل عزیز — قیمت یوسف ہے ٹھہری رونمائی آپکی
دست و پا بیکار ہو جاتے ہیں فرط شوق سے — یاد جب آتی ہے مجھکو ہاتھا پائی آپکی
چلتے پھرتے آ گیا جب برگ گل پاؤں تلے — سب کف پا جنسے دیکھی ہے حنائی آپکی
حسن صنعت پر ہوا یکتائی کا دعویٰ وسے — صانع قدرت نے جب صورت بنائی آپکی
پانچوں کو ہاتھ پر رکھکر نہ چلئے ناز سے — دیکھئے لچکے نہ یہ نازک کلائی آپکی
چکنی چپڑی خالی باتوں کا ہو گیا مائل کوئی — وصل کے موقع پہ ہوتی ہے رکھائی آپکی
قم باذنی کا مسیحا کے مجھے دھوکا ہوا — اپنے کانوں میں صدا اسوقت آئی آپکی
حسن پہ دعویٰ ہے توکو بے نیاز کیا دیا — بندہ پرور دیکھ لی جسنے خدائی آپکی

ایک عالم کا اگر اے ماہ چکر کاٹیے

## یار کے در تک نہیں ممکن رسائی آپکی

جھپکی نہ برق سے نہ تجلیِ طور سے
جس آنکھ کو غرض ہے فقط تیرے نور سے

موسیٰ نہیں جو دیکھوں صورت میں دور سے
بندہ کا سامنا ہے ہر دم حضور سے

جلوہ عام کیجئے نور جمال کا
یوسف کو لاؤں مصر سے موسیٰ کو طور سے

جاگے شب فراق کے سو کر مزار میں
جو کیں گئیں روز حشر نہ آواز صور سے

کیف مئے وصال سے بیخود ہوں اسگھڑی
ہر ایک ہاتھ پاؤں بری ہے قصور سے

اچھی بنی بنائی نہ صورت بگاڑئیے
چین بر جبین نہ آئے ہمیشہ غرور سے

ہستی میں آکے مجھکو یہ حال عدم کھلا
جانا ہے دور راہ میں آیا ہوں دور سے

کیا بت بنے ہیں حسن خدا داد سے حسین
کرتے نہیں ہیں بات یہ چپ ہیں غرور سے

صبح وصال ہوئیگی اکدن شب فراق
پھر دن یہ گفتگو ہے دل ناصبور سے

دل جل رہا ہے آنکھ سے جاری ہے سیل اشک
طوفان نوح جوش پہ ہے اس تنور سے

میں نے جو کچھ کہا تو کہا آؤ ہوش میں
معلوم ہمکو ہوتے ہو تم بے شعور سے

بندہ گناہگار ہے کیسے کریم کا
مایوس کیوں ہوں رحمت رب غفور سے

مٹی خراب ہے کہ عزیز زمین ہوئی
یہ پوچھتا نہیں کوئی اہل قبور سے

کیا فکر عیش ہو دل دلگیر کے لئے
تدبیر سے خطا خط تقدیر کے لئے

بے چین دل ہے زلف گرہ گیر کے لئے
سودائی یہ تڑپتا ہے زنجیر کے لئے

غصہ سے ابرو نہیں گرہ ڈالئے نہیں
بل پڑنا عیب ہوتا ہے شمشیر کے لئے

حاصل ہوا ہے خواب میں مجھکو وصال یار
یوسف کو ڈھونڈھتا ہوں میں تعبیر کے لئے

اونکی دہان تنگ میں کچھ گفتگو نہیں
بیجا ہے فکر وسعت تقریر کے لئے

کیوں کر نہوں ہوا یہ ترے در کی خاکسار
ذلت گوارا کرتے ہیں توقیر کے لئے

...تھا کس درجہ آئینہ — بوسے لپٹ کر کاغذ تصویر کے لئے

...بان درازبان سنتا ہون چپ کھڑا — گویا زبان نہین مری تقریر کے لئے

...ان ہون مین شان غفور الرحیم کے — بندہ مجھے بنایا ہے تقصیر کے لئے

...ن نگاہ دل پہ ہمارے نہ ڈالئے — دیکھو کجی خطا ہے بڑی تیر کے لئے

...وڈھادیا وہ کسی کی نگاہ نے — قربان جان صید تھی جس تیر کے لئے

...کوئے یار سمجھتے ہین کیمیا — وہ خاک چھانتے نہین اکسیر کے لئے

مٹی کے مول بکتے ہین جو عاشقونکی دل
دولت سرائے یار کے تعمیر کے لئے

...ہین حسن دوروزہ کی حقیقت کیا ہے — چار دن بھی نہ رہی پاس وہ دولت کیا ہے

...ھر یہ بیداد ہے غیرونپہ عنایت کیا ہے — اپنا اپنا ہے یہ مقسوم شکایت کیا ہے

...و حال دل بیتاب بھی سنتے جاؤ — کتنی دلچسپ کہانی ہے حکایت کیا ہے

...مفت یار مین ہر ایک زبان گویا ہے — بزم کس محسن کی ہے آج کی صحبت کیا ہے

...ھے سمجھتے نہین اے جان سمجھنے والے — کیا کہون مین دل بیتاب کی حسرت کیا ہے

...نج کیوقت بھی قاتل سے لڑائین آنکھین — مرد جانباز ہون دیکھو مری جرأت کیا ہے

میری بیتابیٔ پر وصل مین کہتا ہے وہ شوخ — کیون ہے بے چین تری جان پہ آفت کیا ہے

وہ مٹھائی ہے کہ جان دیتے ہین کھانیوالے — تلخیٔ مرگ مین کیا جانے حلاوت کیا ہے

...ہین جو زلفون کی بلائین تو کہا او کم بخت — تجھکو سودا ہے کہ آئی تری شامت کیا ہے

نام کو بھی نہین دارا و سکندر کا نشان — کچھ سنا طبل و علم والونکی نوبت کیا ہے

کہتے ہین کوچۂ محبوب کو رہنیوالے — باغ فردوس ہے کیا گلشن جنت کیا ہے

دعوئے عشق پہ میرے وہ بگڑ کر بولے — دور رہو پاس سے تجھے پاس محبت کیا ہے

کتنا میٹھا ہے تری تیغ کا پانی قاتل — دہن زخم سے پوچھے کوئی لذت کیا ہے

دہی دھیان نہ رہا انکا وہ حسن شباب
آئینہ لیکے ذرا دیکھیے صورت کیا ہے

اپنے بندوں کو بنایا ہے بتوں کا بندہ
او صنم دیکھ تو اللہ کی قدرت کیا ہے

وہ جو اٹھلا کے چلے ناز سے دو چار قدم
فتنۂ حشر پکارا یہ قیامت کیا ہے

یہ کہیں آگ لگاتے ہیں بجھاتے ہیں کہیں
اللہ اللہ بتوں میں بھی شرارت کیا ہے

مرمٹے خاک ہوئے خاک بھی برباد ہوئی
صاف ہو جائیے اب ایسی کدورت کیا ہے

ماہ برسوں سے نہیں فکر سخن کا چرچا
جب زبان بند ہو تقصیر طبیعت کیا ہے

انیس مہربان صحبت کے قابل ہم بھی رکھتے تھے
کبھی خالی نہ تھا پہلو کبھی دل ہم بھی رکھتے تھے

کسی کے جلوۂ رخ سے یہاں ہر رات بھی دن تھا
یہ اپنا جو پڑا خورشید منزل ہم بھی رکھتے تھے

ستم تو نے کیا جو معرکہ میں ہم سے منہ موڑا
تمنائے شہادت تیغ قاتل ہم بھی رکھتے تھے

برہمن کی طرح برسوں رہی نام خدا بھولے
طبیعت ان بتوں پر ایسی مائل ہم بھی رکھتے تھے

کئے نالے نہ چلائے کسی دم درد الفت سے
زبان گو تجھ سے بہتر اے عنادل ہم بھی رکھتے تھے

نظارہ جو اس رخ انور کا حاصل تھا کبھی ہمدم
انھیں آنکھوں کے تارے گال و دل ہم بھی رکھتے تھے

گئے وہ دن کہ دخت رز سے صحبت تھی لب دریا
روان کشتی مے پہلوئے ساحل ہم بھی رکھتے تھے

فصل بہار میں یہ صدا ہے ہزار کی
برقع ہے گل خون کا کہ چھٹی تسکار کی

بھولے سے بھی نہ سیر کرو لالہ زار کی
دیکھو اگر بہار دل داغدار کی

کیونکر ورق اڑا دئے نہ تلوار یار کی
ہڈی بھی کاغذی ہے مری جسم زار کی

وعدہ ترا نہ بات کوئی اعتبار کی
ہاں ایکبار کی تو نہیں لاکھ بار کی

قالب کہیں ہے روح کہیں جان و دل کہیں
صورت ہے ان دنوں یہ مری انتشار کی

بالوں میں بال چھڑکا مصالحہ وہ ڈال کے
مٹی خراب کرتے ہیں مشک تتار کی

کوچہ مین اپنے دیکھ کر دلچسپ کچھ زمین
کہنے لگی یہ جا ہی کیسی مزار کی

اوٹھا تو آہ کی کہین بیٹھا تو رو دیا
بیچینی کیا کہون مین دل بیقرار کی

چہرا وہ اوترا اوترا وہ آنکھین چڑھی چڑھی
چھپتی ہے کب چھپائی سے صورت خمار کی

بدبد کے بوسے کھیلئے چوسر اگر حضور
خالی مفر سے چال نہو جیت ہار کی

آمد ہی بزم غیر مین کس خوش نگاہ کی
ہر آنکھ فرش ہے جو رہ انتظار کی

بے حال صوفیونکو تری چال نے کیا
یارب کی یہ صدا ہی کہ گت ہی ستار کی

بندو سے آپ ہو کے مکدر عبث عبث
برباد خاک کرتی ہین کیون خاکسار کی

ناز و ادا و شرم کا کشتہ ہون ای صنم
فریاد ہی خدا سے انھین تین چار کی

مضمون چشم و ابروے جانان کی فکر ہے
اب آہوے حرم پہ ہی نیت شکار کی

قہر خدا وہ آتش الفت ہے دوستو
چنگاری ایک برق بھی ہی جس شرار کی

شہناز کا ہی عطر پسینہ ترا پری
پوشاک نگچی مین ہی بو باس ہار کی

کبر و غرور حسن سے ایسے ہوا پہ ہین
مین ہون پیادہ وہ نہین سنتی سوار کی

سرمہ سی اور قاتل عالم بنی وہ آنکھ
لو مورچہ کی تیغ نگہ ابدار کی

اے ماہ برسون گذری مجھے دیکھتے ہوی
عادت نہ بدلی گردش لیل و نہار کی

کج ادائی تیری یہ ابروی پرخم مین رہے
سرنگون تیغ اجل اس تیغ کی دم مین رہے

زینت بزم عزا ماہ محرم مین رہے
برسون طفل اشک شامل اہل ماتم مین رہے

وصل مین بھی وا نہوئی پائے ان ہاتھوسے ہاے
عقدۂ دل یار کی پوشیدہ محرم مین رہے

کچھ مآل کار کا سوجھا نہ عقبی کا خیال
ایسے مستغنی الاحوال عالم مین رہے

کیف جب می سے اوٹھا پیر مغان پھر تجھکو کیا
حوض کوثر مین ہی یا چاہ زمزم مین رہے

صبح ہوتی ہو گئی رخصت وہ باغ دہر سے
رات بھر جو گل کھلے اغوش شبنم مین رہے

کیف و کم کونین کا دکھلائی وہ مخمور چشم
بارے عالم کا تماشا ساغر جم مین رہے

ہم وہ رندِ لا و بالی ہین ازل سے ساقیا
محو ہو جائی جو صوفی ایک دم ہم مین رہا

اوس رخ پر نور پر حسن شباب آنیکو ہی
حشر ہوگا قد آدم آفتاب آنیکو ہے

بزم مین بے پردہ وہ مست شراب آنیکو ہی
حشر ہوگا قد آدم آفتاب آنیکو ہے

اب لڑکپن چھوڑ دئے عہد شباب آنیکو ہی
نیند سے چونکو کہ سر پر آفتاب آنیکو ہے

اوس نشیلی آنکھ مین کیف شراب آنیکو ہی
نور کی جوبن پہ اب حسن شباب آنیکو ہے

تیرے کوچہ مین کوئی خانہ خراب آنیکو ہی
اس زمین پر آج تازہ انقلاب آنیکو ہے

پانو مین لغزش ہے لکنت ہی زبانِ یار کو
کچھ سوالِ وصل کا لب تک جواب آنیکو ہے

کثرتِ گریہ سی آخر سرخ آنکھین ہو گئین
اشک کی جا چشم سی کیا خون ناب آنیکو ہے

جور بیجا سے گذر ای بت خدا کا خوف کر
حشر ہوگا ایک دن روزِ حساب آنیکو ہی

وصل کی شب میری قسمت سی نہ گھبرا اتنی حضور
نور کا تڑکا ان آنکھو مین شتاب آنیکو ہے

گرمی مے سی ہوئی رخ پر پسینے کی نمود
اوس گل عارض سی اب کھچکر گلاب آنیکو ہے

دیکھکر اپنے گنہ گارونکو قاتل ڈر گیا
مرحلہ مین جرم کر راہِ ثواب آنیکو ہے

کیا بھروسا زیست کا دم بھر کی ہی کل کائنات
بحرِ ہستی مین ہر اک شکل حباب آنیکو ہے

گھٹ چلا زورِ جوانی ضعف پیری بڑھ چلا
رخصت ای موئے سیہ رنگ خضاب آنیکو ہے

دیکھئی تقدیر کا لکھا وہ کیا لکھے مجھے
نامہ بر لیکر میری خط کا جواب آنیکو ہے

میکدہ گلشن ہے فیضِ ساقی گلفام سے
بنکے بلبل اب کوئی مرغِ کباب آنیکو ہے

میرے مردیکو صدا دی یہ دہانِ گور نے
ماہ سا مجھ مین غلام بوتراب آنیکو ہے

وعدہ وصل ترے بوسہ پہ پیغام رہے
غم ناکامی سے اس دلکو نکیون کام رہا

نزع مین کام و زبان سی نہ مجھی کام رہے
دلمین ہو یاد تری لب پہ ترا نام رہے

اپنے پہلو مین اگر اپنا دلارام رہے
جی کو تسکین رہے جانکو آرام رہے

فکر آغاز نہ اندیشۂ انجام رہے
اپنے اللہ سے بندونکو اگر کام رہے

روز گلزار رہے میکدہ ساقی تیرا
رشک گل بادۂ رنگین سی ہر اک جام رہے

وائے تقدیر کہ ہوئے تو قصور قسمت
سر پہ بندیکے مگر مفت کا الزام رہے

بات وہ کیجئے اس دار فنا مین حاصل
خاک ہو جائے نشان تک نہ مگر نام رہے

خون عناب کیا اوس لب رنگین نی کبھی
گردش چشم سی پستے کبھی بادام رہے

بت پرستی مین رہے یاد الٰہی دل کو
کفر وہ کیجئے جب کفر مین اسلام رہے

ہر گھڑی دل کے پھنسانیکا ہی سودا اسکو
کیون پریشان نہ تری زلف سیہ فام رہے

منھ لگاؤن نہ کبھی دختر رز کو واعظ
ہم بغل مجھسے جو وہ ساقی گلفام رہے

مضطرب فکر خور و خواب مین تھی آٹھ پہر
ہم اسی غم مین پھنسے صبح سی تا شام رہے

دیکھے آنکھ لڑی دلکی خرابی آئی
دشمن جان کوئی ہو کوئی بدنام رہے

بالاخانہ پہ اگر سیر کو آؤ دم بھر
جلوۂ طور سے معمور ترا بام رہے

لب جان بخش کو ہمنے کیا عیسیٰ مشہور
بوسہ دینے کے عوض دیتے ہین دشنام رہے

## ولہ

غیر ممکن ہے کہ پھر دل مری بر تک پہونچے
یہ وہ آواز ہے جسکی نہ مہر تک پہونچے

ہے یقین نالۂ دل اپنے اثر تک پہونچے
اونکے جو تیر نظر سینہ ی جگر تک پہونچے

اوج خورشید سی بھی مرتبہ میرا ہو بلند
خاک پا اونکی جو اوڑکر مری سر تک پہونچے

آمد فصل بہاری کی خبر کیا ہو مجھے
جب ہوا بھی نہ قفس مین مری پر تک پہونچے

ہے یقین فرط نزاکت سی وہ دوہری ہو جائے
نگہ شوق اگر اوسکی کمر تک پہونچے

وہ آفتاب جو اے مہرباں نکل آئے
تو شمع رویوں کے سر سے دھواں نکل آئے

وطن سے ہم رہِ غربت میں یاں نکل آئے
عجب نہیں جو کوئی مہرباں نکل آئے

کسی کے ہجر میں صورت بدل گئی ایسی
گھلا یہ جسم کہ سب استخواں نکل آئے

اگر ہو جوہر ذاتی سے آدمی ممتاز
تو پھر کہیں نہ کہیں قدرداں نکل آئے

کبھی وہ آئے مری گھر تو ہنسکے کہنے لگے
کہاں کا قصد کیا تھا کہاں نکل آئے

حضور نام نہ لیں بار بار جانے کا
عجب نہیں مری قالب سے جاں نکل آئے

بچشم غور جو دیر و حرم کو ہم دیکھیں
ابھی خلاصۂ کون و مکاں نکل آئے

عجیب قصۂ نادر مری کہانی ہے
کہ جس میں ڈھونڈھیے جو داستاں نکل آئے

کسی دہان و کمر کے بہت لکھی مضمون
کہ بے نشانوں کا شاید نشاں نکل آئے

فنا کی بعد بھی غالب ہی پھر گردش ماہ
لحد میں زیر زمیں آسماں نکل آئے

رہا نہ تار بھی باقی کوئی کفن کے لئے
یہ سلیے دست جنوں تو نے پیرہن کے لئے

کوئی غریب نہ بیچین ہو وطن کے لئے
قفس میں تڑپے نہ بلبل کبھی چمن کے لئے

تن لطیف کا اوترا ہوا ترا ملبوس
قبا ہوا گل و نسرین و نسترن کے لئے

غرور حسن سے ہر دم رہو نہ چیں بجبیں
اوٹھا رکھو یہ ادا زلف پر شکن کے لئے

سب اوسکی بندے ہیں بندہ نواز ہے اللہ
خصوصیت نہیں کچھ شیخ و برہمن کے لئے

حواس خمسہ یہ ہیں انتہا دم آخر
مری زباں نہ رکے نام پنجتن کے لئے

دعاے نور کے سب عقدے کھل گئے مجھ پر
کبھی جو بوسے ترے عارض و دہن کے لئے

شباب آتے ہی میں گردش فلک میں پھنسا
کمال ماہ کو حاصل ہوا گہن کے لئے

صورت راحت دل آزاد خط قسمت ہی
گل کبھی ہے تو کبھی خار خط قسمت ہی

رکا مانع دیدار خطِ قسمت سے ہے
درِ اُمید پہ دیوار خطِ قسمت سے ہے

ل دنیا مین ہی ملتا ہے مقدر سے سوا
سیم و زر کے لئے میعاد خطِ قسمت ہے

خواب مین یار سے ہی وصل میسر مجھکو
خفتہ بختی مین بھی بیدار خطِ قسمت ہے

ماہ بیفائدہ ہے جورِ فلک کا شکوہ
اپنا یہ داغ دلِ زار خطِ قسمت ہے

ہر گھڑی منھ کو کلیجہ مری جان آتا ہے
درد دل کا مجھے اتنا ہی بیان آتا ہے

یاد آجاتی ہے پیری مین جوانی مجھکو
جب کہین نام بہار اور خزان آتا ہے

چھا گیا اوس رُخِ انور پہ جو گیسو بنکر
شعلِ طور سے شاید یہ دھوان آتا ہے

لامکان تک جو مرا نالۂ دل جا پہونچا
ابھی چکر مین یہ سب کون مکان آتا ہے

منھ بناتی ہین شبِ وصل بگڑ کر مجھسے
حرفِ مطلب جو کبھی تا بزبان آتا ہے

مجھسے دل مانگتا ہی جب کوئی خوشرو دلبر
مین نہین کہتا ہون لب پہ مرے ہان آتا ہے

مرغِ بسمل سے تڑپ جاتی ہین سننے والے
مری بیتابی دل کا جو بیان آتا ہے

حال مجھ وحشی کا سن سنکے وہ فرماتی ہین
دل دھڑکتا ہے جو نام خفقان آتا ہے

دیکھنے والو سے پوچھو وہ ذقن کیا شی ہے
کہین اندھون کو نظر صاف کنوان آتا ہے

کہدو میخوار کرے فاقہ کشی کی عادت
ماہ سنتے ہین کہ ماہ رمضان آتا ہے

تیرا گاہک رہے اور تیرا طلبگار رہے
وہ ہی سودا ہے جو یوسف کا خریدار رہے

پھول کیطرح مہکتی مے گلنار رہے
خوش رہے پیر مغان میکدہ آباد رہے

آبرو بخشے یہ اللہ مرے رونے کو
سائل دیدہ ترا ابر گہربار رہے

درد و غم سے کبھی دم بھر کو نہ فرصت پائی
دلسے دو ایک مٹے داغ تو دو چار رہے

دل کو ہر دم لبِ جان بخش کا ایسا ہی خیال
زیست کی فکر مین جیسے کوئی بیمار رہے

دن بدن حسن سے تجھے شکل بری دکھلائے / شاد آباد ہمیشہ تری انکار رہے

اوسنے نکلا نہ کسی روز ہمارا مطلب / دیکھ لینے کے فقط ہم تو گنہگار رہے

مجھسے فرماتی ہین وہ وصل کا کچھ لطف نہین / دو گھڑی تک بھی جو آپس مین نہ تکرار رہے

شرع مین نام ادبیکا ہو زبان پر میری / معرکہ مین یہ چمکتی ہوئی تلوار رہے

کرنے پاسکے نہ ذرا غور سے فکر کامل / ماہ اس واسطے ناقص ہی اشعار رہے

# قصیدہ جات

کمال رنگ جہان آبگل ہوا ہے خراب / خزان نے بند کئے بوستان کے سارے باب

ہوئے ہین خشک جو سرسبز تھے نہال چمن / نہ بارور رہے شجر اور رہا نہ ایک گل شاداب

یہ کہتے پھرتے ہین صیاد و باغبان ہر سو / ہوا ہے باغ جہان سے نکیون ہو دل بیتاب

کسے دماغ کہ بلبل کی داستان کو سنے / کسے شناخت گل کاغذی ہی یا ہے گلاب

کرین نہ فرق جواہر مین سنگ ریزہ مین / کہین پڑے ہوئے قران ہیرا سری ہو کتاب

غزل کو قدسی کی اشعار عرفی تبلائین / نظامی جامی کی گنتی نہ انوری کا حساب

ہے کون مدح کے قابل کسے کہون ممدوح / نہ راجہ کوئی نہ ایسا کوئی کنور نواب

بچشم غور جو دیکھا تو لال خانہ نہین / یہ اعتماد علی خان ہے گوہر نایاب

رئیس ابن رئیس اور رئیس پرور ہے / بجا ہے اوسکو جو اسٹار انڈیا ہو خطاب

تمام ہند مین ہے روشنی اسی دم کی / یہ ہی ہے مہر فلک سیر کا زمین پہ جواب

خود اہل جوہر و جوہر شناس اہل کمال / بہ عقل پیر بصورت جوان و سن شباب

فہیم و عاقل و بے مثل ناظم و ناخر / جو عقدے حل نہون ہر گز نہین انکو کھولی شتاب

یہ اوسکے بحر کرم کا ہے شوق نظارہ / کہ سیر کو ہمہ تن چشم بن گیا ہے حباب

ہو وہ برق وش ہی سواریکا باد پا گھوڑا / کہ رنگ مین تو ہے نقرہ مزاج مین سیماب

…ن وہ آپ بھی سامان بھی ہو سب نادر
نظیر اوسکا ہے کوئی نہ یہ کہین اسباب

…دراز کرے عمر چرخ نیلی کے
کہ آہ ایسے کا مداح ہو بہ آب و تاب

…ز یوہین زمانہ مین سیکڑون رہتے
کوئی سے ہے نام کو راجہ تو ہے کوئی نواب

…اے گوشہ نشینی تو حافظا مخروش
پس اونکو دو رسے آہستہ کہہ مرا آداب

…عا پہ ختم کرون اب مین مدحت ممدوح
کہ خیر خواہی محسن ہر آدمی کو ثواب

…ی یہ رہے دنیا مین تا ابد قائم
بلند و پست جہانتک ہو خرچ کا دولاب

…یشہ قہر خدا مین رہین عدو اوسکے
ہمیشہ مورد فضل کریم ہون احباب

بقول حافظ شیراز اب عمل کیجے
فضول ہے مری دانست مین سوال جواب

## مسدس

…ولان یکیت خامہ فکر رسا کرون
میدان نظم غیرت دشت خطا کرون

…ج زمین شعر فلک سے سوا کرون
جو قابل ثنا ہے مین اوسکی ثنا کرون

مضمون جو ہاتھ آئے تو اس آفتاب کا
گل ہو چراغ روشنی آفتاب کا

…ندش نئی ہو اور رہون مضمون دل پسند
ہر لفظ پست سے ہو عیان معنے بلند

…مون اگر زبان کرون نطق کلیم بند
بھولین نہ یاد دل سے اگر سنلیں ہوشمند

مذکور جس جگہ مرے ذہن رسا کا ہو
وان شور واہ واہ کا صل علی کا ہو

ممدوح کے ہو فیض سے مداح کو کمال
میری تعلیون کو نہ ہو کچھ بھی خیال

نازک خیالیون پہ تصدق ہون خوشخیال
اہل سخن کہین کہ ہے جادو کی بول چال

چالاک و چست ہوی جو مضمون سست ہو

لکھوں شکستہ بحر تو بندش درست ہو

ہر مصرع مصرعۂ قدِ موزونِ حور ہو — ہر بیت قصر خلد بریں بے قصور ہو
مطلع ہر ایک مطلع دیوان نور ہو — ہاں طور ہو دوات قلم نخل طور ہو
کاغذ ہو شکل وادی ایمن نگاہ میں
اندھے بھی فرق کریں سپید و سیاہ میں

چہرہ عروس نظم دکھائے جو بے نقاب — آنکھوں کو آئے مانند نظر نور آفتاب
ہر بیر کو ہو ولولۂ عالم شباب — بھولیں غرور حسن حسینان لاجواب
دل نذر رونمائی میں سب لقا کریں
بت برہمن کو قائل شان خدا کریں

طبع رواں بس اب تو رخ مدعا دکھا — صبح امید و شام طرب ایک جا دکھا
زر جس جگہ ہو خاک وہ دولت سرا دکھا — نخل مراد پھولتا پھلتا ہوا دکھا
لکھوں وہ مدح جس سے کہ ممدوح شاد ہو
کم فہم صنعتوں کو سن کے توجہ زیاد ہو

راجہ اودیت سنگھ ذوالقدر و ذی حشم — بحر سخا و چشمۂ فیاضی و کرم
خوش فہم و خوش طبیعت و خوش خلق خوش رقم — قبضہ میں اوسکے ہاتھ کے ہے سیف و قلم
جوہر ہیں ذات پاک میں ہر اک صفات کے
یکجا ہیں جمع علم و ہنر کائنات کے

عالی رئیس ہند کے راجا جو ہیں سرفراز — سلطان مزاج صاحب ہمت گدا نواز
آقا ہیں اوسکے بندے سے تو محمود ہے ایاز — واں جائے بخل تنگ محل کرم دراز
شہرہ ہے اوسکے جود و سخا کا بلاد میں
حاتم کا فیض بھولے سے آئے نہ یاد میں

دست کرم سے اوسکی سخاوت ہے نامور
مال ہے خزانہ قارون کا مال و زر
سلطان ہوگئے ہین ہزاروں گدا اِس در
جو ہاتھ آیا دیدیا ہو لعل یا گہر

ابر کرم ہین صورت ابر بہار ہاتھ
وہ ہاتھ جسکے دست نگر ہین ہزار ہاتھ

ایسا جری کہ فتح و ظفر ہم رکاب ہی
زور آوروں کی ڈر سے یہ ٹہی خراب ہی
جرأت سے ہے لقب تو بہادر خطاب ہی
رستم لحد مین گور مین افراسیاب ہی

روبہ مزاج سارے نیستاں دشیر ہین
آفاق مین ہین جتنے زبردست زیر ہین

زیب کمر وہ تیغ ہے جسکی نہین پناہ
دو ٹکڑے ہو جو آب پہ ٹہری کبہی نگاہ
جسکے برش سے کوہ ہی مانند برگ کاہ
جوہر کے موج نے کئے بیڑے بہت تباہ

طوفان اوٹہانی والی یہ بحر فنا کی ہے
کیا گہاٹ ہے کہ باڑھ مین صورت قضا کی ہی

ترو اقدم سے اوسکی ہوا رشک لکہنو
ہر دم گذر ہے راحت و فرحت کا کو بکو
آباد و خوش سواد ہی ہر سمت و چار سو
اہل کمال لاکھوں ہزاروں ہین جو بجو

وہ سرزمین جسپہ فلک سرنگون رہا
اوسکا سواد شکل چمن لالہ گون رہا

بازار وہ ہے مصر کا بازار جس سے سرد
بازاری انتخاب تو ہر شئے دوکانین فرد
ہے رشک مشک و عنبر سارا دہانی گرد
ہر عورت آبرو کی خریدار ہر مرد

سودا یونکو سودا ہے ایسا خرید کا
نادر کا مول مول ہے مال مزید کا

ہر اگر رفتار [illegible] مصاحب ہے ذی کمال [illegible]
آتا ہے لاجواب ملازم مین بیمثال [illegible]

خوش خلق پاک سیرت و صورت ملک خصال
اقبال چوبدار ہے پاسبان جلال

اسکندر اور دارا ہیں افسر سپاہ کے
سب تاجدار بندے ہیں اوس کج کلاہ کے

اصطبل میں وہ خاص سواری کے ہیں قدم
سمجھے ہوئے ہیں عرصۂ ہستی کو ایک قدم
وسعت ہے غرب و شرق کی جن پر قدم کو کم
صرصر مزاج تیز طبیعت پری نسیم

بجلی کے ہاتھ پاؤں میں آندھی کی چال ہے
وہم و خیال ساتھ چلیں کیا مجال ہے

کیا خوش خرام مثل نسیم سحر ہیں سب
اوڑتے ہیں اور دیکھو تو بے بال و پر ہیں سب
خوبو پری کی رکھتے ہیں وہ جانور ہیں سب
آنکھوں میں چلتے پھرتے یہ شکل نظر ہیں سب

چالاکی اونکی ذہن میں آتی نہیں کبھی
صرصر کو یہ ہوا ہے کہ چھو لین زمین کبھی

نیل فلک شکوہ ہیں وہ فیلخانے میں
ابر بہار آئیں نظر آنے جانے میں
رتبہ گھٹا کا جس سے گھٹا ہے زمانے میں
نئے رنگ بار ہو گئی گویا سواری میں

گلگشت سیر وہ رشک چمن بجلی بن کرین
سایہ سے اپنی نیلوفری نسترن کرین

ہولی کا جشن بھی ہے نئے رنگ ڈھنگ سے
بو ہے عبیر و مشک ہوا اوڑتی پتنگ سے
ہر سمت رنگ لعل ٹپکتا ہے سنگ سے
رنگین گلال سرخ سوا سرخ رنگ سے

پھوسے شفق زمین پہ عوض آسمان کو
خورشید ذرے بن گئے ہیں آستان کو

دو بالا ہوا ہے رنگ میں ہر ایک گلبدن
غل ہے سب کو باغ باغ تو گلزار انجمن
محبوب جیسے رخت عروسی میں ہو دولھن
دیکھا تو ایک رنگ میں ہیں شیخ و برہمن

شان خدا عیان ہے بتون کی جمال سے
اللہ نے دکھا دیا ممکن محال سے

وہ جشن ہے کہ رشک ہی جمشید کو کمال | لاکھون ہین جو روش تو کڑورون پر بحال
زہرا و مشتری سی ہین رقاص بے مثال | ٹھمرے ہے جنکی دلمین گذرتا ہی یہ خیال

قوت یہ روح کی ہے تو فرحت مزاجکی
اندر کی ہین سبھا کہون صحبت کو آجکی

ساز طرب کی آتی ہے چارونطرف صدا | وہ باجے ہین کہ ہوش کسیکی نہین بجا
چنگ و رباب نوبت و قرنا ہے ہم سوا | سر سب کا ایک ہی کوئی آترا نہ ہی چڑہا

ہر تال مین بندھا ہوا عالم اس غضب کا ہے
پیر و جوان و طفل ہین دل لوٹ سبکا ہے

جو جھاڑ ہے بلور کا وہ نخل طور ہے | جس سمت آنکھ پڑتی ہے اک بزم نور ہے
ہر چاندنی سے چادر مہ کا ظہور ہے | شب مین سحر کی جلوہ گری دور دور ہے

فانوس سے عیان ہی شعاع آفتاب کی
روشن نظر ہو روشنی اس آب و تاب کی

یارب عامری ہے کہ یہ بزم و اہل بزم | شاداں رہین سرور کو حاصل بیان جزم
فکر رسا کو قطعہ کے لکھنے کا ہو جو عزم | تقطیع شعر کرنے مین رکھون یہ عزم جزم

ہر رکن گرز ہو سر دشمن کے واسطے
تیغ روان روی ہو تہمتن کے واسطے

جبتک زمین پہ سایہ فلک آسمان رہے | جبتک کہ نور مہر سے روشن جہان رہے
جبتک بتان ہندی و ہندوستان رہے | جبتک جہانمین دیر و حرم کا نشان رہے

صحت سلامتی رہے راجہ کی ہر گھڑی

گذرے سرور و عیش مین پر جا کی ہر گھڑی

ہر روز عید روز ہو ہر شب ہو شب برات
خضر و مسیح سے ہو فزون رشتۂ حیات

زیر نگین ہمیشہ رہے ساری کائنات
ہر رنگ بے ثباتیِ دنیا کو ہو ثبات

فرمانروان ہون تابع فرمان جہاں کے
جلوے ہون کر و فر مین سلیمان کی شان کے

مجھ کو صلائے مدح مین جاگیر ہو عطا
بے انتہا الوفہ ہو خلعت ہو بے بہا

کشمیر و چین و کابل و ایران کی سوا
انگلینڈ و ہند و روم کے تحفہ جدا جدا

مداح کے لئے یہ سب انعام عام ہو
جو کچھ ہے ناتمام صلا وہ تمام ہو

بھولے یہ ماہ گردش افلاک کا الم
بن جائے شکل شادی جو صورت دکھائے غم

اوج زمین شعر کے رفعت ہو دمبدم
ہر ایک معرکہ سے نہ سرکے کہین قدم

ہرگز زوال ہوئے نہ آسکے کمال کو
سب چودھوین کا چاند بنائین ہلال کو

## قصیدہ

پیدا ہون جس سے فرحت دلکی ہزار رنگ
دکھلا وہ مجھکو خامۂ جادو نگار رنگ

فکر سخن مین مصرعہ موزون لکھون اگر
دیکھون مثال سرو لب جوئبار رنگ

رنگین مزاج دیکھ کے ہو جائین باغباغ
بھولین غرور حسن کا سب گلعذار رنگ

بلبل فدای گل ہو تو قمری نثار سرو
گلزار دہر کا ہو یہ بے اعتبار رنگ

ہر شعر دلفریب مین نقشہ ہو حور کا
بیتو لسنے مانگے قصر جنان مستعار رنگ

سنتا ہون جشن ہولی ہے اوسکی حضور مین
جسپر ہے سیم و زر کا ازل سے نثار رنگ

وہ کون یعنے راجہ ترو افلاک جناب
جسپر ہے عدل [illegible]

برسا جو ابر ساتو نہ جا سے ہٹا کبھی / دست سخا کا اوسکی ہے کیا پائدار رنگ
آنکھون نقیر فیض نے اوسکی کئے اسیر / دم بھر نہ بے زر یکا رہا برقرار رنگ
تیغ اجل سے تیز وہ زیب کمر ہے تیغ / ہیرے سے سخت موتیون سے آبدار رنگ
ہین چال مین وہ خاص سواری کی برق وش / ہارا ہے جنسے ابلق لیل و نہار رنگ
ہولی کی کیا کیا اوس در دولت پہ دہوم ہے / شکل گلال لایا ہے رہ کا غبار رنگ
برگ خزان کا رنگ ہوا رنگ زعفران / پھولون کو ڈہانکا وہ ملا خوشگوار رنگ
اعدا کا رعب داب سے چہرہ ہوا سفید / جب ملکو کھیلنے لگے سب دوستدار رنگ
کثرت یہ رنگ کی ہے کہ دوکاندار سے / کوڑی کے مول بکتا نہین ہے اودھار رنگ
نیرنگیان ہوا کی ہین یہ باغ دہر مین / پھولا گل ہزار تو لایا ہزار رنگ
سرخ و سفید وہ ہین تو وہ ہین سیاہ زرد / مشہور ہین یہ عنصر انسان کی چار رنگ
ہر مختلف مزاج کا ہے رنگ اک نیا / رکھتا ہے انقلاب سے اسدرجہ عار رنگ
مجمع خوبرویون کا خوش ہے ہین سیکڑون / ممکن نہین قطار مین کیجے شمار رنگ
زہرا و مشتری سے ہزارون ہین طائفے / نغمہ سے جنکی پاے سرور و خمار رنگ
عقد ثریا کھلے گرہ اونکے تان کی / پیچے سرونکا چرخ سے ہے استوار رنگ
ساز طرب سے پیدا نواے سرور ہے / ساون کی جھالون کا ہے دکھاتا ستار رنگ
چھایا ہوا ہے ابر عبیر و گلال کا / برسا رہا ہے یہ فلک بیمدار رنگ
ہر خوش گلو کا رنگ یون آنکھون ہی جما / جیسے ہو مے کا گردن مینا سے یار رنگ
کیا لطف ہو قصیدہ مین لکھون اگر غزل / تازہ عروس فکر کرے آشکار رنگ
تصویر ہوئے شاہد مضمون کے سامنے / سب محو ہین دکھائی وہ نقش و نگار رنگ

مطلع ہو میرا مطلع مہر فلک جناب
مقطع [illegible]

دکھلائے فصل گل کیطرح سے ہزار رنگ ۔۔۔ غزل کیا کیا نہ لایا اپنا دل داغدار رنگ

بدلینا یہ پاے ترے خاکسار رنگ ۔۔۔ رکھتا ہے نور طور کا سنگ ہزار رنگ

اوس زلف عنبرین ہی عبث کرگئی ہمسری ۔۔۔ سودیکا مول لیتا ہے مشک تتار رنگ

ممکن نہین خزان تو بہار چمن نہو ۔۔۔ بلبل کی خونسے دامن گل کو ہزار رنگ

خون ہر قدم ٹپکتا ہے پائی نگار سے ۔۔۔ کھیلا ہے آج دامن صحرا ہی خار رنگ

مہمان ہے یون حسینونپہ عالم شباب کا ۔۔۔ جسطرح روئی گل کا ہی بے اعتبار رنگ

نیرنگیونکی فکر مین رہتا ہے نیل گون ۔۔۔ پیر فلک نے خوب کیا اختیار رنگ

وعدہ وصال کا نکریگا وہ ماہرو ۔۔۔ بدلا کرے یہ گردش لیل و نہار رنگ

لازم ہے اب دعا پہ قصیدہ کرونختم ۔۔۔ رنگ اثر سے میری زبان کردگار رنگ

گلزار انجمن رہے راجہ ہو باغ باغ ۔۔۔ ایسا تو بزم جشن کو پروردگار رنگ

ٹھنڈی بھی ہو زمین تو نکالی وہ شعر گرم

آتش کا ماہ کرے اگر اختیار رنگ

## قطعہ تہنیت سہرہ بجناب مہاراج اودیت نرائن سنگھ بہادر دام اقبالہ

## والی ریاست راج تروا ضلع فرخ آباد

لطف ہر بندۂ خدا پر ہے ۔۔۔ تو وہ اے راجہ بندہ پرور ہے

آدمی مین ہے آدمیت شرط ۔۔۔ اوسمین انسانیت کا جوہر ہے

دفع اندوہ خشک سالی مین ۔۔۔ تر زبان جو زبان اطہر سے ہے

تو یہ آتی ہے جا بجا سے خبر ۔۔۔ ابر ہر ایک دیدۂ تر ہے

یا برستی تھی آسمان سے آگ ۔۔۔ یا وہ پانی کی صاف چادر ہے

کیون نہ ہوتی قبول تیری دعا
کہ تو مقبول خاص داور ہے

اب دسہرہ کے جشن کا ہی محل
اب خوشی کا ہر ایک دل گھر ہے

قصر قصر جنان سراسر ہے
جو طوالف ہر حور پیکر ہے

زرگل ہو گیا زر انعام
واشد غنچہ کیسۂ زر ہے

سب ہین بخشش سے تیری مالامال
نام مفلس بھی اب تونگر ہے

فیض سے تیرے ہے جہانکو فیض
تو ہی بحر کرم کا گوہر ہے

ملے سخاوت کی بحث تجھسے ہوئی
بھائی حاتم کا تیرا نوکر ہے

جیئے راجہ ادوبیت نرائن سنگھ
جب تک ای ماہ مہر انور ہے

# قطعہ تہنیت عید قربان بمدح جناب مہاراجہ ادوبیت نرائن سنگھ صاحب بہادر دام اقبالہ

مہاراجہ ادوبیت نرائن سنگھ
تیرا ہر اک ہے بندۂ احسان

نظر مہر و لطف سے ہر دم
ماہ کامل سے ذرے ہین تابان

چاکری مین ہمیشہ حاضر ہین
سب پری زاد جن اور انسان

منشئ محکمہ دبیر فلک
شہ خاور حضور کا دیوان

افسر فوج ایک اسکندر
در دولت کا دارا ایک دربان

فیض دست کرم سے دور نہین
مور کا ہو سلیمان گر مہمان

وہ سلامت رہی بجاہ و جلال
جب تک ہی ہستی زمین و زمان

جشن نوروز کا رہے ہر روز
ہو مبارک یہ عیش کا سامان

ماہ کا یہ دعا ہے رب کریم
میرا راجہ ہو بادشاہ جہان

| | |
|---|---|
| اونسکے دشمن ہمیشہ خوار رہن ؛ | اور ہوا خواہ شاد ہون ہر آن ؛ |
| کہین مجرائی بعد عرض سلام | انہین قدمون کی عید ہے قربان |

## قطعہ تاریخ جشن شادی جناب مہاراجہ اودت نرائن سنگھ بہادر دام اقبالہ

آج کل فصل بہار یکی ہر کیا کیا دہوم ہام
مائل زینت حسینانِ چمن ہین صبح و شام

نغمۂ بلبل سے گلچین باغین بدست ہین
کوڑیون کی مول بکتا ہے گل لالہ کا جام

بادۂ نکہت کا ایسا نشہ اُن پھولونکو ہر
سب کھلے بندون کھڑے ہین صحن گلشن مین تمام

پھرتی ہے باد صبا کسدرجہ اترائی ہوئی
لکھ لیا سرکار گل نے جو ہوا خواہین نام

زمزمہ پیرا ہین مرغان خوش الحان ہر طرف ؛
وجد مین ہین ناچتے طاؤس و کبک خوش خرام

پھول پھل بوتے جوائے سیر کو گلزار ہین
ہر زبانِ برگ سے نخوت کا ہے یہ اذن عام

کردے آزاد مرغان قفس صیادنے ؛
جعلسازی سے ہے بیجا چال لیکر دام ام

مجھکو حیرت تھی کہ اِبکی سال ہر کیسی بہار ؛
عیش و عشرت کا جہانمین ہے یہ کیونکر اہتمام

یک بیک پیک صبانے یہ دیا مژدہ مجھے ؛
راجۂ ترو ار پسر ناموَر عالی مقام

ہین درِ دولت کی دربان اٰت دن جاہ و جلال
حشمت اوس گھر کی کنیز اقبال ہے اونکا غلام

ابر رحمت سا برستا ہے جو وہ دستِ کرم
آستان پر روز و شب ہے سائلونکا اژدہام

رعب نے اوسکے مٹایا یہ زمانے سے نفاق
اللہ اللہ کرتے ہین ہندو مسلمان ام رام

آج وہ نوشہ بنا بزم طرب ہے ہر جگہہ
جشن کا سامان مہیا ہے ہر قدم ہر ایک گام

مشتری و زہرہ حاضر رقص کرنیکو ہوئین
سب حسینان جہان آئے پئے مجرا سلام

جلسۂ شادی کا سامان سب مہیا ہے کسطرح
مدح مین ہے شاعران دہر کا عاجز کلام

ماہ نے یہ بات سنکر فکر کی تاریخ کی
طالع نا کام سے اچھا نکالا اپنا کام

سال ہجرت مین لکھا کیا خوب مصرعہ صاف صاف
جشن شادی کا مبارک ہو اُسے راجہ دوام
۱۱۹۵

## دویم تاریخ فارسی ہجری

چو مہاراج تروا بروز سعید — بہر جامۂ نوشہی در کشید
پے سال جشن این چنین گفت ماہ — صدا اے مبارز بہر جا رسید
۱۲۹۵ھ

## قطعہ تاریخ سنہ عیسوی

میرے راجہ کی جب شادی ہوئی — شور و غل جشن کا تھا دور و قریب
تروے مین چار سو ہی بزم طرب — جو روش جا کئے عجیب و غریب
زہرہ و مشتری تھین نغمہ سرا — آج چمکے ہوئی ہین اپنے نصیب
یک بیک آ کے ہاتف غیبی — یون پکارا مجھے بشکل نقیب
عیسوی سن مین ماہ لکھ تاریخ — لطف وصلت بہار باغ حبیب

## تاریخ سمت مین اردو کی

راجہ تروا کی شادی کا ہوا کیا جشن آج — نور مین ہے صبح صادق سے شب تیرہ فزون
مطرب و مینا و مے کا شور و غل ہے اسقدر — جوش مستی نے کیا پیر فلک کو سرنگون
شوق نظارہ مین ثابت ہو گئی سیارے بھی — چشم حیرت ہی کھلی لب پر کسی کا ہان نہ ہون
ماہ سال جشن سمت مین اگر ڈھونڈے کوئی — وصلت شمس و قمر ہے خوب ساطع یہ کہون
سمت ۱۹۳۴

## قطعہ تاریخ سابق بمقام آگرہ

عجب نوشاہ شد مہاراج تروا — کہ ہر جملہ تحسین شائق برآمد
بگفتا سال شادی ماہ خوش خوش — نہال عیش تو سرسبز ماند
۱۲۹۴ھ

## قطعہ تاریخ اردو

ہ تروا کا راجہ خوش اسلوب صالح ہے — عروس اوسنے پائی ہے محبوب صالح

لکھوں ماہ تاریخ شادی یہی
ہے وصل مہ و مشتری خوب صالح
۱۹۱۹

**قطعہ تہنیت روز عید عالیجناب مہاراجہ اودیت نرائن سنگھ بہادر والی ترواہ دام حشمتہ**

اے ماہ اوج برم اقبال سعید ہے ۔۔۔ مہاراج ترواسے مجھے گفت و شنید ہے
نقد کلام نذر کو اسوقت چاہئے ۔۔۔ مہر کرم کا سامنا ہے روز عید ہے

**قطعہ تاریخ سالگرہ جناب مہاراجہ صاحب ممدوح بسمت بکرمی**

یہ سال سعید ہے سیار زرامن ۔۔۔ زر سے بھی سوا ہے اعتبار زرامن
یہ سالگرہ کی ہے گرہ یا اے ماہ ۔۔۔ غنچہ کی گرہ مین ہے بہار زرامن
سمہ ۱۹۳

**دیگر در سنہ عیسوی**

نقد حیات سالگرہ کی ہے وہ گرہ ۔۔۔ جسکے لئے ہر روز تمنا ہے از دیاد
خازن ہون اس خزانہ کی جیش و سر عیش ۔۔۔ افزون ازل سے تا بہ ابد ہو یہی مراد
راجہ اودیت نرائن ذی جاہ ذی حشم ۔۔۔ جسکی بہادری و شجاعت ہین خانہ زاد
بائیسوین برس سے بڑہی تا بہ عمر خضر ۔۔۔ ایزد اوسے ریاست تروا پہ رکھی شاد
تاریخ عیسوی کا یہ مصرعہ ہو ورد ماہ ۔۔۔ جشن عظیم سالگرہ نیک امین باد

**قطعہ تاریخ مکان نو تعمیر عالیجناب مہاراجہ صاحب بہادر ممدوح**

مہاراجہ اودیت نراین سنگھ ۔۔۔ جنکو راجون کا پیشوا کہئے
مالک ملک والی تروا ۔۔۔ صاحب جود او رسخا کہئے
حکم سے اونکے وہ مکان بنا ۔۔۔ جو نمونہ بہشت کا کہئے
سال تعمیر کا مین جو یا تھا ۔۔۔ یہ ہی تشویش تھی کہ کیا کہئے

ہاتف غیب نے کہا اے ماہ
تاج فرح دل کشا کہئے

## قطعہ تاریخ و تہنیت جشن دسہرہ ریاست راج تروا

زہے راجہ اودیت نراین سنگھ
فیض جسکا ہے رحمت معبود

صاحب علم و فضل و ذہن و ذکا
حکمران سخاوت محمود

جشن در پیش ہے وہ دسہرہ کا
جسپہ پڑھتے ہین جن و انس درود

رقص کا مشتری کے شہرہ ہے
فرش سے ہیکلے تا بہ چرخ کبود

پئے تاریخ سال ماہ حزین
کہئے نذر دسہرہ ہے موجود

## قطعہ تاریخ سالگرہ عالیجناب مہاراجہ اودیت نراین سنگھ بہادر مالک ریاست تروا دام اقبالہ

میرے راجہ کی جنم گانٹھ کا ہی جشن بپا
آج وہ دن ہی کہ ہر آن ہی اک نیک شگون

ہوے پچیس برس فضل خدا ای پورے
صد وسی سال جیئے اور ابھی یہ شگون

خندہ زن گل سے رہین ساری ملازم خدام
باغ فردوس سے تروا مین فضا ہو افزون

طائفے آئے ہین خورشید و قمر سے لاکھون
اوج مین فرش زمین ہوگیا رشک گردون

آبروے در نایاب مٹے بخشش سے
پانی پانی رہے اس دست کرم سی جیحون

دشت کو باغ کرے اوسکی بہار بخشش
گل ہر خار کی ہو رنگ سخا سی گلگون

جشن کو سال کی گر فکر ہو مجھکو ای ماہ
ہر گرہ سالگرہ کی ہی بہت عیش لکھون

## قطعہ تاریخ شادی راجہ بیربھدر سنگھ بہادر خلف کنور جگروالی سنگھ مرحوم راجہ کاشی

جو راجہ میرا بیربھدر سنگہ ای ماہ
بنا آج نوشہ تو مسرور سب ہین

ہوا آگرہ رشک گلزار جنت
گل افشان ہر اک سمت رنگ طرب ہین

مجھے فکر تھی سال شادی کی پیہم
کہا دل نے ہنگام عشرت کے اب ہین

سنہ عیسوی پائے یہ قلب جان سے
مہ و مشتری خوب مونس محب ہین

## دیگر در سنہ ہجری

| | |
|---|---|
| خوشی دیر و حرم میں ہے ہر اک جا جشن ہے برپا | بنا ہے آج وہ دولہ کہ مہر شرق و مغرب ہے |
| وفور روشنی ہی اسقدر اطراف عالم مین | کہ نور صبح صادق کا سبب تاریکی شب ہے |
| مہیا جام و مینا کرکے ساقی بزم آرا ہو | کہ روز عید فاقہ توڑنا رندونکو انسب ہے |
| پئے تاریخ شادی ایک مصرعہ ماہ کہتا ہون | بنا نوشاہ راجہ بیر بھدر سنگھ صاحب ہے ۱۲۹۸ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| رفیع المنزلت راجہ کا راجہ | رئیس کاشی و متھرا کا ہادی |
| ہوا وہ کتخدا باشان و شوکت | سقدر نے عروس مہ لقا دی |
| براتی بنکے کہتے ہین پری زاد | خوزادہ دولہ دولھن ہی خوزادی |
| نہ کیون ہو جشن جم بزم عروسی | کہ ہے بچپن سے کر و فر کا عادی |
| ہزارون طائفے وہ حور پیکر | کہ زہرا مشتری نے دلہین جادی |
| ندا مژدہ کی ہے آوازہ شہنا | صدائے عیش نوبت نے بجا دی |

لکھی یہ ماہ نے تاریخ جلسہ
قمر ہے جلوہ گر یا جشن شادی ۱۲۹۸ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| جو ہے بیر بھدر سنگھ ایک عالم کا راجہ | عروس حسین او سنے پائی ہی ہمدم |
| جہاں مین مچی دہوم عیش و طرب کی | فلک شکل زہرا افتخار قاص بہم |
| پھرے جب بنارس سی شادی کیے بعد | براتی تھے ہمراہ بشاش و خورم |
| ہوئی ماہ کو فکر تاریخ کی پھر | کہ حق نمک کا ادا تھا سقدم |

لکھا بے تکلف یہ سال مسیح
مہ و مشتری عطف ہین خوب باہم

## تاریخ ریل فتحگڈھ حسب الحکم عالیجناب راجہ صاحب تروا دام اقبالہ

فتحگڈھ کی جب ریل جاری ہوئی — مسافر پہ باب ظفر کھل گیا
ہزارون بشر آنے جانے لگے — اک عالم تھا اسوار دوش صبا
مرے راجہ تروا بھی با عزّ و جاہ — ہوے اوسپہ جس روز رونق فزا
جلو مین تھے حاضر مصاحب رفیق — ہر اک انگلشی فارسی آشنا
ہوئی سب کو اوسوقت جو فکر سال — تو مضمون یہ برجستہ مجھکو ملا
کہو عیسوی سن مین تاریخ ماہ — ہوا پر ہے تخت سلیمان نیا

۱۸۸۱ع

## تاریخ مجموعہ طب تصنیف نیاز

نسخۂ اعجاز لکھا خوب ہی تمنے نیاز — دیکھکر جسکو ارسطو بھی پکارا مرحبا
حکمت یونان و انگلش کا ہی معدن اگر کہا — بات مین فرق زمین و آسمان کا مٹ گیا
ہر مریض لا دوا کا ہوگیا اچھا علاج — جان بلب اوسکے مطالعہ سے ہوا چنگا بھلا
مین نے جب ڈھونڈھے سنہ تصنیف یون آئی ندا — ماہ کہہ مجموعۂ طب خوب ہی عقدہ کشا

۱۲۹۸ھ

## تاریخ تولد فرزند جناب شیخ ارادت اللہ صاحب نائب ریاست تروا

نائب مہاراج تروا مجمع خلق عمیم — اونکو خالق نے دیا لڑکا جمیل و نیک بخت
فکر تاریخ تولد مین مجھے آئی ندا — ماہ کہدے بے تکلف تو عقیل و نیکبخت

۱۲۹۸ھ

## نامہاے تاریخی

شیخ کرم حسین ۱۲۹۸ھ — شیخ انتصار اللہ ۱۲۹۸ھ — راغب الدین ۱۲۹۸ھ

## تاریخ فارسی دیوان مشتری

کلام مشتری چون یافت ترتیب — دلم تسکین دہ مشتاق گفتہ
پے تاریخ طبعش ماہ دلسوز — مکرر زینت آفاق گفتہ

۱۲۹۸ھ

قطعہ دوم

خوش کلامی کہ شاعران جہان — ر[illegible] مدح او [illegible]

ماہ تاریخ طبع گفت چنین — زہے دیوان مشتری بنیاد ۱۲۹۴ھ

## قطعہ سوم اُردو

واہ کیا نور کا ہے حسن کلام — اسکو دیوان انوری کہیے

دیکھکر ہر غزل کا ہر مطلع — نیّر اوج دلبری کہیے

ورق افلاک کے ہین ورق تمام — دفتر فکر خاوری کہیے

اور بین السطور کا عالم — غیرت عارض پری کہیے

ماہ تاریخ طبع ہونے کی
کوکب فکر مشتری کہیے ۱۲۹۴ھ

## قطعہ تاریخ بمقام آگرہ

نہ کیون کر فکر رنگین مین عروس نو کا ہو نقشا
کہ دن دولہا رئیسون مین ہے میرا راجہ ترروا

جو مین مداح ہون اوسکا تو وہ ممدوح ہے میرا
رہا ہے عیش و عشرت کا ہمیشہ اوسکو سہرا

جہان مین جشن برپا ہے بنا ہے آج وہ دولہا
فلک پر اب ہے رقص مشتری و زہرہ کا جلسہ

لکھون اے ماہ سال عقد مین بھی سال ہجری مین
مبارک جشن شادی کا ہوا راجہ سہی بالا ۱۲۹۴ھ

## قطعہ تہنیت جشن عید بمدح آقا ولی نعمت خطاب مہاراجہ اودیت نرائن سنگھ

اے راجہ اوج پر ترا بخت سعید ہو — اقبال و جاہ و دولت و حشمت مزید ہو

دربار دُرفشان مین تری ہون جو بہرہ یاب — بھوکو انکو عیش و نئی کیون جشن عید ہو

# منقبت بمدح جناب امام حسین علیہ السلام

یاس سے گھبرا رہا میرا دلِ ناشاد ہے
ہر نفس سینہ مین شکلِ خنجرِ بیداد ہے
درد ہے پہلو نشین اپنا تو غم ہمزاد ہے
تنگ دستی کیا کہون کیا ہی بھی جلاد ہے

ماہ سے چرخِ ستمگر برسرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

شدتِ افلاس سے کیا کیا ذلیل و خوار ہون
نذر مولا کیا کرون آقا بہت نادار ہون
بس نہین چلتا ہی کچھ مجبور ہون ناچار ہون
گردشِ گردون سے عاری مین نحیف و زار ہون

ماہ سے چرخِ ستمگر برسرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

خم مری گردن ہوئی جاتی ہی بارِ دین سے
کیون نہون امداد کا خواہان شہِ کونین سے
ایک ساعت رات دن رہتا نہین ہون چین سے
التجا اپنی یہی ہی حضرتِ حسنین سے

ماہ سے چرخِ ستمگر برسرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

آپ ہین مشکلکشا مشکل مین ہر مظلوم کے
سر پہ اپنے ابرِ رحمت کبھی برسے جھوم کے
دور کیجے نقص جتنے ہین مرے مقسوم کے
داغ سب دھو جائین اپنے اس دلِ مغموم کے

ماہ سے چرخِ ستمگر برسرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

دین سے مین ہون بری ایسی عنایت کیجیے
رحمۃ للعالمین مجھپر بھی رحمت کیجیے
بندۂ ناچیز کی للہ حمایت کیجیے
عمر بھر بے غم رہون پیدا وہ صورت کیجیے

ماہ سے چرخِ ستمگر برسرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

میرے مولا آپ ہین بیشک کریم ابن کریم — بھر سائل سنگ ریزے کر دیے دُرِّ یتیم
حیف ہی مدّاح حضرت ہووے با حالِ سقیم — روز فکرِ دَین مین کھایا کرے رنجِ عظیم

ماہ سے چرخِ ستمگر بر سرِ بیداد ہے
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہے

اے سخی ابن سخی ای بادشاہِ ہل اتیٰ — اے امام دو جہان ای حجتِ حکمِ خدا
اے شہِ مظلوم و بیکس ای شہیدِ کربلا — دَین میرا کیجیے اپنے خزانے سے ادا

ماہ سے چرخِ ستمگر بر سرِ بیداد ہی
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہی

رد نہ فاقونمین کیا حضرت نے سائل کا سوال — میرے مولا دولتِ دنیا نہ سمجھے کوئی مال
سر کو دیکر طی کری راہِ رضاے ذوالجلال — لیجیے میری خبر ستا ہا بہت ہون خستہ حال

ماہ سے چرخِ ستمگر بر سرِ بیداد ہی
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہی

میرے مولا میرے آقا میرے ہادی یا امام — وہ عطا کیجے اسے جسکا ہی سائل یہ غلام
سنتا ہون مشکل کشاے خلق مین حضرت کا نام — دستگیرِ بیکسیان ہی آپ ہی کا فیضِ عام

ماہ سے چرخِ ستمگر بر سرِ بیداد ہی
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہی

اب حصولِ مقصدِ دل مین نہ اک دم طول ہو — عفو ہو میری خطا میری دعا مقبول ہو
قصہ میرے دَین کا سب ماضی و مجہول ہو — راہبر اس راہ مین میرے لئی ہر غول ہو

ماہ سے چرخِ ستمگر بر سرِ بیداد ہی
یا حسین ابن علی تمسے مری فریاد ہی

# مژدہ

قدردانان سخن کو مژدہ ہو کہ فی الحال دیوان فصاحت عنوان
شاعر شیوا بیان سخنور یکتائے زمان حبیب لبیب محبی مشفقی
جناب منشی میر محب حسین صاحب محب نقوی پھولپوری مہتمم نسیم سخن
شاگرد رشید جناب جلال لکھنوی مدظلہ الموسوم بہ تجلی
گاہ عشق جسکا ہر شعر عمدہ مذاق اور لکھنؤ کے روزمرہ مین ہے
نہایت خوشخط اعلےٰ درجہ کے کاغذ پر مطبع رحیمی واقع
قنوج مین چھپکر طیار ہو گیا ہے - جن حضرات کو خریداری
منظور ہو دفتر نسیم سخن قنوج مین بنام میر صاحب
موصوف درخواست بھیجکر طلب فرمائین -
پانچ جلد کے خریدار کو ایک جلد کمیشن - قیمت
فی جلد معہ محصولڈاک دس آنہ

المشتہر

حکیم حسن مہدی ازل عظیم آبادی